سلسلہ اشاعت نمبر ۳

ھو المعین

یا اللہ جل جلالہ

یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

بفیضان خواجہ ملت مرشد اہلسنت فدائے صحابیت حضرت خواجہ شاہ نظام الدین تونسوی قدس سرہ

جمہور مسلمانوں کی صلاح و فلاح کے لئے کمیاب تحفہ

مسمی بنام تاریخی

# ردّ الرفضہ ۱۳۲۰ھ

بمعہ

# ادلۃ الطاعنہ

از اعلحضرت امام احمد رضا خاں قادری بریلوی رضی اللہ عنہ

تقسیم کار:-

انجمن نوجوانان اہلسنت ڈیرہ غازیخان

ہدیہ ۶/۷۵

حنیف شہزاد خوشنویس ملتان

اوّل صفحہ ۸۴ میں اس عبارت کے بعد ہے۔ هکذا فی التبیین والخلاصۃ وهو الصحیح هکذا فی البدائع۔ ایسا ہی تبیین الحقائق وخلاصہ میں ہے اور یہی صحیح ہے ایسا ہی بدائع میں ہے۔ اسی کی جلد ۳ صفحہ ۲۶۴ اور بزازیہ جلد ۳ صفحہ ۳۱۹ اور اشباہ قلمی فن ثانی کتاب السیر اور اتحاف الابصار والبصائر مطبع مصر صفحہ ۱۸۷ اور فتاویٰ القرویہ مطبع مصر جلد اوّل صفحہ ۲۵ اور واقعات المفتین مطبع مصر صفحہ ۱۳۰ سب میں فتاویٰ خلاصہ سے ہے۔ الرافضی اذا کان یسب الشیخین ویلعنهما والعیاذ باللّٰہ تعالیٰ فهو کافر وان کان یفضل علیا کرم اللّٰہ تعالیٰ وجهه علی ابی بکر رضی اللّٰہ تعالیٰ عنه لا یکون کافرا الا انه مبتدع۔ رافضی تبرائی جو حضرات شیخین رضی اللّٰہ تعالیٰ عنہما کو معاذ اللّٰہ برا کہے کافر ہے۔ اور اگر مولیٰ علی کرم اللّٰہ تعالیٰ وجہہ کو صدیق اکبر رضی اللّٰہ تعالیٰ عنہ سے افضل بتائے تو کافر نہ ہوگا۔ مگر گمراہ ہے۔ اسی کے صفحہ مذکورہ اور برجندی شرح نقایہ مطبوعہ لکھنؤ جلد ۴ صفحہ ۲۱ میں فتاویٰ ظہیریہ سے ہے۔ من انکر امامۃ ابی بکر الصدیق رضی اللّٰہ تعالیٰ عنه فهو کافر وعلی قول بعضهم هو مبتدع ولیس بکافر والصحیح انه کافر وکذالک من انکر خلافۃ عمر رضی اللّٰہ تعالیٰ عنه فی اصح الاقوال۔ امامت صدیق اکبر رضی اللّٰہ تعالیٰ عنہ کا منکر کافر ہے۔ اور بعض نے کہا بدمذہب ہے کافر نہیں۔ اور صحیح یہ ہے کہ وہ کافر ہے۔ اسی طرح خلافت فاروق اعظم رضی اللّٰہ تعالیٰ عنہ کا منکر بھی صحیح تر قول میں کافر ہے۔ وہیں فتاویٰ بزازیہ سے ہے

یجب اکفارهم باکفار عثمان وعلی وطلحۃ وزبیر وعائشۃ رضی اللّٰہ تعالیٰ عنهم،

رافضیوں اور ناصبیوں اور خارجیوں کو کافر کہنا واجب ہے۔ اس سبب سے کہ وہ امیر المومنین عثمان و مولیٰ علی و حضرت طلحہ و حضرت زبیر و حضرت عائشہ رضی اللّٰہ تعالیٰ عنہم کو کافر کہتے ہیں۔

بحر الرائق مطبوعہ مصر جلد ۵ صفحہ ۱۳۱ میں ہے۔ یکفر بانکارہ امامۃ ابی بکر رضی اللّٰہ تعالیٰ عنه علی الاصح کانکارہ خلافۃ عمر رضی اللّٰہ عنه علی الاصح۔ اصح یہ ہے کہ ابوبکر یا عمر رضی اللّٰہ تعالیٰ عنہما کی امامت و خلافت کا منکر کافر ہے۔ مجمع الانہر شرح ملتقی الابحر مطبوعہ قسطنطنیہ جلد اوّل صفحہ ۱۰۵ میں ہے۔ الرافضی ان فضل علیا فهو مبتدع

وصحیح تکفیر منکر خلافۃ الفاروق ذالک الاظہر

جو شخص حضرات شیخین رضی اللہ تعالٰی عنہما پر تبرا کہے یا برا کہے کافر ہے اور جو کہے یداللہ سے ہاتھ مراد ہے۔ وہ اس سے بڑھ کر کافر ہے۔ اور خلافت صدیق رضی اللہ تعالٰی عنہ کے انکار میں قول صحیح تکفیر ہے۔ اور یہی در بارۂ انکار خلافت فاروق رضی اللہ تعالٰی عنہ اظہر ہے۔

تیسیر المقاصد شرح وہبانیہ العلامہ الشرنبلالی قلمی کتاب السیر میں ہے۔ الرافضی اذا سب ابابکر وعمر رضی اللہ تعالٰی عنہما ولعنہما یکون کافرا وان فضل علیہما علیا لا یکفر وھو مبتدع رافضی اگر شیخین رضی اللہ تعالٰی عنہما کو برا کہے یا ان پر تبرا کہے کافر ہو جائے اور اگر مولٰی علی کرم اللہ تعالٰی وجہہٗ کو اُن سے افضل کہے کافر نہیں گمراہ بدمذہب ہے۔ اسی میں وہیں ہے۔ من انکر خلافۃ ابی بکر الصدیق فھو کافر فی الصحیح وکذا منکر خلافۃ ابی حفص عمر ابن الخطاب رضی اللہ تعالٰی عنہ فی الاظہر۔ خلافت صدیق رضی اللہ تعالٰی عنہ کا منکر مذہب صحیح پر کافر ہے۔ اور ایسا ہی قول اظہر میں خلافت فاروق رضی اللہ تعالٰی عنہ کا منکر بھی۔ فتوٰی علامہ نوح آفندی پھر مجموعہ شیخ الاسلام عبداللہ آفندی پھر مغنی المستفتی عن سوال المفتی پھر عقود الدریہ مطبع مصر جلد اول ص ۹۲، ۹۳ میں ہے۔ الروافض کفرۃ جمعوا بین اصناف الکفر منہا انہم ینکرون خلافۃ الشیخین ومنہا انہم یسبون الشیخین سود اللہ وجوھھم فی الدارین فمن اتصف بواحد من ھذہ الامور فھو کافر مطلقا۔ رافضی کافر ہیں طرح طرح کے کفروں کے مجمع ہیں۔ از انجملہ خلافت شیخین کا انکار کرتے ہیں۔ از انجملہ شیخین کو برا کہتے ہیں۔ اللہ تعالٰی دونوں جہاں میں رافضیوں کا منہ کالا کرے۔ جو ان میں کسی بات سے متصف ہو کافر ہے۔ انہیں میں ہے اما سب الشیخین رضی اللہ تعالٰی عنہما فانہ کسب النبی صلی اللہ تعالٰی علیہ وسلم وقال الصدر الشہید من سب الشیخین او لعنہما یکفر شیخین رضی اللہ تعالٰی عنہما کو برا کہنا ایسا ہے جیسے نبی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی شان اقدس میں گستاخی کرنا اور امام صدر شہید نے فرمایا جو شیخین کو برا کہے یا تبرا بکے کافر ہے۔ عقود الدریہ میں بعد نقل فتوائے مذکور ہے۔

وقد اکثر مشائخ الاسلام من علماء الدولة العثمانیه لا زالت مؤیدة بالنصرة العلیة فی الافتاء فی شان الشیعة المذکورین وقد اشبع الکلام فی ذالک کثیر منهم وا لفوا فیه الرسائل وممن افتی بنحو ذالک فیهم المحقق المفسر ابو مسعود آفندی العمادی ونقل عبارته العلامة الکواکبی الحلبی فی شرحه علی المنظومة الفقهیه المسماة بالفوائد السنیه علمائے دولت عثمانیہ کہ ہمیشہ نصرت الٰہی سے مؤید رہے، اُن سے جو اکابر شیخ الاسلام ہوئے انہوں نے شیعہ کے باب میں کثرت سے فتوے دیئے۔ بہت سے طویل بیان لکھے اور اسکے بارے میں رسالے تصنیف کئے اور انہیں میں سے جنہوں نے روافض کے کفر وارتداد کا فتویٰ دیا محقق مفسر ابو السعود آفندی عمادی اسر قدر مفتیان دولت علیہ عثمانیہ ایّدہا اللہ تعالیٰ ہیں ان کی عبارات علامۂ کواکبی حلبی نے اپنے منظومۂ فقہیہ مسمّی بہ فوائد سنیہ کی شرح میں نقل کی۔ اشباہ قلمی فن ثانی باب الرداۃ اور اتحاف صـ۱۸۷ اور انقروی جلد اوّل صـ۲۵ اور واقعات المفتین صـ۱۳ سب میں مناقب کردری سے ہے۔ یکفر اذا انکر خلافتهما او یبغضهما لمحبة النبی صلی اللہ تعالیٰ علیه وسلم لهما جو خلافتِ شیخین کا انکار کرے۔ یا اُن سے بغض رکھے کافر ہے۔ کہ وہ تو رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلّم کے محبوب ہیں۔ بلکہ بہت اکابر نے تصریح فرمائی کہ رافضی تبرائی ایسے کافر ہیں جن کی توبہ بھی قبول نہیں۔

تنویر الابصار متن در مختار مطبع ہاشمی صـ۳۱۹ میں ہے۔ کل مسلم ارتد فتوبته مقبولة الا الکافر بسب النبی او الشیخین او احدهما۔ ہر مرتد کی توبہ قبول ہے مگر وہ جو کسی نبی یا حضرات شیخین یا اُن میں ایک کی شان میں گستاخی سے کافر ہوا۔

اشباہ والنظائر قلمی فن ثانی کتاب السیر اور فتاویٰ خیریہ مطبوعہ مصر جلد اوّل صـ۹۴ر۹۵ اور اتحاف الابصار والبصائر مطبوعہ مصر صـ۱۸۶ میں ہے۔ کافر تاب فتوبته مقبولة فی الدنیا والاخرة الا جماعة الکافر بسب النبی صلی اللہ تعالیٰ علیه وسلم وسائر الانبیاء وبسب الشیخین او احدهما۔ جو کافر توبہ کرے اس کی توبہ دنیا و آخرت میں قبول ہے۔ مگر کچھ کافر ایسے ہیں جن کی توبہ مقبول نہیں ایک وہ جو ہمارے نبی کریم صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم خواہ کسی نبی کی شان میں گستاخی کے سبب کافر

مسلک اہلسنت کے مطابق روزمرہ شرعی مسائل کا مستند مجموعہ

# احکامِ شریعت

تینوں حصے مکمل معہ ملفوظات

تصنیف لطیف

اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خاں بریلوی قادری قدس سرہ العزیز

دیباچہ و موضوع بندی

علامہ عالم فقری

شبیر برادرز ۴۰۔ بی اُردو بازار لاہور

کہ رافضیوں سے ملنا جلنا کھانا پینا اور رافضیوں سے سودا سلف خرید نا جائز ہے یا نہیں اور جو شخص سنی ہو کر ایسا کرتا ہے اُس کی نسبت شرعاً کیا حکم آیا ہے وہ شخص دائرہ اہل سنت و الجماعت سے خارج ٹھہرا یا نہیں اور شخص مذکورہ بالا سے تمام مسلمانوں کو اپنے دینی و دنیوی تعلقات منقطع کرنا چاہیے یا نہیں؟ بینوا توجروا۔

## الجواب

روافض زمانہ علی العموم مرتدین ہیں کما بیناہ فی رد الرفضہ ان سے کوئی معاملہ اہل اسلام کا سا کرنا حلال نہیں اُن سے میل جول نشست برخاست سلام کلام سب حرام ہے۔ قال اللہ تعالیٰ۔

واما ینسینک الشیطن فلا تقعد بعد الذکری مع القوم الظلمین ٥

حدیث میں نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں:

سیاتی قوم لھم نبز یقال لھم الرافضہ یطعنون السلف ولا یشھدون جمعۃ ولا جماعۃ فلا تجالسوھم ولا تؤاکلوھم ولا تشاربوھم ولا تناکحوھم واذا مرضوا فلا تعودوھم واذا ماتوا فلا تشھدوھم ولا تصلوا علیھم ولا تصلوا معھم۔

عنقریب کچھ لوگ آنے والے ہیں اُن کا ایک بدلقب ہوگا انہیں رافضی کہا جائے گا سلف صالح پر طعن کریں گے اور جمعہ و جماعت میں حاضر نہ ہوں گے اُن کے پاس نہ بیٹھنا اُن ساتھ نہ کھانا۔ نہ اُن کے ساتھ پانی پینا نہ ان کے ساتھ شادی بیاہ کرنا بیمار پڑیں تو انہیں پوچھنے نہ جانا مرجائیں تو اُن کے جنازے پر نہ جانا نہ اُن پر نماز پڑھنا نہ ان کے ساتھ نماز پڑھنا

جو سُنی ہو کر ان کے ساتھ میل جول رکھے اگر خود رافضی نہیں تو کم از کم اشد فاسق ہے۔ مسلمانوں کو اس سے بھی میل جول ترک کرنے کا حکم ہے۔ واللہ تعالیٰ اعلم۔

## مسئلہ ۸۸: میّت کے لیے صدقہ

تبارک صرف رجب شریف میں ہو سکتی ہے یا جب چاہیں کر لیں اور اگر میت پر اتنی قضا نمازیں یا روزے ہوں کہ اُس کے عزیب ورثا ہر نماز کے بدلے ۵، ۱½ روپیہ بھر گیہوں

## الجواب

یہ کلمات اگر اُس شخص نے دل سے کہے جب تو اُس کا کفر صریح ظاہر واضح ہے جس میں کسی جاہل کو بھی تامل نہیں ہو سکتا اسلام کی حقانیت میں اُس کو شبہہ ہے کفر کی طرف مائل بلکہ اُس کا مشتاق اور اُس کے لیے اپنے آپ کو بے چین بناتا ہے کفر کی عزت و فخر اور سرفرازی کہتا ہے تو اُس کے شکوک رفع ہوں یا نہ ہوں وہ آریہ بنے یا نہ بنے اسلام سے تو اس وقت نکل گیا والعیاذ باللہ تعالیٰ اور اگر دل میں ان باتوں کو جھوٹ جانتا ہے آریہ کو دھوکہ دینے کے لیے ایسے الفاظ استعمال کیے ہیں تو اوّل تو یہ دھوکہ کا عذر محض جھوٹ باطل ہے اور بفرض غلط اگر ہو بھی تو دھوکہ دینا کیا ضرور ہے اور بفرض غلط ضرور بھی ہو تو وہ اکراہ تک نہیں پہنچ سکتا واحد قہار عزجلالہ نے صرف اکراہ کا استثناء فرمایا۔ الامن اکرہ وقلبه مطمئن بالایمان بہرحال اُس کو واعظ بنانا حرام اُس کا وعظ سننا ناجائز اُس کو امام بنانا حرام اُس کے پیچھے نماز باطل رہا امیر المومنین علی کرم اللہ تعالیٰ وجہہ الکریم کے مرتبہ کو شان حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی برابر کہنا اُس کے کفر صریح و ارتداد خالص ہونے میں کسی رافضی کو کلام نہیں ہو سکتا نہ کہ اہل سنت جن کا ایمان یہ ہے کہ کسی غیر نبی کو کسی نبی کا ہمسر گننے والا کافر ہے۔ ایسے شخص کے جتنے معاون ہیں وہ سب بھی اُسی کے حکم میں ہیں بارہرہ شریف کے صاحبزادوں میں ایسے تاریک ناپاک گندے خیالوں کا کوئی شخص معلوم نہیں خصوصاً عالم ظاہر اُس نے یہ انتساب محض جھوٹ طور پر کیا اور اگر بالفرض صحیح بھی تھا تو اب جھوٹ ہو گیا۔ قال اللہ تعالیٰ انه لیس من اهلك انه عمل

## مسئلہ۔ حق حاصل کرنا

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اِس مسئلہ میں کہ اپنا حق حاصل کرنے کے لیے جھوٹی بات کہنا کہاں تک جائز ہے۔ بینوا توجروا۔

## الجواب

اپنا حق مُردہ زندہ کرنے کے لیے پہلو دار بات کہنا جس کا ظاہر دروغ ہو اور واقع میں اُس کے سچے معنے مراد ہوں اگرچہ سننے والا کچھ سمجھے بلاشبہہ باتفاق علماءِ دین میں

قال اللہ تبارک وتعالیٰ

فاسئلوا اہل الذکر ان کنتم لا تعلمون

# فتاویٰ مظاہر علوم

جلد اوّل

المعروف بہ

# فتاویٰ خلیلیہ

یعنی

قدوۃ العلماء زبدۃ الفقہاء تاج المحدثین سراج المناظرینؒ

حضرت اقدس مولانا خلیل احمد صاحب محدث سہارنپوری

و مہاجر مدنی قدس سرہٗ کے تحریر فرمودہ وقیع فتاویٰ کا مجموعہ

حسب ارشاد

بقیۃ السلف حجۃ الخلف مرشد عالم حضرت اقدس شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا صاحب

مہاجر مدنی قدس سرہ العزیز

شعبہ نشر و اشاعت جامعہ عربیہ مظاہر علوم سہارنپور نے شائع کیا

پاکستان میں ناشر

مکتبۃ الشیخ ۳/۳۶۷ بہادر آباد کراچی ۵

فی کل جنس لما فیہ من زیادۃ ایلام غیر محتاج الیہ۔ جز ۱۲ کتاب الذبائح

ازطرف مولانا خلیل احمد صاحب مدظلہ العالی

**حکم ذبیحہ روافض** | سوال:۔ شیعہ سنی جو حضرت علی کرم اللہ وجہہ کو مشکل کشا بھی کہتے ہیں اوران کی قسم بھی کھاتے ہیں ان کے ہاتھ کا ذبیحہ جائز ہے یا نہیں؟

**الجواب:۔** محققین کے نزدیک سبی روافض کافر بحکم مرتد ہیں[1] لہٰذا ان کا ذبیحہ حلال نہیں[2] البتہ جو علماء (ان کو) بحکم اہل کتاب کہتے ہیں ان کے نزدیک جائز ہوگا، فقط واللہ اعلم

الجواب صحیح　عنایت الٰہی عفی عنہ　　　　　　حررہ خلیل احمد عفی عنہ

**تحقیق حکم ذبیحہ فوق العقدہ** | سوال:۔ کیا فرماتے ہیں علماء دین اس مسئلہ میں کہ اگر جانور کو ذبح کرتے وقت عقدہ نیچے رہ جائے تو وہ جانور حلال ہوگا یا نہیں، اس طرف اس میں بہت اختلاف ہے، کتب بھی مختلف ہیں، جواب مع حوالہ کتب معتبرہ نقل فرمایا جائے

**الجواب:۔** حامداً ومصلیاً۔ ذبح فوق العقدہ میں علماء کا اختلاف ہے بعض حضرات فرماتے ہیں کہ وہ جانور حرام ہے اور میتہ ہے اور بعض حضرات اس کی حلت کی طرف گئے ہیں اور وجہ اختلاف یہ ہے کہ سب علماء کے نزدیک بالاتفاق چار رگیں یا اکثر کا قطع کرنا شرط ہے اور ذبح فوق العقدہ میں اکثر کے قطع ہونے میں تردد رہتا ہے بعض (کی تحقیق) کے (موافق) قطع ہوجاتا ہے اور بعض (کی تحقیق) کے (موافق) نہیں ہوتا پس درصورت تعارض حلت وحرمت کے حرمت کو ترجیح ہوتی ہے لہٰذا صورت مسئولہ میں وہ جانور میتہ اور مردار ہوگا، احتیاط ہر حال میں اولیٰ ہے ان کان بالذبح فوق العقدۃ حصل قطع ثلاثۃ من العروق فالحق ما قالہ شراح الہدایۃ تبعاً للرستغفنی والا فالحق خلافہ اذ لم یوجد شرط الحل باتفاق اہل المذہب ویظہر ذلک بالمشاہدۃ او سوال اہل الخبرۃ فاغتنم ہذا المقال ودع

---

[1] وھولاء القوم (ای الروافض) خارجون عن ملۃ الاسلام واحکامھم احکام المرتدین کذا فی الظہیریہ ۱۲ فتاوی عالمگیری ص۲۶۴ مطبوعہ نول کشوری لکھنؤ۔ [2] ولا توکل ذبیحۃ المجوسی والمرتد ہدایہ جلد رابع ص۴۱۸ مطبع رشیدیہ ۱۲　　　　محمد خالد عفا اللہ عنہ

# فتاوی دار العلوم دیوبند مدلل و مکمل

## کتاب النکاح ۞ جلد ہفتم ۞

افادات

مفتی اعظم، عارف باللہ حضرت مولانا مفتی عزیز الرحمن صاحب عثمانی قدس سرہ

(مفتی اول دار العلوم دیوبند)

حسب ہدایت

حکیم الاسلام حضرت مولانا محمد طیب صاحب مدظلہ، مہتمم دار العلوم دیوبند

مرتب

مولانا محمد ظفیر الدین صاحب

شعبہ ترتیب فتاوی دار العلوم دیوبند

دار الاشاعت

مقابل مولوی مسافر خانہ ۞ اردو بازار، کراچی نمبر ۱

نان نفقہ کی بنیاد پر قاضی نے نکاح کر دیا اب دوسرا نکاح درست ہے یا نہیں

**سوال (۴۳۶)** ایک بارہ سالہ عورت کا نکاح اس کے باپ نے کفو میں کر دیا۔ بعد بالغ ہونے کے عورت نے ایک دعوی اس قسم کا شوہر کے نام دائر کیا کہ گو میری شادی بچپن میں ہوئی لیکن میل جول نہ ہوا۔ حقوق زوجیت بھی ادا نہ کئے گئے۔ نان و نفقہ میں خبر گیری نہ کی وغیرہ وغیرہ۔ حاکم منصف نے نکاح فسخ کر دیا۔ اس کی بنا پر یہاں کے شافعی المذہب قاضی نے شوہر مذکور کی غیر حاضری میں بھی دو گواہوں کے سامنے اس عورت کا نکاح فسخ کر دیا۔ کچھ عرصہ بعد دوسرے شخص کے ساتھ عورت مذکورہ کا نکاح کر دیا۔ آیا پہلا نکاح فسخ ہوا یا نہیں، اور دوسرا نکاح صحیح ہے یا نہیں۔

**الجواب:۔** پہلا نکاح فسخ ہو گیا اور دوسرا نکاح اس عورت کا صحیح ہو گیا اور تفصیل اس کی مع الاختلاف کتب فقہ میں مبسوط ہے من شاء فلیراجع الیہا۔ فقط

شوہر تبرائی سے نکاح درست نہیں اور دوسرے سے نکاح کر سکتی ہے

**سوال (۴۳۷)** ایک عورت کا نکاح ایک شخص مذہب شیعہ جس کو رافضی کہتے ہیں، اس کے ساتھ ہوا عورت اہل سنت والجماعت ہے، اس کو اس کے شوہر نے مراسم روافض ادا کرنے میں مجبور کیا، یہاں تک کہ تبرا بھی کہلوانا چاہا۔ جب وہ عورت والدین کے یہاں آئی پھر شوہر کے مکان پر نہیں گئی، اس وقت تک جس کو عرصہ بارہ سال کا ہو گیا اب بھی اس کو شوہر کے مکان پر جانے سے انکار ہے اور اس کے شوہر کا خاندان تبرائی ہے، اور عورت کو بھی مجبور کرتے ہیں۔ پس از روئے شرع شریف اس عورت کا نکاح جائز ہوا کہ نہیں، اور اب بغیر طلاق شوہر مذکور کے دوسرے شخص سے نکاح کر سکتی ہے یا نہیں۔

**الجواب:۔** رافضی تبرائی کو بہت سے فقہاء نے کافر لکھا ہے، لیکن

محققین فقہاء کی یہ تحقیق ہے کہ اگر حضرت عائشہ صدیقہ رضہ کے افک کا قائل ہے یا حضرت علی رضہ کی الوہیت کا قائل ہے یا حضرت جبرئیل علیہ السلام کی طرف وحی میں غلطی ہونے کا معتقد ہے تو یہ منجملہ امور موجب کفر و ارتداد باتفاق ہیں۔ پس ایسے رافضی کے ساتھ سنیہ عورت کا نکاح منعقد نہیں ہوتا۔ بدون طلاق کے دوسرا نکاح کر سکتی ہے۔ کذا فی الدر المختار[1]۔ فقط۔

| |
|---|
| خاندان سادات سے شادی جائز ہے |

سوال (۴۳۸) آیا خاندان سادات میں شادی جائز ہے۔

| |
|---|
| بزرگ کی لڑکی سے نکاح جائز ہے |

سوال (۴۳۹) کسی بزرگ کی لڑکی سے نکاح کرنا جائز ہے۔

| |
|---|
| بیوہ عاقلہ سے نکاح جائز ہے اگر اس کے ولی کو خبر نہ ہو |

سوال (۴۴۰) آیا بیوہ سے بھی بغیر مشورہ اولیاء کے دو گواہوں کے روبرو نکاح جائز ہے۔

الجواب:- (۱و۲) جائز ہے[2]۔ (۳) یہ نکاح جائز ہے بشرطیکہ کفو میں[3]

[1] ان الرافضی ان کان ممن یعتقد الالوھیۃ فی علی او ان جبرئیل غلط فی الوحی او کان ینکر صحبۃ الصدیق او یقذف السیدۃ الصدیقۃ فھو کافر لمخالفتہ القواطع المعلومۃ من الدین بالضرورۃ (رد المحتار فصل فی المحرمات ص ۳۹۸ ج ۲) ظفیر۔

[2] اگر لڑکی سادات خاندان کی ہے تو ہم کفو قریش لڑکے کی شادی خواہ صدیقی ہو یا فاروقی، عثمانی یا علوی، درست ہے اور اگر لڑکا سادات خاندان سے ہے تو اس سے ہر ایک لڑکی کی شادی جائز ہے خواہ ہم کفو ہو یا نہ ہو الکفاءۃ معتبرۃ من جانبہ ای الرجل لان الشریفۃ تأبی ان تکون فراشا للدنی ولذا لا تعتبر من جانبھا لان الزوج مستفرش وھذا عند الکل فلا تغیظہ دناءۃ الفراش وھذا عند الکل (در مختار) فان حاصلہ ان المرأۃ اذا زوجت نفسھا من کفو لزم علی الاولیاء وان زوجت من غیر کفو لا یلزم او لا یصح بخلاف جانب الرجل فانہ اذا تزوج بنفسہ مکافئۃ لہ او لا فانہ صحیح لازم الخ (رد المحتار ص ۴۳۶ ج ۲ باب الکفاءۃ)

# فتاوی دار العلوم دیوبند مدلل و مکمل

## جلد دوازدہم (۱۲)

افادات

مفتی اعظم، عارف باللہ حضرت مولانا مفتی عزیز الرحمٰن صاحب عثمانی قدس سرہ
(مفتی اول دار العلوم دیوبند)

حسب ھدایت

حکیم الاسلام حضرت مولانا محمد طیب صاحب مدظلہ مہتمم دار العلوم دیوبند

مرتب

مولانا محمد ظفیر الدین صاحب
شعبہ ترتیب فتاوی دار العلوم دیوبند

دار الاشاعت
مقابل مولوی مسافر خانہ ○ اردو بازار، کراچی ۱

اصحاب ثلثہ کو کافر کہنے والا کافر و مرتد ہے | **سوال (۷۳)** اصحاب ثلثہ رضی اللہ عنہم کو جو شخص کافر کہے اس کی امامت وبیعت اور ان کے ساتھ کھانا پینا جائز ہے یا نہ۔

**الجواب:۔** شخص مذکور کافر ہے چنانچہ شامی میں ہے نقل فی البزازیۃ عن الخلاصۃ ان الرافضی اذا کان یسب الشیخین ویلعنھما فھو کافر[۱] ان لوگوں کی تعلیم وتلقین کے موافق عمل کرنا اور ان کو اپنا امام وپیشوا بنانا قطعاً جائز نہیں قال اللہ تعالیٰ ومن یبتغ غیر الاسلام دیناً فلن یقبل منہ وھو فی الآخرۃ من الخاسرین[۲] اور ایسے گمراہ لوگوں سے قطع تعلقات کرنا ضروری ہے قال اللہ تعالیٰ فلا تقعد بعد الذکری مع القوم الظلمین[۳] لہٰذا حتی الامکان ان کے ساتھ نشست وبرخاست سے احتراز کرنا چاہیئے۔

کل گناہ خدا کے سر کہنا کفر ہے | **سوال (۷۴)** رحمان نے مولوی احمد شاہ سے سوال کیا کہ اگر شاہدین جھوٹی اور عداوتی شہادت ظاہر کر کے کوئی حقیقت ضائع کردیویں جس کی وجہ سے تمام عمر حرام وگناہ گاری زائد ہوتی جاوے تو تمام عمر کے گناہ کس کے سر پر پڑیں گے، مولوی احمد شاہ نے جواب دیا کہ یہ کل گناہ خدا تعالیٰ کے سر پڑیں گے والعیاذ باللہ تعالیٰ۔ اس بارہ میں شرعی حکم کیا ہے۔

**الجواب:۔** مسئلہ یہ ہے کہ اگر گواہوں نے جھوٹی گواہی دے کر کسی کی حق تلفی کی اور حاکم شرعی نے ان گواہوں کی گواہی پر ناحق کسی کی ملک دوسرے کو یعنی

---

[۱] ردالمحتار باب المرتد ص۴۰۲ ج۳
[۲] آل عمران۔ ۸۵۔
[۳] الانعام۔ ۶۸۔

شامل ہوگا کافر متصور ہوگا اور پھر اس کی ساتھ برتاؤ کرنے والا بھی کافر ہوگا علیٰ ہذا القیاس بسلسلہ کفر جاری رہے گا، اور جملہ عورات کا نکاح ناجائز اور فسخ شدہ ہے جو لڑکیاں اہل سنت وجماعت کی کسی شیعہ یا احمدی کے ساتھ بیاہی ہوئی ہیں ان کی اولاد ولد الحرام ہیں اور وہ زنا کرا رہی ہیں، کیا جملہ افراد اہل شیعہ کافر ہیں، (۲) کیا جملہ افراد احمدی جماعت کے کافر ہیں، ہم حنفی ہیں اور جس فرقہ احمدیہ کا ہم سے تعلق ہے وہ کسی مسلمان کو کافر نہیں کہتے (۳) کیا جملہ عورات کا نکاح ناجائز اور فسخ شدہ ہیں جو اہل سنت والجماعت کی لڑکیاں ہیں اور کسی شیعہ یا احمدی سے بیاہی ہوئی ہیں اور وہ اس طرح زنا کر رہی ہیں (۴) کیا کسی معزز شیعہ یا احمدی اہل برادری کی تعظیم کرنا کفر ہے اور پھر جو اس کے ساتھ برتاؤ کرے گا یا اس کی کسی تقریب میں شریک ہوگا وہ بھی کافر ہوگا یا گنہ گار۔

الجواب:۔ مرزا غلام احمد قادیانی اور اس کے متبعین سب باتفاق علمائے اہل حق کافر و مرتد ہیں ان سے کسی قسم کا اتحاد و ارتباط رکھنا اور بیاہ شادی کرنا سب حرام ہے[1]۔ اور روافض میں یہ تفصیل ہے کہ جو فرقہ ان کا قطعیات کا منکر ہے اور سب شیخین کرتا ہے اور حضرت عائشہ صدیقہؓ پر تہمت لگاتا ہے یعنی افک کا معتقد ہے اور صحابہ کی تکفیر کرتا ہے وہ بھی کافر و مرتد ہے[2] ان سے مناکحت و مجالست حرام ہے اور واضح ہو کہ روافض تبرا گوہی

[1] ودعوی النبوۃ بعد نبینا صلی اللہ علیہ وسلم کفر بالاجماع (شرح فقہ اکبر ص۲۰۲) [2] وبھذا ظھر ان الرافضی ان کان ممن یعتقد الالوھیۃ فی علیؓ او ان جبرئیل غلط فی الوحی او کان ینکر صحبۃ الصدیق او یقذف السیدۃ الصدیقۃ فھو کافر لمخالفۃ القواطع المعلومۃ من الدین بالضرورۃ (رد المحتار باب المحرمات ص۳۹۶ ج۲) ظفیر۔

ہوتے ہیں اگرچہ بوجہ تقیہ کے جو ان کے نزدیک دینی فعل ہے اپنے آپ کو چھپاتے ہیں اور اپنے عقائد باطلہ مخفی رکھتے ہیں لہذا ان کے قول وفعل کا اعتبار نہ کیا جاوے بلکہ ان کے اصول مذہب کو دیکھا جاوے پس بعد اس تمہید کے آپ خود اپنے سوالات کا جواب سمجھ سکتے ہیں۔

(۱) اکثر افراد شیعہ ایسے ہیں کہ ان کے کفر پر فتویٰ ہے اور اصول مذہب کے اعتبار سے ان کے کفر میں کچھ تردد نہیں لہذا ان کے ذبیحہ میں اور ان سے رشتہ مناکحت قائم کرنے میں احتیاط کی جاوے اور احتراز کیا جاوے۔

(۲) قطعاً کافر ومرتد ہیں اور یہ غلط ہے کہ وہ مسلمان کو کافر نہیں کہتے ان کی کتب مذہب کو دیکھو کہ ان کا عقیدہ یہ ہے کہ جو کوئی مرزا کو نبی نہ مانے وہ کافر ہے اور جو اس کو کافر نہ سمجھے وہ بھی کافر ہے۔

(۳) یہ صحیح ہے وہ نکاح نہیں ہوا اور اس حالت میں صحبت وجماع کرنا زنا ہے

(۴) یہ حکم عام نہیں ہے مگر معصیت اور فسق ہونے میں اس کے کلام نہیں ہے اور حدیث شریف میں ہے من وقر صاحب بدعة فقد اعان علی ھدم الاسلام[1] پس جب کہ مبتدع کی تعظیم وتوقیر کرنا گویا اسلام کو منہدم کرنا ہے تو ایسے گمراہ کافر ومرتد فرقوں کی تعظیم وتوقیر کس درجہ معصیت ہوگی۔ فقط

**کلمۂ کفر کا اعلان ہو چکا تو تجدید کا بھی اعلان کرے**

**سوال (۱۰۵)** اگر کسی کلمہ سے کفر لازم آجاوے بجائے خود تو کیا استیناف ایمان علی رؤس الاشہاد ضروری ہے

(۲) اور استیناف ایمان سے حسنات حاصلہ عود کر آتی ہیں یا نہیں۔

(۳) تجدید ایمان کا رکن کیا چیز ہے۔

**الجواب:۔** اگر کلمہ کفر کا اعلان ہو چکا ہے تو تجدید میں اعلان کرنا

---

[1] مشکوٰۃ باب الاعتصام بالکتاب والسنۃ ص۳۱۔

قرآن کی کسی آیت کی تحقیر سے خوف کفر ہے

**سوال (۱۱۶)** زید نے منبر پر وعظ بیان فرمایا عمرو نے خشمناک ہوکر اس کو منبر سے نیچے گرادیا اور مار پیٹ کیا۔ زید نے آیت کریمہ پڑھا، عمرو نے کہا کہ یہ آیت قرآنی اپنی عورت کو بتلاؤ میں نہیں مانتا ہوں، عمرو کے لئے کیا حکم ہے

**الجواب:-** عمرو کا یہ فعل نہایت قبیح ہے اور آیت قرآنیہ کی نسبت ایسے الفاظ کہنے سے خوف کفر ہے اس کو توبہ کرنی چاہیئے۔ فقط

غالی شیعہ اسلام سے خارج ہیں

**سوال (۱۱۷)** ایک عالم کہتا ہے کہ جو شخص حضرت ابوبکر صدیق رض کی صحابیت و خلافت کا منکر ہو اور مستحق لعنت و تبرا ہو وہ اسلام سے خارج ہے کسی قسم کا برتاؤ اس کے ساتھ نہ کرنا چاہیئے، دوسرا شخص کہتا ہے کہ ایسے شیعہ کے ساتھ برتاؤ درست ہے وہ کلمہ پڑھتے ہیں، لہذا خارج اسلام نہیں ہو سکتا، اس بارہ میں کس کا قول صحیح ہے۔

**الجواب:-** اس میں عالم کا قول صحیح ہے۔ اور دوسرا شخص جو کچھ کہتا ہے وہ اصول اسلام سے ناواقفیت پر مبنی ہے اس کو چاہیئے کہ اس سے توبہ کرے۔

شریعت کے بالمقابل رواج کو ماننا کفر ہے

**سوال (۱۱۸)** جو شخص یہ کہے کہ میں فیصلہ شریعت کے موافق نہیں کروں گا بلکہ رواج کے موافق فیصلہ کروں گا اس کے لئے کیا حکم ہے۔

**الجواب:-** یہ کلمہ کفر ہے اور استخفاف دین ہے اس سے توبہ

---

۱؎ اذا انکر الرجل آیۃ من القرآن او سخر بآیۃ من القرآن او عاب کفر (عالمگیری مصری ص ۲۶۶ ج ۲) اظ

۲؎ ولو انکر احد خلافۃ الشیخین یکفر (شرح فقہ اکبر ص ۲۰۳) نعم لا شک فی تکفیر من قذف السیدۃ عائشۃ

رضی اللہ تعالیٰ عنہا او انکر صحبۃ الصدیق (رد المحتار باب المرتد ص ۲۹۴ ج ۳ و ص ۳۰۰ ج ۳) ظفیر

نماز نہ پڑھوں گا کافر ہی ہو کر رہوں گا یہ کلمہ کفر ہے

**سوال** (۱۳۶) ایک مسجد خام کی دیوار بوجہ بارش شہید ہو گئی ایک مسلمان اس کی مٹی اٹھا کر مکان تیار کر رہا ہے اور منع کرنے پر کہتا ہے کہ میں ضرور مٹی اٹھاؤں گا، میں نماز نہیں پڑھوں گا کافر ہی ہو کر رہونگا

**الجواب**:- یہ کلمہ کفر ہے[1]۔ اس سے توبہ کرنی چاہیئے اگر یہ شخص توبہ نہ کرے تو مسلمانوں کو چاہیئے کہ اس سے قطع تعلق کر دیں قال اللہ تعالیٰ فلا تقعد بعد الذکریٰ مع القوم الظٰلمین[2] الآیۃ فقط

حق تعالیٰ کی شان میں گستاخی کفر ہے

**سوال** (۱۳۷) ایک شخص نے حق تعالیٰ کی شان میں بے ادبی کے الفاظ کہے جس سے کفر عائد ہوتا ہے تو نکاح ٹوٹا یا نہیں۔

**الجواب**:- جن الفاظ سے کفر عائد ہوتا ہے[3]۔ اس میں بعد توبہ کے و تجدید ایمان کے نکاح کرنا ضروری ہے۔ بس اس شخص کو چاہیئے کہ تجدید ایمان کرے اور توبہ کرے اور تجدید نکاح کرے[4]۔ فقط

صحبت صدیق اکبرؓ کا منکر رافضی کافر ہے

**سوال** (۱۳۸) شخصے منکر صحبۃ الصدیقؓ روا رکھنے والا سب شیخینؓ کا ہے ایسے شخص کے ساتھ مسلمانوں کو تعلقات رکھنا اور اپنے ساتھ مساجد میں نمازوں میں شریک کرنا شرعاً جائز ہے یا نہیں

**الجواب**:- اقول و بہ نستعین بے شک ایسا رافضی جو کہ منکر صحبت صدیقؓ ہو باتفاق کافر ہے اور اکثر فقہاء نے سب شیخین کرنے والے کو بھی

---

[1] من جحد فرضا مجمعا علیہ کالصلوٰۃ والصوم والزکوٰۃ والغسل من الجنابۃ کفر (شرح فقہ اکبر ص ۲۰۶) من قال لا اصلی جحودا او استخفافا فالاول شک انہ کفر (بفایہ ص ۴۲) ظفیر۔ [3] والکافر بسب نبی من الانبیاء فانہ یقتل حدا ولا تقبل توبتہ مطلقا و سب اللہ تعالیٰ قبلت لانہ حق اللہ (الدر المختار علی ہامش رد المحتار باب المرتد ص ۳۹۶) ظفیر۔ [4] وارتداد احدھما فسخ عاجل (ایضا باب نکاح الکافر ص ۲۶ الجید)

کافر کہا ہے[1] پس ایسے رافضی کے ساتھ اختلاط وارتباط رکھنا اور بلا نکیر ان کو مساجد مسلمین میں آنے دینا اور شریک نماز وجماعت کرنا حرام اور ناجائز ہے ایسے لوگوں سے جہاں تک ہو سکے اجتناب اور علیحدگی کیجاوے قال اللہ تعالےٰ فلا تقعد بعد الذکری مع القوم الظلمین[2] ۔ فقط

مسجد کو زنا خانہ کہنا معصیت اور گناہ ہے

**سوال** (۱۳۹) مسجد کو یہ کہنا کہ یہ زنا خانہ ہے اور یہاں گدھے بیل کی جگہ یہ مسجد نہیں۔ یہ کیسا ہے۔

**الجواب**:۔ یہ بھی سخت معصیت ہے اور گناہ ہے توبہ کرنی چاہیئے[3]۔

توہین عالم فسق ہے

**سوال** (۱۴۰) توہین عالم کفر ہے یا فسق۔

**الجواب**۔ فسق ہے والتفصیل فی الشامی[4]

توہین وتحقیر عالم کفر ہے

**سوال** (۱۴۱) ایک شخص نے عالم دین کی توہین کی تو وہ کافر ہوا یا نہیں، بعضے کتب میں ہے کہ توہین وتحقیر عالم کی کفر ہے۔

**الجواب**:۔ فقہاء نے یہ تصریح فرمائی ہے کہ جب تک تاویل ممکن ہو کسی مسلمان کی تکفیر نہ کی جاوے اور اگر کسی شخص میں بہت سی وجوہ کفر کی ہوں اور ایک وجہ ضعیف عدم کفر کی ہو تو مفتی کو عدم کفر کی طرف میلان کرنا چاہیئے، یہ

---

[1] ان الرافضی اذا کان یسب الشیخین ویلعنهما فهو کافر الخ نعم لا شک في تکفیر من قذف السیدة عائشة رضی اللہ تعالیٰ عنها او انکر صحبة الصدیق الخ (رد المحتار باب المرتد ۳۰۴ و ۳۰۲) ظفیر

[2] سورۃ الانعام ۔ ۴

[3] قال اللہ تعالیٰ ان المساجد للہ فلا تدعوا مع اللہ احداً (سورۃ الجن ۲) ظفیر

[4] وترد شهادة من یظهر سبا لسلف لانه یکون ظاهر الفسق (رد المحتار باب المرتد ۳/۴۰۲) وفی الخلاصة من ابغض عالما من غیر سبب ظاهر خیف علیه الکفر (شرح فقه اکبر ۱۷۳) ظفیر

إِنَّ الَّذِيْنَ يُلْحِدُوْنَ فِيْٓ اٰيٰتِنَا لَا يَخْفَوْنَ عَلَيْنَا

کفر و الحاد کی بے نظیر تحقیق

# اِکفار المُلحِدِین

تصنیف:

امام العصر حضرت علامہ مولانا محمد انور شاہ کشمیری نور اللہ مرقدہ

مترجم:

مولانا محمد ادریس میرٹھی

استاذ حدیث جامعہ علوم اسلامیہ علامہ بنوری ٹاؤن کراچی

مکتبہ لدھیانوی

ترجمہ اکفار الملحدینؒ

پر خونریز حملے کرتے اور بے قصور مسلمانوں اور ان کے بیوی بچوں کا خون بہاتے رہتے ہیں، حالانکہ زبان سے کلمہ شہادت بھی پڑھتے ہیں، خود کو مسلمان بھی کہتے ہیں اور اس پہلے کفر سے کنارہ کش بھی ہوگئے ہیں جس پر پہلے قائم تھے (یعنی مسلمان ہوگئے ہیں، مگر اس کے باوجود مسلمانوں کے جان و مال کو مباح اور لوٹ مار کو حلال سمجھتے ہیں، اب سوال یہ ہے کہ ان لوگوں کو کیا کہا جائے؟ مسلمان باغی یا کافر و مرتد؟ ظاہر ہے کہ جو مسلمانوں کے جان و مال کو اپنے لئے حلال سمجھے وہ کافر ہے)۔''

ص:۲۴۲ پر (ان لوگوں کی تردید و تجہیل کرتے ہوئے جو ''جمل'' و ''صفین'' کی جنگوں کو اور خوارج و حروریہ کی جنگوں کو یکساں قرار دیتے ہیں) فرماتے ہیں:

''جیسا کہ دین سے نکل جانے والے خارجیوں کے بارے میں بھی یہی کہا جاتا ہے (کہ وہ بھی رافضیوں اور معتزلیوں کی طرح ''جمل'' و ''صفین'' میں جنگ کرنے والے صحابہ کو کافر یا فاسق کہتے ہیں) اس لئے سلف صالحین (صحابہؓ و تابعینؒ) اور ائمہ دین کے ان کی تکفیر کے متعلق بھی دو قول مشہور ہیں (جن کا تذکرہ سابقہ اقتباسات میں آچکا ہے)۔''

## انبیاء علیہم السلام خصوصاً حضرت عیسیٰؑ پر طعن و تشنیع اور ان کی توہین و تذلیل کرنے والے مسلمان، کافر و مرتد ہیں:

ص:۲۳۶ پر باطنی فرقہ کے شاہان مصر (فاطمیین) کے کفر و ارتداد پر بحث کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

''پھر ان باطنیوں نے حضرت مسیح (عیسیٰ) علیہ السلام

کو خاص طور پر ہدف طعن و تشنیع بنایا اور ان کو یوسف نجار
(بڑھئی) کی جانب منسوب کیا (کہ وہ یوسف نجار کے بیٹے تھے)
ان کو عقل و تدبر سے کورا اور بے وقوف بتلایا اس لئے کہ وہ اپنے
دشمنوں کے ہاتھ آگئے، یہاں تک کہ انہوں نے ان کو سولی پر
چڑھادیا، لہٰذا یہ لوگ حضرت مسیح علیہ السلام پر سبّ وشتم اور طعن
و تشنیع کرنے میں یہودیوں کے ہمنوا ہیں (اس لئے کہ انبیاء علیہم
السلام خصوصاً حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر طعن و تشنیع کرنا اور ان کو
بدنام و رسوا کرنا ہمیشہ سے یہودیوں کا شیوہ رہا ہے) بلکہ یہ تو
یہودیوں سے بھی زیادہ برے اور ضرر رساں ہیں کہ مسلمان اور
قرآن کے متبع کہلاکر انبیاء علیہم السلام پر طعن و تشنیع اور ان کی
توہین و تذلیل کرتے ہیں (اس لئے یقیناً کافر و مرتد ہیں)۔"

ص:۲۹۳ پر اس امر کی (کہ کفار کی بہ نسبت ایک مسلمان کے موجب کفر و
ارتداد قول و فعل کی شناعت اور مضرت بہت زیادہ ہے) مزید وضاحت فرماتے ہیں:

"اس لئے کہ اصلی مسلمان جب اسلام کے کسی بھی
قطعی حکم یا عقیدہ سے منحرف و مرتد ہوجائے تو وہ اس کافر سے
بدرجہا زائد ضرر رساں ہوتا ہے جو ابھی تک اسلام میں داخل نہیں
ہوا، جیسے وہ زکوٰۃ سے انکار کرنے والے مرتدین جن سے حضرت
ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے (دوسرے تمام کافروں اور مشرکوں
کو چھوڑ کر) جنگ(۱) کی (اس لئے کہ ان کا کفر وانحراف اسلام
کی بنیادوں کو ہلا دینے والا تھا)۔"

(۱) فتاویٰ ابن تیمیہ کے مذکورہ بالا اقتباسات سے قطعی طور پر واضح و محقق ہوگیا کہ حافظ
ابن تیمیہ رحمہ اللہ کے نزدیک وہ تمام افراد اور فرقے جو مسلمان کہلانے ......... (باقی اگلے صفحہ پر)

## تکفیر کا ایک کلیہ قاعدہ: کسی بھی حرام قطعی کو حلال کہنے والا کافر ہے:

حضرت مصنف رحمۃ اللہ علیہ ''تنبیہ'' کے عنوان سے ''شامی'' کا مذکورہ ذیل اقتباس نقل فرماتے ہیں اور ان بے باک لوگوں کو متنبہ کرنا چاہتے ہیں جو بے دھڑک حرام کو حلال اور حلال کو حرام کہہ دیتے ہیں، فرماتے ہیں:

### تنبیہ:

علامہ شامی ''البحر الرائق'' کے حوالہ سے ''ردالمحتار'' میں ج:۳ ص:۲۸۴ پر فرماتے ہیں:

''البحر الرائق میں مذکور ہے کہ (تکفیر کے باب میں) قاعدہ کلیہ یہ ہے کہ جو شخص کسی بھی امر حرام کے حلال ہونے کا اعتقاد رکھتا ہو تو اگر وہ امر حرام لعینہ (فی نفسہ حرام) نہیں ہے تو اس کے حلال کہنے والے کو کافر نہ کہا جائے گا، مثلاً غیر کا مال (یعنی کوئی شخص لوگوں کے مال کو اپنے لئے حلال سمجھتا ہو) اور اگر وہ حرام لعینہ (فی نفسہ حرام) ہے تو اس کے حلال ماننے والے کو کافر کہا جائے گا، بشرطیکہ قطعی دلیل سے اس کی حرمت ثابت ہو (جیسے کہ شراب و خنزیر) ورنہ نہیں، (یعنی اگر اس حرام لعینہ کی حرمت کسی قطعی دلیل سے ثابت نہ ہو تو اس کے حلال ماننے والے کو کافر نہ کہا جائے گا) بعض علماً کی رائے ہے کہ (صاحب البحر الرائق کی بیان کردہ) یہ تفصیل (اور فرق) اس شخص کے حق میں تو درست ہے جو (حرام لعینہ اور اور حرام لغیرہ اور اس کے فرق کو) جانتا ہو لیکن جو شخص اس سے ناواقف ہے

اس کے حق میں یہ حرام لعینہ اور حرام لغیرہ کا فرق معتبر نہ ہوگا، بلکہ اس کے حق میں صرف قطعی ہونے یا نہ ہونے پر مدار ہوگا، اگر امر قطعی کی حرمت کا انکار کرے گا تو کافر ہوجائے گا، ورنہ نہیں، مثلاً: اگر کوئی کہے کہ شراب حرام نہیں ہے تو اس کو کافر کہا جائے گا، تفصیل کے لئے البحرالرائق کی مراجعت کیجئے۔"

مصنف علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں: علامہ شامیؒ نے "زکوۃ الغنم" کے ذیل میں ج:۲ ص:۳۵ پر تصریح کی ہے کہ تکفیر کا مدار قطعی(۱) ہونے پر ہے، اگرچہ حرام لغیرہ ہی ہو، (یعنی اگر حرام لغیرہ کو ہی حلال کہے اور اس کی حرمت قطعی ہو تو اس کو کافر کہا جائے گا) فرماتے ہیں: مسئلہ نماز بدوں طہارت کے ذیل میں ج:۱ ص:۴۷ پر بھی کچھ اس کا بیان آیا ہے۔

## اصولِ دین اور امور قطعیہ کا منکر متفقہ طور پر کافر ہے:

(علامہ ابن عابدین شامیؒ "ردالمحتار" میں ج:۳ ص:۳۱۰، ۴۲۸ پر طبع جدید "باب البغاۃ" میں ترک تکفیر خوارج سے متعلق "فتح القدیر" کی وہ عبارت جس کا حوالہ صاحب درمختار نے دیا ہے، نقل کرنے کے بعد بطور استدراک فرماتے ہیں:)

"لیکن شیخ ابن ہمامؒ نے "مسایرہ" میں تصریح کی ہے

---

(۱) اس زمانہ میں جو لوگ "ربوا" (سود) جیسی قطعی چیز کو حلال کہہ رہے ہیں، حالانکہ اس کی حرمت قرآن میں منصوص ہے: "وَاَحَلَّ اللّٰهُ الْبَيْعَ وَحَرَّمَ الرِّبٰوا." ان کو اپنے ایمان کی فکر کرنی چاہئے، درآں حالیکہ قرآن کریم میں صرف اسی تحلیل ربوا پر اہل طائف سے اعلانِ جنگ کیا گیا ہے، حالانکہ وہ مسلمان ہوچکے تھے اور روزہ نماز کے قائل تھے، اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں: "يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ وَذَرُوْا مَا بَقِيَ مِنَ الرِّبٰوۤا اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ. فَاِنْ لَّمْ تَفْعَلُوْا فَاْذَنُوْا بِحَرْبٍ مِّنَ اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ." یہ آیت انہی اہل طائف کے حق میں نازل ہوئی ہے اور سود کو حلال کہنے پر ہی ان سے جنگ کی گئی ہے۔ (مراجعت کیجئے فتاویٰ ابن تیمیہ ج:۴ ص:۲۸۲، ۲۶۸) از مترجم۔

غالی شیعہ کا عقیدہ ہے) ایسے لوگوں کو ضرور کافر کہا جائے گا، اس لئے کہ یہ عقیدہ یقیناً کسی شبہ (تاویل) اور تلاش حق کی کاوش و جستجو پر مبنی نہیں ہے (بلکہ محض کفر اور خباثت نفس ہے)۔"

## حضرت عائشہ صدیقہؓ پر بہتان لگانے والا کافر ہے:

(اس کے بعد علامہ شامیؒ فرماتے ہیں):

"میں کہتا ہوں کہ اسی طرح وہ شخص بھی کافر ہے جو حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا پر بہتان لگائے، یا ان کے والد بزرگوار (حضرت ابوبکر صدیقؓ) کے صحابی ہونے کا منکر ہو، اس لئے کہ یہ قرآن عظیم کی کھلی ہوئی تکذیب ہے جیسا کہ اس سے پہلے باب میں بیان ہو چکا ہے۔"

## منکر خلافت شیخینؓ قطعاً کافر ہے:

(حضرت مصنف رحمۃ اللہ علیہ منکر خلافت شیخینؓ کے بارے میں شرح "منیۃ المصلی" کے مذکورہ بالا بیان سے اختلاف کرتے ہیں اور فرماتے ہیں:)

اکثر فقہاء منکر خلافت شیخین رضی اللہ عنہما کو مطلقاً کافر کہتے ہیں، چنانچہ "درر منتقی" میں شرح "وہبانیہ" سے اس کے ثبوت میں ذیل کا شعر نقل کیا ہے:

"وصح تکفیر نکیر خلافة الـ
عتیق وفی الفاروق ذاک اظهر."

ترجمہ:...... "خلافت عتیق، یعنی ابوبکر رضی اللہ عنہ کی خلافت کا منکر صحیح یہ ہے کہ کافر ہے، اور خلافتِ عمر فاروق رضی اللہ عنہ کا منکر بھی کافر ہے اور یہی بات قوی ہے۔"

فرماتے ہیں: بلکہ "خلاصۃ الفتاویٰ" اور "صواعق" میں تو نقل کیا ہے کہ:

''اصل (مبسوط) میں امام محمد بن الحسن نے اس کی
تصریح کی ہے (کہ منکر خلافت شیخین کافر ہے) اسی طرح
''فتاویٰ ظہیریہ'' میں بھی اسی کو صحیح کہا ہے جیسا کہ ''فتاویٰ ہندیہ''
(عالمگیری) میں مذکور ہے۔''

## علامہ شامیؒ کا تساہل:

فرماتے ہیں: لہٰذا علامہ ابن عابدین شامیؒ نے مذکورہ بالا بیان میں بحوالہ شرح ''منیۃ المصلی'' شبہ کی بنا پر منکرِ خلافتِ شیخین کو کافر نہ کہنے میں تساہل سے کام لیا ہے، چنانچہ ''خزانۃ المفتیین'' میں بھی اسی کو صحیح کہا (کہ منکرِ خلافتِ شیخین مطلقاً کافر ہے) جیسا کہ ''فتاویٰ البزازیہ'' میں مذکور ہے۔

اسی طرح ''فتاویٰ عزیزیہ'' میں ج:۲ ص:۹۴ پر ''برہان'' سے اور ''فتاویٰ بدیعیہ'' سے اور اس کے علاوہ دیگر کتب فتاویٰ سے نیز بعض شوافع اور حنابلہ سے بھی نقل کیا ہے (کہ منکرِ خلافتِ شیخین کافر ہے) ''برہان'' کی عبارت حسب ذیل ہے:

''ہمارے علماءَ (احناف) اور امام شافعی رحمہم اللہ نے
فاسق کی امامت کو اور اس مبتدع (گمراہ) کی امامت کو جس کی
بدعت (گمراہی) پر کفر کا حکم نہ لگایا گیا ہو مکروہ کہا ہے نہ کہ فاسد
جیسا کہ امام مالک رحمہ اللہ فاسد فرماتے ہیں، لہٰذا ہمارے
نزدیک تمام اہل بدعت (گمراہ فرقوں) کے پیچھے اقتدا جائز ہے،
بجز جہمیہ، قدریہ، غالی رافضی، خلق قرآن کے قائلین، خطابیہ اور
مشبہ کے (کہ ان کے پیچھے نماز قطعاً جائز نہیں، اس لئے کہ یہ
تمام فرقے کافر ہیں)۔''

فرماتے ہیں: حاصل یہ ہے کہ جو مسلمان اہل قبلہ غالی نہ ہو اور اس کے کافر

ہونے کا حکم نہ لگایا گیا ہو، اس کے پیچھے نماز جائز تو ہے مگر مکروہ ہے اور جو شفاعت، رؤیت الٰہی، عذابِ قبر، کراماً کاتبین وغیرہ متواترات کا انکار کرے، اس کے پیچھے نماز قطعاً جائز نہیں، اس لئے کہ یہ منکر یقیناً کافر ہے کیونکہ ان امور کا ثبوت صاحب شریعت سے حد تواتر کو پہنچ چکا ہے، ہاں جو شخص یہ کہے کہ اللہ تعالیٰ اپنی عظمت و جلال کی وجہ سے نظر نہیں آسکتے، وہ مبتدع ہے (کافر نہیں، اس لئے کہ یہ نفس رؤیت کا منکر نہیں بلکہ اپنے تصور فہم کی وجہ سے رؤیت الٰہی کو ناقابل حصول سمجھتا ہے) اس کے برعکس جو شخص ''مسح خفین پر مسح'' کا منکر ہو، یا ابوبکر صدیق، یا عمر فاروق، یا عثمان غنی رضی اللہ عنہم کی خلافت کا منکر ہو، اس کے پیچھے نماز قطعاً جائز نہیں (اس لئے کہ یہ امر متواتر مجمع علیہ کا منکر اور کافر ہے) ہاں جو شخص حضرت علی رضی اللہ عنہ کو (خلفاءِ ثلاثہ سے) افضل مانتا ہو، اس کے پیچھے نماز جائز ہے اس لئے کہ یہ بھی مبتدع ہے (کافر نہیں)۔

فرماتے ہیں: باقی امام محمد تو امام ابویوسف اور امام ابوحنیفہ رحمہم اللہ سے روایت کرتے ہیں کہ اہل بدعت کے پیچھے مطلقاً نماز جائز نہیں۔

## وہ تمام خوارج کافر ہیں جو حضرت علیؓ کو کافر کہتے ہیں:

مصنف علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں کہ: حضرت مولانا شاہ عبدالعزیز دہلویؒ مصنف ''تحفہ اثنا عشریہ'' نے ''تحفہ'' کے آخر میں ان تمام خوارج کی تکفیر کو ترجیح دی ہے جو حضرت علی رضی اللہ عنہ کو کافر کہتے ہیں، چنانچہ ''باب التولی والتبری'' کے مقدمہ سادسہ میں اس کو بیان کیا ہے، لیکن مصنف تحفہ نے اس مقام پر کفر و ارتداد میں فرق کیا ہے، لیکن کتب فقہ میں یہ فرق اس شخص کے حق میں، جو مسلمان ہونے کا مدعی ہو، معروف نہیں ہے، ایسا معلوم ہوتا ہے کہ وہ قصداً تبدیل مذہب کو ارتداد اور تبدیل مذہب کے قصد کے بغیر دین کو کفر کہتے ہیں، باقی ان کے بیان سے دونوں کے حکم میں کوئی فرق ظاہر نہیں ہوتا، بجز اس کے کہ مرتد کا قتل واجب ہے اور کافر کا قتل جائز۔ ا۔

## اللہ تعالیٰ کے کلام کو مخلوق ماننا موجب کفر ہے:

''کتاب الوصیۃ'' میں فرماتے ہیں:

''جو شخص اللہ کے کلام کو مخلوق کہتا ہے وہ اللہ تعالیٰ کی صفت کلام کا منکر اور کافر ہے۔''

''صفت کلام'' کے متعلق ملا علی قاریؒ ''شرح فقہ اکبر'' میں ص: ۳۰ پر فرماتے ہیں:

''امام فخر الاسلام فرماتے ہیں کہ امام ابو یوسفؒ سے بسند صحیح مروی ہے کہ وہ فرماتے ہیں: میں نے امام ابوحنیفہؒ سے (مدت دراز تک) خلق قرآن کے مسئلہ پر مناظرہ کیا، آخر ہم دونوں اس پر متفق ہوگئے کہ جو شخص قرآن کو مخلوق کہتا ہے وہ کافر ہے، یہی قول امام محمدؒ سے (بسند صحیح) مروی ہے۔''

## رسول اللہؐ پر سبّ و شتم یا آپؐ کی توہین و تنقیص کرنے والا کافر ہے، جو اس کے کفر میں شک کرے وہ بھی کافر ہے:

قاضی ابو یوسفؒ کتاب ''الخراج''(۱) میں فرماتے ہیں:

''جو مسلمان شخص رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر (العیاذ باللہ) سبّ و شتم کرے، یا آپؐ کو جھوٹا کہے، یا آپؐ میں عیب نکالے، یا کسی بھی طرح آپؐ کی توہین و تنقیص کرے وہ کافر ہے اور اس کی بیوی اس کے نکاح سے باہر ہو جائے گی۔''

قاضی عیاضؒ ''شفا'' میں فرماتے ہیں:

''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر سبّ و شتم کرنے والا

(۱) ص: ۱۸۲ فصل: ''الحکم فی المرتد عن الاسلام''

کافر ہے اور جو کوئی اس کے معذب اور کافر ہونے میں شک کرے وہ بھی کافر ہے، مسلمانوں کا اس پر اجماع ہے۔"

## شاتم رسول کی توبہ بھی مقبول نہیں:

"مجمع الانہر"، "در مختار"، "بزازیہ"، "دُرَر" اور "خیریہ" میں لکھا ہے کہ:

"انبیا علیہم السلام میں سے کسی بھی نبی کو سب وشتم کرنے والے (کافر) کی توبہ مطلقاً قبول نہیں کی جائے گی اور جس شخص نے اس کے کفر اور معذب ہونے میں شک کیا وہ بھی کافر ہے۔"

مصنف علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں:

دنیوی احکام کے اعتبار سے تو اس کی توبہ کے قبول اور معتبر ہونے یا نہ ہونے میں فقہاً کا اختلاف ہے، (بعض کہتے ہیں شاتم رسول کی توبہ مقبول نہیں، جیسا کہ مذکورہ بالا حوالوں سے ظاہر ہے اور بعض اس کی توبہ کو قبول کرتے ہیں، بعض کے نزدیک کچھ تفصیل ہے) مگر فیما بینہ و بین اللہ اس کی توبہ مقبول ہے (یعنی اگر صدق دل سے اس نے توبہ کی اور اس پر زندگی بھر قائم رہا تو آخرت میں انشاءاللہ سب وشتم رسول کے عذاب اور کفر سے بچ جائے گا) لیکن "خلاصۃ الفتاویٰ" میں منقولہ "محیط" کی عبارت کی مراجعت کرنی چاہئے کہ اس میں مشائخ حنفیہ کا قول یہ نقل کیا ہے کہ: "عنداللہ بھی شاتم رسول کی توبہ قبول نہ ہوگی۔" یہ قول مجھے سوائے محیط کی عبارت کے اور کہیں نہیں ملا، ہوسکتا ہے کہ کتابت کی غلطی ہو۔

## ضروری اور قطعی امورِ دین کا منکر اگرچہ اہل قبلہ میں سے ہو کافر ہے، نیز اہل قبلہ کے معنی اور مراد:

ملا علی قاریؒ "شرح فقہ اکبر" میں (ص:۱۹۵ سعیدی پر) فرماتے ہیں:

کی مراد بھی یہی ہے کہ (کہ تمام دین کو مانتا ہو اور کسی بھی موجب کفر عقیدہ اور قول و فعل کا مرتکب نہ ہو، نہ یہ کہ ہر وہ شخص جو یہ تین کام کرے وہ مسلمان ہے، اگرچہ کیسے ہی کفریہ عقائد و اعمال کا مرتکب ہو)۔"

## رافضی اور غالی شیعہ:

"غنیۃ الطالبین" میں فرماتے ہیں:

"رافضی یہ بھی دعویٰ کرتے ہیں کہ حضرت علی (رضی اللہ عنہ) نبی تھے، اور (تمام کفریہ عقائد بیان کرنے کے بعد فرماتے ہیں) اللہ تعالیٰ، اس کے فرشتے اور اُس کی تمام مخلوق قیامت تک ان پر لعنت کریں اور اللہ تعالیٰ ان کی آباد بستیوں کو ویران کردیں اور صفحۂ ہستی سے ان کا نام و نشان مٹادیں اور روئے زمین پر ان میں سے کسی متنفس کو زندہ نہ رہنے دیں، اس لئے کہ یہ لوگ اپنے غلو میں انتہا کو پہنچ گئے ہیں، اور پھر اپنے کفریہ عقائد پر مصر ہیں، اسلام کو انہوں نے بالکل خیرباد کہہ دیا ہے اور ایمان سے ان کا کوئی تعلق نہیں رہا، اور اللہ تعالیٰ (کی ذات و صفات) کا، نبیوں (کی تعلیمات) کا اور قرآن (کی نصوص) کا انکار کردیا ہے، اللہ تعالیٰ ہمیں ان لوگوں سے اپنی پناہ میں رکھیں۔"

## تحقیر کی نیت سے نبی کے نام کی "تصغیر" بھی کفر ہے:

"تحفہ" شرح "منہاج" میں فرماتے ہیں:

"یا کسی رسول یا نبی کی تکذیب کرے، یا کسی بھی طرح

ان کی تحقیر و توہین کرے، مثلاً تحقیر کی نیت سے بصورت تصغیر ان کا نام لے، یا ہمارے نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام کے بعد کسی کی نبوت کو جائز کہے، ایسا شخص کافر ہے۔ یاد رہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو تو آپؐ سے پہلے نبی بنایا گیا ہے (آپؐ کے بعد نہیں) لہٰذا ان کا آخر زمانہ میں آسمان سے اترنا باعث اعتراض نہیں ہوسکتا۔"

## رافضی قطعاً کافر ہیں:

عارف باللہ علامہ عبدالغنی نابلسیؒ "شرح فرائد" میں فرماتے ہیں:

"ان رافضیوں کے مذہب کا فساد اور بطلان ایسا بدیہی اور مشاہد ہے کہ اس کے لئے کسی بیان و دلیل کی بھی ضرورت نہیں، (یہ عقائد) بھلا کیسے (صحیح اور درست ہوسکتے ہیں) جبکہ ان کی بنا پر ہمارے نبی علیہ الصلوٰۃ والسلام کے ساتھ یا بعد میں کسی اور کے نبی ہونے کا جواز نکلتا ہے، اور اس سے قرآن کریم کی تکذیب لازم آتی ہے کیونکہ قرآن تو صاف و صریح لفظوں میں اعلان کر رہا ہے کہ آپ خاتم النبیین اور آخری رسول ہیں، اور خدا کا رسول کہہ رہا ہے: "انا العاقب لا نبی بعدی." (میں (سب کے) پیچھے آنے والا ہوں، میرے بعد کوئی نبی نہ ہوگا) اور امت کا اس پر اجماع ہے کہ قرآن و حدیث کے ان الفاظ کے وہی ظاہری معنی مراد ہیں جن کو ہر شخص سمجھتا اور جانتا ہے، یہ مسئلہ (تکذیب قرآن و حدیث) بھی ان مشہور مسائل میں سے ایک ہے، جن کی بنا پر ہم نے فلسفیوں کو

کافر کہا ہے (پھر رافضیوں کو کیوں نہ کافر کہیں) خدا ان پر لعنت کرے۔"

## کافر و مبتدع کا فرق، کن امور پر اہل قبلہ کی تکفیر کی جاتی ہے:

"عقائد عضدیہ" میں فرماتے ہیں:

"ہم اہل قبلہ میں سے کسی کو کافر صرف ان عقائد کی بنا پر کہتے ہیں جن سے خالق مختار کا انکار لازم آئے، یا جن میں شریک پایا جائے، یا جن میں نبوت و رسالت کا انکار پایا جائے، یا کسی مجمع علیہ قطعی امر کا انکار پایا جائے، یا کسی حرام کو حلال مانا جائے، ان کے علاوہ باقی عقائد فاسدہ کا ماننے والا مبتدع (گمراہ) ہے۔"

## جو شخص کسی مدعی نبوت سے معجزہ طلب کرے وہ بھی کافر ہے:

ابوشکور سالمی "تمہید" میں فرماتے ہیں:

"رافضیوں کا عقیدہ ہے کہ عالم کبھی بھی نبی کے وجود سے خالی نہیں ہوسکتا، یہ عقیدہ کھلا ہوا کفر ہے، اس لئے کہ اللہ تعالیٰ نے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کو "خاتم النبیین" کے لقب سے یاد فرمایا ہے، اب جو کوئی بھی نبوت کا دعویٰ کرتا ہے وہ کافر ہے اور جو کوئی (بارادۂ تصدیق) اس سے معجزہ طلب کرتا ہے وہ بھی کافر ہے، اس لئے کہ معجزہ طلب کرنا عقیدہ ختم نبوت میں شک کی دلیل ہے (اور امکان نبوت کا غماز ہے) رافضیوں کے علی الرغم یہ عقیدہ رکھنا بھی فرض ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ بھی کوئی نبوت میں آپ کا شریک نہ تھا، اس لئے کہ

سے ثابت ہے کہ جو شخص اللہ تعالیٰ یا اس کے کسی بھی فرشتے، یا انبیا علیہم السلام میں سے کسی بھی نبی، یا قرآن کریم کی کسی بھی آیت، یا دین کے فرائض میں سے کسی بھی فرض - اس لئے کہ یہ تمام فرائض آیات اللہ ہیں - کے ساتھ حجت واضح ہوجانے کے بعد جان بوجھ کر استہزأ کرے، وہ کافر ہے، اور جو شخص رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد کسی کو بھی نبی مانے، یا کسی ایسے امر کا انکار کرے جس کا اسے یقین ہے کہ یہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا قول ہے، وہ بھی کافر ہے۔“

## امت کا اس پر اجماع ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر سبّ و شتم یا آپؐ کی ذات میں عیب چینی موجب کفر وارتداد و قتل ہے:

ملا علی قاریؒ ”شرح شفا“ میں ج:۲ ص:۳۹۳ پر فرماتے ہیں:

”تمام علمأ کا اس پر اجماع ہے کہ جو شخص نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام کی ذات گرامی پر سب و شتم کرے (وہ مرتد ہے)، اس کو قتل کردیا جائے۔ فرماتے ہیں: طبریؒ نے بھی اسی طرح یعنی ہر اس شخص کے مرتد ہوجانے کو امام ابوحنیفہؒ اور صاحبینؒ سے نقل کیا کہ جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر عیب گیری کرے، یا آپؐ سے بے تعلقی (اور بے زاری) کا اظہار کرے، یا آپؐ کی تکذیب کرے (وہ مرتد ہے)، نیز فرماتے ہیں: سحنونؒ (مالکی) کا قول ہے کہ تمام علمأ کا اس پر اجماع ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر سب و شتم کرنے والا، اور

## ایک جاہلانہ اعتراض کا جواب:

مصنف علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں: اگر کوئی جاہل معترض یہ کہے کہ کسی منکر کو مسکت دلائل سے عاجز کیئے بغیر قتل کر دینا عدلِ پروردگار کے منافی ہے۔

اس کا جواب یہ ہے کہ: اگر ایسا ہے تو مسکت دلائل سے عاجز کر دینے کے بعد بھی قتل کرنا عدل کے منافی ہونا چاہیے، اس لئے کہ اس کو ہدایت اور قبول حق کی توفیق دیئے بغیر قتل کرنا بھی تو عدلِ پروردگار کے منافی ہے۔

حقیقت یہ ہے کہ یہ شیطانی وسوسے ہیں ان سے خدا کی پناہ مانگنی چاہئے اور "لا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم" پڑھنا چاہیے۔

اس رسالہ کی تالیف کا مقصد تو مذکورہ بالا ہی تھا، مگر اس مسئلہ "تاویل" پر بحث کے دوران کچھ اور بھی مفید نقول اور حوالے بیان ہو گئے ہیں، جو اہم ترین فوائد سے خالی نہیں، مثل مشہور ہی ہے: "بات سے بات نکل آتی ہے۔" اسی لئے اور بھی مناسب و متعلقہ امور بیان کر دیئے گئے ہیں جو انشاءاللہ ناظرین کے کام آئیں گے۔

## آخری تنبیہ:

فرماتے ہیں: بہر حال سن لیجئے! جس طرح کسی مسلمان کو کافر کہنا دین کے خلاف ہے، اسی طرح کسی کافر کو مسلمان کہنا اور اس کے کفر سے چشم پوشی کرنا بھی دین کے خلاف ہے، یہی اعتدال کی راہ ہے (مسلمان کو مسلمان کہیئے اور کافر کو کافر) اس زمانہ میں عام طور پر لوگ افراط و تفریط میں مبتلا ہیں (ایک طرف اچھے بھلے مسلمانوں کو کافر بنانے میں مصروف ہیں، دوسری طرف کھلے ہوئے کافروں کو مسلمان کہنے اور ان کو سینہ سے لگانے میں منہمک ہیں) بے شک سچ کہا ہے جس نے کہا کہ: "جاہل یا حد افراط پر جا چڑھتا ہے یا حد تفریط میں گر پڑتا ہے۔"

لا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم

# فيض الباري
## على صحيح البخاري

من أمالي الفقيه المحدث الأستاذ الكبير
إمام العصر الشيخ محمد أنور الكشميري ثم الديوبندي
المتوفى سنة ١٣٥٢ھ

مع حاشية البدر الساري إلى فيض الباري

من صاحب الفضيلة الأستاذ محمد بدر عالم الميرتهي
من أساتذة الحديث بالجامعة الاسلامية بڈابھیل

---

## الجزء الأول

طبع على نفقة
« إدارة جمعية علماء الترانسفال » في جوهانسبرج ( أفريقية الجنوبية )
تحت إشراف « المجلس العلمي » بڈابھیل - سورت ( الهند )

---

المكتبة الرشيدية
سرکی روڈ کوئٹہ ○ فون TEL # 662263

وفيها أيضا إطلاق المؤمن على العاصى ، لأن الاقتتال معصية غير أنه يوجب أن يكون اقتتالهم المذكور فى الآية كبيرة ليثبت إطلاق الكفر عليها ، حتى يلزم صحة إطلاق المؤمن على من فيه كفر دون كفر قلت : إنما أراد المصنف رحمه الله تعالى فى هذا الباب إطلاق المؤمن على من فيه جاهلية ، ولا ريب فى كون الاقتتال من أمور الجاهلية ، وحينئذ لا حاجة إلى جعل هذا الاقتتال كبيرة .

قوله « وعليه حلة » وفيه مسامحة من الراوى لأن الحلة اسم للثوبين من جنس ولم يكن عليه ثوبان من جنس ، لما عند المصنف رحمه الله تعالى فى الأدب بلفظ « رأيت عليه برداً » وعلى غلامه برداً فقلت لو أخذت هذا فلبسته كانت حلة ، ولأبى داود فقال القوم : ياأبا ذر لو أخذت الذى على غلامك فجعلته مع الذى عليك لكانت حلة ، ثم أجابه أبو ذر بحكاية القصة التى كانت سبباً لذلك ، ولفظ الحديث وإن اقتضى المواساة دون المساواة ، لكنه حمله على المساواة تشديداً على نفسه . وههنا دقيقة أخرى سبنذكرها ان شاء الله تعالى فى موضع آخر ( سابيت رجلا ) والرجل هو عمار بن ياسر رضى الله تعالى عنه كان يطعن فيه أن أمه ( سمية ) أمة والحق أنها لم تكن أمة بل اتخذت أمة بالقهر ، وفى ( الفتح ) أنه بلال ، واعلم أنه قال أرباب التصانيف : إن سب الصحابة رضى الله عنهم فسق ، وقال بعضهم : إن سب الشيخين كفر ، والمختار أن سب الصحابة رضى الله عنهم كلهم أو أكثرهم كفر ، وسب صحابى واحد أو اثنين فسق ، وسب [illegible] ليس بكفر ، فانه يكون لداعية ، لا لمجرد تبريد الغيظ بخلاف سب من بعدهم إياهم ، فانه ليس بسبب صحيح ، بل لمجرد تبريد الغيظ ، فانهم قد انقطعوا عن الدنيا ، ولم يبق لهم معاملة مع الناس فلا يقع من يقع فيهم إلا لأجل الغيظ منهم ، ثم إنهم اختلفوا فى إكفار الروافض [illegible] ابن عابدين رضى الله عنه و [illegible] رحمه الله تعالى ، وقال [illegible] ثم فصل فى المسئلة وبه أفتى والله أعلم .

---

الأمر ، نعم الاشكال فيمن أقر بربه ثم جعل يدعو له نداً فى ذاته أو صفاته فهل تناله المغفرة أولا ؟ فنبه على أنه أيضاً كأخوين إن مات عليه . وبالجملة كان الغموض فى مغفرة المقر المشرك ولذا وقع التعرض له خاصة . وهناك جواب آخر للشاه عبد العزيز رحمه الله تعالى فى تفسيره ولا يعلق بالقلب ولا ثقة بالنسخة أيضاً غير أن المولوى عبد الله قال : إن نسخة من تفسيره بلغت الينا من حيدر آباد فطبعناها والشاه عبد العزيز رحمه الله تعالى معاصر لابن عابدين الشامى ولكنه أفقه منه عندى ، ومراد البخارى رحمه الله تعالى ان الكفر لما كان غير معفو وما دون الشرك معفو لزم انه ليس بكفر ولا يطلق عليه الكفر انتهى ما نقله فى تقريره .

# العرف الشذي

## شرح سنن الترمذي

للعلامة المحدث الكبير مولانا

محمد أنور شاه ابن معظم شاه الكشميري

تصحيح

الشيخ محمود شاكر

الجزء الأول

دار إحياء التراث العربي

بيروت - لبنان

## ٣١ - باب: ما جاء: «ويلٌ لِلأعقاب مِن النار»

٤١ - حدثنا قُتَيْبَةُ قال: حدثنا عبدُ العزيز بن مُحمّد، عن سُهيل بن أبي صالح، عن أبيه، عن أبي هريرة أنّ النبيّ ﷺ قال: «وَيْلٌ لِلأَعْقَابِ مِنَ النَّارِ».

وفي الباب عن عبدِ الله بن عمرٍو، وعائشة، وجابر، وعبد الله بن الحارث هو ابن جزءٍ الزُّبَيْدِيّ، ومُعَيْقِيبٍ، وخالِدِ بنِ الوَلِيدِ، وشُرَحْبِيلَ بن حسنة، وعمرو بن العاص، ويزيد بن أبي سُفيان.

قال أبو عيسى: حديث أبي هريرة حديث حسنٌ صحيحٌ.

وقد رُوِيَ عن النبيّ ﷺ أنّه قال: «وَيْلٌ لِلأَعْقَابِ وبُطُونِ الأَقْدَامِ مِنَ النَّارِ».

### (٣١) باب ما جاء ويل للأعقاب من النار

قال سيبويه: يستعمل الويل فيمن هو مستحق للهلاك، والويح فيمن ليس بمستحق له، وفي الحديث - ضعيف السند -: أن «الويل واد بجهنم» وفي حديث الباب رد على الروافض الملاعنة، ونسب إلى ابن جرير الطبري أنه يقول بالجمع بين الغسل والمسح، وقال ابن الشيخ: إن ابن جرير الطبري رجلان رافضي وسني، والثاني هو المشهور وكلاهما صاحب التفسير، فلعل القائل بالجمع هو الشيعي، وأخطأ الناقلون واستدل الروافض بآية ﴿وَأَرْجُلَكُمْ إِلَى الْكَعْبَيْنِ﴾ [المائدة: ٦] جراً، وإنا خاصة أن نقول: إن القراءتين بمنزلة الآيتين فالجر حال التخفف[1] والنصب حال عدمه. ومأخذ هذا الأصل ما في الترمذي: ﴿الٓمٓ ۝١ غُلِبَتِ الرُّومُ ۝٢﴾ [الروم: ١ - ٢] معروفاً ومجهولاً ونحوه......

والتعتاني: ويجوز أن يقال: إن الجر على لغة من لغات العرب. فإنه إذا كان فعلين متقاربين ولهما مفعولان فيذكر أحد الفعلين في تلك اللغة كما قال الشاعر (ع):

علفتها تبناً وماءً بارداً

وحمل ابن الحاجب الآية على هذه اللغة في أماليه، وأما الطحاوي فأطنب الكلام وادعى أن مسح الرجلين كان ثم نسخ وأتى بالرواية، ويمكن لأحد أن يتأول المسح بالمسح بالخف، قد ثبت المسح بهذا المعنى، كما قال أبو زيد الأنصاري: تمسحنا وما توضئنا، ويجب ههنا رعاية أن مسح الرجلين ثبت في الوضوء، على الوضوء كما في كتاب الطحاوي عمل علي رضي الله عنه، وكذلك عمله في أبي داود وقال: هذا وضوء من لم يحدث.

(ف) اختلفوا في تكفير الروافض، وللأحناف قولان: قيل: إنهم كافرون، وقيل: لا، والمختار تكفيرهم، ... جمهور الصحابة كافر وقتم الروافض، ... على ...

---

(١) التخفف أي في حال لبس الخفين.

قال: وَفِقْهُ هذا الحديثِ: أنَّهُ لا يَجُوزُ المَسْحُ عَلَى القَدَمَيْنِ إذا لَمْ يَكُنْ عَلَيْهِمَا خُفَّانِ، أوْ جَوْرَبَانِ.

## ٣٢ ـ بَابُ: مَا جَاءَ فِي الْوُضُوءِ مَرَّةً مَرَّةً

**٤٢ ـ حدَّثنا** أبو كُرَيْبٍ، وهَنَّادٌ وقُتَيْبَةُ قالوا: حدَّثنا وَكِيعٌ، عنْ سُفيانَ، ح، قال: وحدَّثنا مُحَمَّدُ بنُ بَشَّارٍ، حدَّثنا يَحْيَى بن سعيدٍ، قال: حدَّثنا سُفيانُ، عنْ زَيْدِ بنِ أسْلَمَ، عن عَطاءِ بنِ يَسَارٍ، عنِ ابنِ عبَّاسٍ: أنَّ النبيَّ ﷺ تَوَضَّأَ مَرَّةً مَرَّةً.

قال أبو عيسَى: وفي البابِ عن عُمَرَ، وجَابرٍ، وبُرَيْدَةَ، وَأَبي رَافِعٍ، وابن الفاكِهِ.

قَالَ أَبُو عِيسَى: وَحَدِيثُ ابْنِ عَبَّاسٍ أَحْسَنُ شَيْءٍ في هَذَا الْبَابِ وَأَصَحُّ.

وَرَوى رِشْدِينُ بْنُ سَعْد وَغَيْرُهُ هَذَا الْحَدِيثَ، عَنِ الضَّحَّاكِ بْنِ شُرَحْبِيلَ، عَنْ زَيْدِ بنِ أَسْلَمَ، عَنْ أَبِيهِ، عَنْ عُمَرَ بنِ الْخَطَّابِ: أَنَّ النَّبِيَّ ﷺ تَوَضَّأَ مَرَّةً مَرَّةً.

قَالَ: ولَيْس هَذَا بِشيْءٍ. والصَّحِيحُ مَا رَوَى ابنُ عَجْلاَنَ، وَهِشَامُ بنُ سَعْدٍ، وَسُفْيَانُ الثَّورِيُّ، وعَبْدُ الْعَزِيزِ بنُ مُحَمَّدٍ، عَنْ زَيْدِ بْنِ أَسْلَمَ، عَنْ عَطَاءِ بْنِ يَسَارٍ، عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ، عَنِ النَّبِيِّ ﷺ.

## ٣٣ ـ بابُ: مَا جَاءَ فِي الْوُضُوءِ مَرَّتَيْنِ مَرَّتَيْنِ

**٤٣ ـ حَدَّثَنَا** أبو كرَيْبٍ، ومحمدُ بنُ رَافِعٍ، قَالاَ: حَدَّثَنَا زَيْدُ بنُ حُبَابٍ، عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بن ثَابِتِ بْنِ ثَوْبَانَ، قَالَ: حَدَّثَنِي عَبْدُ الله بْنُ الْفَضْلِ، عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بنِ هُرْمُزَ، هُوَ: الأَعْرَجُ، عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ: أن النبي ﷺ تَوَضَّأَ مَرَّتَيْنِ مَرَّتَيْنِ.

قَالَ أَبُو عِيسَى: وفِي الْبَابِ عَنْ جَابِرٍ.

قَالَ أَبُو عِيسَى: هَذَا حَدِيثٌ حَسَنٌ غَرِيبٌ، لاَ نَعْرِفُهُ إلا مِن حَدِيثِ ابنِ ثَوْبَانَ، عَنْ عَبْدِ الله بنِ الفَضْلِ. وَهُوَ إِسْنَادٌ حَسَنٌ صَحِيحٌ.

قَالَ أَبُو عِيسَى: وَقَدْ رَوى هَمَّامٌ، عَنْ عَامِرٍ الأَحْوَلِ، عَنْ عَطاءٍ، عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ: أَنَّ النَّبِيَّ ﷺ تَوَضَّأَ ثَلاَثاً ثَلاَثاً.

---

خمسة على اختلاف الأقوال وللروافض في القرآن العظيم أقوال، قيل: زاد فيه عثمان ﷺ ونقص، وقيل: نقص ولم يزد، وقيل: إنه محفوظ، ولا يقولون بصحة أحاديث كتب أهل السنة، ولهم صحاح أربعة، وهي سقام ومفتريات.

# ملفوظات محدث کشمیری رحمہ اللہ

امام العصر علامہ انور شاہ کشمیری کے گرانقدر ملفوظات کا ذخیرہ

حضرۃ مولانا سید احمد رضا صاحب بجنوری رحمہ اللہ

ادارہ تالیفات اشرفیہ
بیرون بوہڑ گیٹ
ملتان ، پاکستان
540513

والمقتول فی النار وقلت یارسول اللہ ھذا القاتل فما بال المقتول قال انہ کان حریصاً علیٰ قتل صاحبہ

اس حدیث میں جو آیا قاتل مقتول دونوں جہنمی ہیں۔ یہ اس حدیث کے خلاف ہے جس میں ارشاد ہے "السیف محاء الذنوب" یہ حدیث بھی صحیح ہے اور قوی ہے۔

حضرت شاہ صاحب نے فرمایا کہ اس سے وہ مقتول مراد ہے جو قاتل کے قتل کا ارادہ نہ رکھتا تھا۔ لہٰذا وہ ہر طرح مظلوم اور شہید ہے۔ یہی صورت ہابیل اور قابیل کے قصہ میں پیش آئی۔ اور ہابیل نے قابیل کو سنایا "انی ارید ان تبوء باثمی واثمک فتکون من اصحاب النار" اس کی تفسیر بھی اس شرح سے حل ہو جاتی ہے، یعنی میں اس پر راضی ہوں کہ تو اپنے گناہ (قتل کی وجہ سے جہنمی بنے اور میرے گناہ تیری تلوار کی وجہ سے محو ہو جائیں کہ تلوار محاء الذنوب ہے۔ کیونکہ جب اس کے گناہ قابیل کی تلوار سے محو ہوئے تو وہی اس کے گناہ لیجانیوالا ہوا۔ یہ مطلب نہیں کہ ہابیل کے گناہ قابیل پر ڈال دیئے گئے کیونکہ "لا تزر وازرۃ وزر اخری" کے خلاف ہے، پھر اس عنوان کو اختیار کرنے کی وجہ یہ ہے کہ کسی کو ظلماً قتل کرنے کی غیر معمولی قباحت خوب واضح کر دی جائے۔ تاکہ جو اس کی برائی کو سمجھ لے گا وہ بچنے کی سعی کرے گا۔

(۳۵۷) روافض کے اکفار میں اختلاف ہے۔ (علامہ شامی) ابن عابدینؒ عدم تکفیر کی طرف ہیں۔ اور حضرت شاہ عبدالعزیز صاحبؒ اکفار کرتے ہیں، ہمارے نزدیک بھی یہی صحیح ہے۔ اصل میں جو ابتلاء حضرت شاہ عبدالعزیز صاحبؒ کو پیش آیا وہ علامہ شامی کو پیش نہیں آیا، مسئلہ کا اختلاف نہیں ابتلاء کا ہے ویسے ہمارے نزدیک حضرت شاہ عبدالعزیز صاحبؒ علامہ شامی سے فقیہ ہیں اور حضرت گنگوہیؒ کو بھی ہم نے شامی سے فقیہ النفس پایا۔

(۳۵۸) ایک دفعہ فرمایا یہ جو حدیث میں آیا ہے "من قام لیلۃ القدر ایماناً واحتساباً غفرلہ ما تقدم من ذنبہ" (بخاری)

فَاسْئَلُوْا اَهْلَ الذِّكْرِ اِنْ كُنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ ○

(اگر تم خود نہیں جانتے تو اہلِ ذکر سے پوچھو)

# اَلْاِفَاضَاتُ السَّنِیَّه

اَلْمُلَقَّبُ بِهٖ

# فتاویٰ مہریہ

مجدّدِ دین وملّت، فاتحِ قادیانیت حضرت سیّدنا پیر مہر علی شاہ گیلانی قدس سرہ العزیز

باایماء

حضرت پیر سیّد غلام محی الدین گیلانی قدس سرہٗ العزیز

باہتمام

حضرت پیر سیّد غلام معین الدین گیلانی قدس سرہٗ العزیز

حضرت پیر سیّد شاہ عبدالحق گیلانی مدظلہ العالی

سجادہ نشین گولڑہ شریف

تشیع یہ حضرات اپنے دعویٰ خلافت وامامت میں کاذب ہوتے تو ممکن نہ تھا کہ یہ حضرات بمقابلہ خلیفہ وامام برحق اپنے دعویٰ میں کامیاب ہوتے اور حق تعالیٰ جل شانہٗ ان کو مقاصد خلافت کے حصول پر قدرت وتمکین دیتا۔ پس جبکہ وہ حضرات ثلٰثہ اپنے دعویٰ امامت وخلافت میں مخذول نہ ہوئے اور عنایت الٰہی مہمات خلافت کے سرانجام میں پوری پوری شامل حال رہی تو اس سے مثل آفتاب نیم روز ظاہر وباہر ہوگیا کہ حضرات خلفاء ثلٰثہؓ اس دعویٰ خلافت میں ایسے صادق تھے کہ اس سے زیادہ کسی کو صدق حاصل نہیں ہوا وہذا ہو المقصود۔

جب خلافت ثلٰثہ کا ثبوت بقاعدۂ اہل تشیع کماھقہٗ ہوگیا تو اب ہم اہالیان تشیع سے دریافت کرتے ہیں کہ منکر نبی تو فریقین کے نزدیک یعنی سنی وشیعہ دونوں کے نزدیک کافر واکفر ہے۔ پس منکر امام جس کی امامت آپ کے مسلمہ قواعد کی رو سے ثابت کی گئی ہو۔ اس کی نسبت آپ کیا لفظ استعمال کریں گے ضرور اپنے مذہب کا پاس ولحاظ کر کے کہنا پڑے گا کہ منکر امام کافر ہے۔ ورنہ مساوات بین النبی والامام باقی نہ رہے گی اور مساوات کا رکھنا تو ضروری ہے بناء علیہ منکر امام پر کفر بھی لازمی۔ یہ تقریر محض بغرض جواب الزامی جزو تحریر میں لائی گئی ہے گو فی الجملہ اصل جواب میں وضاحت آجائے گی۔

آمدم برسرِ مدعا:- واضح ہو کہ جو فرقہ شیعہ کہ منکر ضروریات دین ہو یعنی مثلاً حضرت امیر المومنین علی کرم اللہ وجہہ کو خدا کہتا ہو یا نبوت حضرت علی کرم اللہ وجہہ وشراکت نبوت آنجناب ﷺ کا قائل ہو یا ان کو افضل من الرسل تصور کرتا ہو یا حضرت عائشہ صدیقہؓ کی شان مبارک میں قذف کرتا ہو یا سب وشتم وقتل شیخین یعنی خلیفۂ اول حضرت ابوبکر صدیقؓ وخلیفۂ ثانی حضرت عمر فاروقؓ کو حلال جانتا ہو وہ فرقہ شیعہ بلاشک وشبہ کافر ومرتد ہے۔ اور جو گروہ حسداً وعداوتاً بخیال جاہلانہ صحابہ کرام خصوصاً خلیفۂ اول وثانی کی شان مبارک میں گستاخی کرتا ہے یعنی طعن وطنز سب وشتم روا رکھتا ہے لیکن اس کو حلال نہیں جانتا ہے وہ گروہ اہل تشیع ہمارے محققین فقہاء کرام ومدققین علماء عظام کے نزدیک کافر تو نہیں ہے لیکن افسق الفسقہ وافجر الفجرہ ہے۔ چنانچہ مولانا ابوالشکور سالمی نے تمہید میں تحریر فرمایا ہے کلام الروافض مختلفۃ فبعضہ یکون کفرا وبعضہ لا فالو قال ان علیاً کان الٰھاً نزل من السماء کفر۔ وقال بعضھم بانہ شریک لمحمد ﷺ فی النبوۃ۔ وقال بعضھم النبوۃ کانت لعلیؓ وجبریل اخطأ ومنھم من قال ان علیاً کان افضل من الرسول فھذا کلمۃ الکفر۔ واما الذی یکون بدعۃ ولا یکون کفرا فھو قولھم ان علیاً

کان افضل من الشیخین. ومنهم من قال انه یجب اللعن علی من خالف علیاً کعائشة ومعاویة وھذا کله مایشبهه بدعة ولیس بکفر (روافض کا کلام مختلف ہے اس کا بعض کفر ہے اور بعض نہیں۔ پس اگر کہا کہ حضرت علیؓ معبود تھے اور آسمان سے نازل ہوئے تو وہ کافر ہوگا اور شیعوں میں سے کچھ نے یہ کہا کہ سیدنا علی حضور علیہ السلام کے ساتھ نبوت میں شریک ہیں اور ان میں سے بعض نے کہا کہ نبوت علیؓ کیلئے تھی اور جبریلؑ سے خطا ہوئی (اور حضرت محمد ﷺ کے پاس چلے گئے) اور بعض نے کہا سیدنا علی حضور ﷺ سے افضل ہیں تو یہ بات کفر ہے۔ لیکن ان کے وہ اقوال جو بدعت ہیں کفر نہیں بنتے وہ یہ ہیں کہ سیدنا علیؓ حضرات شیخین سے افضل بتائے اور ان میں سے کچھ کہتے ہیں کہ جس نے حضرت علیؓ کی مخالفت کی جیسے حضرت سیدہ عائشہ صدیقہؓ اور سیدنا امیر معاویہؓ تو ان پر لعنت بھیجنا واجب ہے یہ تمام وہ اقوال ہیں جو بدعت کے مشابہ ہوتے ہیں کفر نہیں) اور ملا علی قاریؒ نے شرح فقہ اکبر میں تحریر فرمایا ہے فلو فرض انه یسب الشیخین لا یخرج عن الایمان نعم لو استحل السب او القتل فھو کافر لا محالة فالفسق والعصیان لا یزیل الایمان[1] (اگر بالفرض اس نے شیخین کو گالی دی ہے تو ایمان سے خارج نہیں ہوگا۔ ہاں اگر گالی دینے یا قتل کرنے کو حلال سمجھتا ہے تو وہ لامحالہ کافر ہے پس فسق اور نافرمانی ایمان کو زائل نہیں کرتے) الحاصل صحابہ کرامؓ وائمہ عظامؒ کا سب وشتم کنندہ گروہ شیعہ فاسق وفاجر ہے تاوقتیکہ وہ گروہ اپنے اس گناہ کبیرہ سے توبہ نہ کرے اور اپنے فعل شنیع سے باز نہ آئے۔ اس کے ساتھ اسلامی برتاؤ اور شادی وغمی کی شرکت اور باہمی اکل و شرب شرعاً ناجائز وممنوع ہے اور کیونکر یہ گروہ فاسق وفاجر نہ ہو اور اسلامی برتاؤ اس کے ساتھ متروک نہ ہو۔ اس گروہ نے اُن حضرات کی شان مبارک میں گستاخیاں کی ہیں جن کی شان مبارک میں آیہ کریمہ الذین آمنوا وھاجروا وجاھدوا فی سبیل اللّٰہ باموالھم وانفسھم اعظم درجة عند اللّٰہ واولٰئک ھم الفائزون یبشرھم ربھم برحمة منه ورضوان وجنٰت لھم فیھا نعیم مقیم خالدین فیھا ابداً[2] (جو ایمان لائے اور ہجرت کی اور جہاد کیا اللہ تعالیٰ کے راستہ میں اپنے جان ومال سے بہت بڑا درجہ ہے (ان کا) اللہ تعالیٰ کے نزدیک اور یہی ہیں جو کامیاب ہونے والے ہیں۔ خوشخبری دیتا ہے ان کو ان کا رب اپنی رحمت اور خوشنودی کی اور ان کے لیے ایسے باغات ہیں جن میں دائمی نعمت ہوگی اور وہ اس میں ہمیشہ رہیں گے) نازل ہوئی ہے۔ علاوہ ازیں سینکڑوں آیات قرآنی ان حضرات کی رفعت شانی وکمال ایمانی پر دلالت

---

[1] شرح فقہ اکبر ص ۸۶ مطبوعہ مکتبہ مجتبائی دہلی

[2] القرآن التوبہ آیت ۲۰

سوانح حیات خواجۂ خواجگان غوثِ زمان حضرت خواجہ غلام حسن پیر سواگ رحمہ اللہ تعالیٰ

# فیوضاتِ حسنیہ

باھتمام:

حضرت صاحبزادہ محمد حسن صاحب مد ظلہ

سجادہ نشین آستانہ عالیہ پیر سواگ شریف

تصحیح و تجدید:

حضرت صاحبزادہ احمد حسن صاحب الحسنی مد ظلہ

ترتیب:

ابوالانوار محمد عبد الرحمٰن الحسنی

ناشر:

مکتبہ حسنیہ مجددیہ

دربارِ عالیہ سواگ شریف (لعل عیسن کروڑ) ضلع لیہ

ہم کامل بن جائیں۔ حالانکہ روز بروز اہلِ زمانہ کی حالت خراب ہورہی ہے۔

## ہمارے طریقہ میں محرومی نہیں

ایک روز ارشاد فرمایا کہ سلطان العارفین، امام السالکین، مجتہد طریقۂ عالیہ نقشبندیہ خواجۂ بزرگ خواجہ بہاؤ الدین نقشبند رحمۃ اللہ تعالٰی نے دو رُخہ تلوار جاری کی ہے۔ حضرت خواجہ نے ارشاد فرمایا کہ:

"در طریقۂ ما محرومی نیست"۔

یعنی جو شخص طریقۂ عالیہ نقشبندیہ میں داخل ہوجائے، محروم نہیں رہتا۔ اس طریقۂ عالیہ کی برکت سے اِن شاء اللہ مرتے وقت ایمان سلامت لے جائے گا۔

## شیعہ کو تین بد دُعائیں

ایک روز حضور حضرت صاحب نے ارشاد فرمایا کہ ہندو کے کنویں پر نماز پڑھو، اور پانی بھی پی لو، مگر شیعہ کے کنویں پر نہ نماز پڑھو نہ پانی پیو۔ کیونکہ شیعہ کا ایمان، حضرات شیخین یعنی امیرالمؤمنین خلیفۂ اول، حضرت سیدنا صدیقِ اکبر رضی اللہ تعالیٰ عنہ اور حضرت امیرالمؤمنین خلیفۂ ثانی فاروقِ اعظم سیدنا امیر عُمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے سَبّ کرنے سے جل جاتا ہے۔ البتہ ہندو میں استعداد ہے اور امید ہے کہ وہ ایمان لائے۔ مگر شیعہ پر اُمید نہیں کہ وہ ایمان دار بن جائے، کیونکہ وہ سَبّ کرنے کو ایمان جانتے ہیں۔ لہٰذا ان کا ایمان جل جاتا ہے۔

اور یہ منکرِ صحتِ قرآن ہیں۔ اگر ہوسکے تو شیعہ کے قدم پر قدم نہ رکھو۔

آپ نے اِرشاد فرمایا کہ شیعہ کو امام حسین رضی اللہ عنہ نے تین بد دُعائیں دی ہیں۔ کیونکہ حقیقتاً حضرتِ امام کے قاتل یہی شیعہ لوگ ہیں۔

۱۔ پہلی بددُعا یہ فرمائی کہ "خُدایا اِن لوگوں نے مجھے اپنے نانا کی زیارت سے محروم کیا ہے، ان کو حضور علیہ السلام کی زیارت نصیب نہ کر۔

۲۔ دُوسری بد دُعا یہ کہ انھوں نے مجھے تلاوتِ قرآن سے محروم کیا ہے، اے اللہ ان کو قرآن کی تلاوت نصیب نہ کر۔

۳۔ اور تیسری بد دُعا یہ کہ انھوں نے مجھے نماز باجماعت ادا کرنے سے روکا، اے اللہ! ان کو نماز باجماعت نصیب نہ کر۔

یہ تینوں دُعائیں حضرت امام پاک کی اللہ ربّ العزت نے قبول فرمائیں۔ چنانچہ شیعہ تلاوتِ قرآنِ حکیم سے محروم ہیں۔ کیونکہ یہ قرآن کو صحیفۂ عثمانی جانتے ہیں۔ روضۂ اقدس کی زیارت سے اللہ تعالیٰ نے ان کو ہمیشہ کے لیے محروم کردیا ہے۔ اِسی طرح نماز سے بھی محروم ہیں۔ اگر کبھی کبھی نماز اکیلے یا جماعت سے ادا کرتے ہیں تو یہ ان کی اپنی بنائی ہُوئی نماز ہے۔ اللہ جل شانہٗ اور اس کے رسول علیہ السلام کے فرمان کے مُطابق نہیں پڑھتے۔

## نماز باجماعت کی پابندی

حضور ہمیشہ اپنے مُریدین و مخلصین کو نماز کی تاکید فرماتے۔ خصوصاً

مسئلہ ۲۵ جس مرد کے نکاح میں چار عورتیں ہوں اب اس سے پانچویں عورت کا نکاح درست نہیں اور ان چار میں سے اگر اس نے ایک کو طلاق دے دی تو جب تک طلاق کی عدت پوری نہ ہو چکے کوئی اور عورت اس سے نکاح نہیں کر سکتی۔ مسئلہ ۲۶ سنی لڑکی کا نکاح شیعہ مرد کے ساتھ بہت سے عالموں کے فتوے میں درست نہیں ہے۔ نکاح کرنا درست نہیں۔ نوٹ:۔ مسئلہ نمبر ۲۴ ص ۵۲ پہ درج کر دیا گیا ہے

## ولی کا بیان

باب سوم

باب (۳)

لڑکی اور لڑکے کے نکاح کرنے کا جسکو اختیار ہوتا ہے اسکو ولی کہتے ہیں۔ مسئلہ لڑکی اور لڑکے کا ولی سب سے پہلے اُسکا باپ ہے۔ اگر باپ نہ ہو تو دادا۔ وہ نہ ہو تو پردادا۔ اگر یہ لوگ کوئی نہ ہوں تو سگا بھائی۔ سگا بھائی نہ ہو تو سوتیلا بھائی یعنی باپ شریک بھائی، پھر بھتیجا، پھر بھتیجے کا لڑکا، پھر بھتیجے کا پوتا، یہ لوگ نہ ہوں تو سگا چچا، پھر سوتیلا چچا، یعنی باپ کا سوتیلا بھائی، پھر سگے چچا کا لڑکا پھر اس کا پوتا، پھر سوتیلے چچا کا لڑکا پھر اس کا پوتا۔ یہ کوئی نہ ہوں تو باپ کا چچا ولی ہے۔ پھر اُس کی اولاد۔ اگر باپ کا چچا اور اسکے لڑکے پوتے پڑپوتے کوئی نہ ہوں تو دادا کا چچا پھر اسکے لڑکے پوتے پھر پڑپوتے وغیرہ۔ یہ کوئی نہ ہوں تب ماں ولی ہے پھر دادی پھر نانی پھر نانا پھر حقیقی بہن پھر سوتیلی بہن جو باپ شریک ہو۔ پھر جو بھائی بہن ماں شریک ہوں، پھر پھوپھی۔ پھر ماموں پھر خالہ وغیرہ مسئلہ ۲ نابالغ شخص کسی کا ولی نہیں ہو سکتا۔ اور کافر کسی مسلمان کا ولی نہیں ہو سکتا۔ اور مجنون پاگل بھی کسی کا ولی نہیں ہے۔ مسئلہ ۳ بالغ یعنی جوان عورت خود مختار ہے چاہے نکاح کرے چاہے نہ کرے اور جسکے ساتھ جی چاہے کرے کوئی شخص اُس پر زبردستی نہیں کر سکتا۔ اگر وہ خود اپنا نکاح کسی سے کرلے تو نکاح ہو جائے گا چاہے ولی کو خبر ہو

ا ان الرافضی ان کان ممن یعتقد الالوھیۃ فی علی او ان جبرئیل غلط فی الوحی او کان ینکر صحبۃ الصدیق او یقذف السیدۃ الصدیقۃ فھو کافر ۱۲ رد المحتار ص ۴۰۳ ج ۲ وفی عالمگیریۃ ص ۲۶۳ ج ۲ احکامھم احکام المرتدین ولا یجوز للمرتد ان یتزوج مرتدۃ ولا مسلمۃ ولا کافرۃ اصلیۃ وکذلک لا یجوز نکاح المرتدۃ مع احد ص ۲۹۰ ج ۲ عالمگیری ۳ ھو البالغ العاقل الوارث والولایۃ تثبت للولی علی الصغار والصغائر ۱۲ در مختار ص ۳۰۸ ج ۲ شامی ۴ الولی فی النکاح العصبۃ بنفسہ وھو ما یتصل بالمیت حتی المعتقۃ بلا توسط انثی علی ترتیب الارث والحجب فان لم یکن عصبۃ فالولایۃ للام ثم للاخت لاب وام ثم للاخت لاب ثم لولد الام الذکر والانثی سواء ثم لاولادھم ثم لذوی الارحام العمات ثم الاخوال ثم الخالات ثم بنات الاعمام ۱۲ شرح التنویر ص ۹۳ ج ۲ ۵ ولا ولایۃ لعبد ولا صغیر ولا مجنون ولا کافر علی مسلمۃ ۱۲ شرح البدایۃ ص ۲۹۳ ج ۲ ۶ ولا یجوز للولی اجبار البکر البالغۃ علی النکاح ۱۲ شرح البدایۃ ص ۲۹۶ ج ۲

ملا اس لئے ہرگز کسی عورت کا شیعی مرد سے نکاح نہ کرے ۱۲ منہ اور قادیانی کے ساتھ بھی نکاح درست نہیں کیونکہ قادیانی علمائے اسلام کے فتوے سے کافر ہیں ۱۲ منہ یعنی جن دو بھائی بہنوں کی ماں ایک ہو اور باپ دو ہوں ۱۲ ـ (۱) اور اب آئین پاکستان میں بھی قادیوں کو کافر و دائرہ اسلام سے خارج قرار دیا گیا ہے ۱۲ ـ عبد الستار

حکیم الامت مجدد الملت حضرت مولانا شاہ اشرف علی تھانوی قدس اللہ سرہٗ

تفسیر، حدیث، فقہ، علم کلام اور تصوف کے نادر علمی مضامین پر مشتمل حضرت کی آخری تصنیف

ادارہ اسلامیات لاہور
۱۹۰- انارکلی

## سترھواں غریبہ در تحقیق نکاح سنیہ با شیعی تبرائی

**سوال**۔ کیا فرماتے ہیں ......... اس مسئلہ میں کہ رافضی جو کہ سب صحابہ پر تبرا کرتے ہیں اور اہل اسلام سے مذہبی تعصب رکھتے ہیں مسلمان ہیں یا کافر ہیں۔ ان سے تعلقات نکاح وغیرہ کر رکھ سکتے ہیں یا نہیں۔ قوم بوہرہ جو بمبئی اور اس کے اطراف میں کثرت سے پائی جاتی ہے ایک متعصب رافضی قوم ہے ان کا قاعدہ یہ ہے کہ اہل سنت جماعت کی لڑکی اسکے والدین کو لالچ زر دیکر اپنے نکاح میں لاتے ہیں ایسی حالت میں اگر کوئی سنت جماعت لالچ زر میں جان کر لڑکی دیوے اور وہ رافضی اپنے آپ کو مصلحت جان کر اسلام لانیکو ظاہر کرے لیکن تمام لوگ اس بات کو جانتے ہیں کہ اسکا اسلام لانا نکاح کی غرض سے ہے تو ایسی حالت میں اسکے اسلام کا اعتبار کیا جائیگا یا نہیں اور اس کا نکاح درست ہے یا نہیں۔ بینوا توجروا۔

**الجواب**۔ فی الدر المختار وتعتبر (الکفاءۃ) فی العرب والعجم (دیانۃ ای تقوی فلیس فاسق کفو الصالحۃ) بنت صالح معلنا کان او لا علی الظاہر نہر وفیہ وللولی انکاح الصغیر والصغیرۃ ولزم النکاح ولو بغبن فاحش او بغیر کفو ان کان الولی ابا او جدا لم یعرف منہما سوء الاختیار مجانۃ وفسقا وان عرف لا وان کان المزوج غیرہما لا یصح النکاح من غیر کفو او بغبن فاحش اصلا وفیہ ولہا ای للولی اذا کان عصبۃ الاعتراض فی غیر الکفو مالم تلد سنہ ویفتی فی غیر الکفو بعدم جوازہ اصلا وہو المختار للفتوی لفساد الزمان وفی رد المحتار وہذا اذا کان لہا ولی لم یرض بہ قبل العقد فلا یفید الرضی بعدہ بحر واما اذا لم یکن لہا ولی فہو صحیح نافذ مطلقا اتفاقا کما یاتی

بنا بر روایات مذکورہ و دیگر قواعد معروفہ مسلمہ جواب میں تفصیل یہ ہے کہ اگر وہ رافضی عقائد کفر کے رکھتا ہے جیسے قرآن مجید میں کمی بیشی کا قائل ہونا یا حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا پر تہمت لگانا یا حضرت علی رضی اللہ عنہ کو خدا ماننا یا یہ اعتقاد رکھنا کہ جبرئیل علیہ السلام غلطی سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم پر وحی لے آئے تب تو وہ کافر ہے اور اس کا نکاح سنیہ سے صحیح نہیں اور محض تبرائی کے حکم میں اختلاف ہے علامہ شامی نے عدم کفر کو ترجیح دی ہے ص ۴۵۳ مگر اسکے بدعتی ہونے میں کچھ شک نہیں تو اس صورت میں گو وہ کافر نہ ہوگا مگر بوجہ فسق اعتقادی کے سنیہ کا کفو نہ ہوگا اور غیر کفو مرد سے نکاح کرنے میں تفصیل یہ ہے کہ اگر لڑکی نابالغ ہے اور نکاح کیا ہے باپ دادا کے علاوہ کسی اور ولی نے تب تو نکاح صحیح ہی نہ ہوگا اور اگر باپ دادا نے کیا ہے اور واقعات سے معلوم ہوا کہ طمع زر سے کیا ہے اور لڑکی کی مصلحت پر

نہیں نظر کی جیسا سوال میں مذکور ہے تب بھی نکاح صحیح نہوگا اور اگر منکوحہ بالغ ہے تو اگر اُس نے خود اپنا نکاح کر لیا ہے
اور ولی عصبہ راضی نہ تھا تب بھی نکاح صحیح نہیں ہوا اسی طرح اگر ایسے ولی نے کر دیا اور وہ منکوحہ راضی نہیں یعنی
زبان سے انکار کر دیا تب بھی نکاح صحیح نہیں ہوا یہ صورتیں تو عدم جواز نکاح کی ہیں۔ اور اگر لڑکی نابالغ ہے اور
نکاح کیا ہے باپ یا دادا نے اور لڑکی کی مصلحت سمجھکر کیا ہے کسی طمع وغیرہ کے سبب نہیں کیا یا لڑکی بالغ ہے
اور نکاح خود کیا ہے اور ولی عصبہ کی رضا سے کیا ہے یا اُس کا کوئی ولی عصبہ ہی نہیں یا لڑکی بالغ ہے اور
ولی نے اُسکی اجازت سے کر دیا تو ان صورتوں میں اُن علماء کے نزدیک نکاح صحیح ہو جاویگا جو تبرائی کو کافر نہیں کہتے
اور یہ سب تفصیل اُس وقت ہے کہ نکاح کیوقت اسکا رفض معلوم ہوا اور اگر اُسوقت اپنے کو سنی ظاہر کیا اور بعد نکاح
کے رفض ثابت ہوا تو جس صورت میں وہ کافر ہے ارتداد کے سبب نکاح ٹوٹ جاویگا اور جس صورت میں محض
بدعتی ہے۔ تو اگر منکوحہ بالغہ ہے اور وہ اور اُس کا ولی عصبہ دونوں راضی ہیں تو نکاح کے فسخ کا حق حاصل ہوگا اور
اگر منکوحہ سے اجازت نہیں لیگئی تو نکاح نہ ہوگا اور اگر ولی سے اجازت نہیں لیگئی تو ولی کو حق فسخ ہے جسکی ایک شرط
قضاء قاضی مسلم ہے۔ اور اگر منکوحہ صغیرہ ہے تو بعد بالغ ہونیکے اگر راضی ہے تب نکاح صحیح رہیگا اور اگر راضی
نہوئی تو اسکو حق فسخ حاصل ہوگا جسکی شرط اوپر مذکور ہوئی کما فی در المختار فلو نکحت رجلا ولم تعلم
حاله فاذا هو عبد لا خیار لها بل للاولیاء ولو زوجوها برضاها ولم یعلموا بعدم الکفاءة
ثم علموا لا خیار لاحد الا اذا اشترطوا الکفاءة او اخبرهم بها وقت العقد فزوجوها علی
ذلك ثم ظهر انه غیر کفؤ کان لهم الخیار وفی رد المختار قوله لا خیار لاحد هذا فی الکبیرة
کما هو فرض المسئلة بدلیل قوله نکحت رجلا وقوله برضاها فلا یخالف ما قدمناه فی الباب
عن النوازل لو زوج بنته الصغیرة ممن ینکر انه یشرب المسکر فاذا هو مدمن له وقالت
بعد ما کبرت لا ارضی بالنکاح ان لم یکن یعرفه الاب بشربه وکان غلبة اهل بیته صالحین
فالنکاح باطل لانه انما زوج علی ظن انه کفؤ اه ثم نقل بسطر لکن کان الظاهر ان یقال
لا یصح العقد اصلا کما فی الاب الماجن والسکران مع ان المصرح به ان لها ابطاله بعد البلوغ وهو
فرع صحته فلیتامل۔ ۲۰ ربیع الثانی ۱۳۳۲ھ

## اٹھاسیواں سوال غریبہ در تلاوت سورہ واقعہ بہ نیت عدم اصابہ فاقہ

سوال۔ دو رکعت نماز سورہ واقعہ سے پڑھتا ہوں اس میں یہ نیت ہے کہ اللہ تعالیٰ اسکے ثواب کے مردگان

بسم اللہ الرحمن الرحیم

تفسیر

# جواہر القرآن

از افادات

حضرۃ مولانا حسین علی رحمۃ اللہ

مرتبہ

شیخ القرآن حضرت مولانا غلام اللہ خان رحمہ اللہ

کتب خانہ رشیدیہ

مدینہ مارکیٹ راولپنڈی

سے بدل البعض ہے اور غار سے غار ثور مراد ہے جس میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے ہجرت کے وقت تعاقب کرنے والے مشرکین سے چھپ کر تین دن بسر کئے تھے۔ اِذْ یَقُوْلُ بدل اذ اَخْرَجَہٗ سے بدل ثانی ہے۔ لِصَاحِبِہٖ صاحب سے یہاں ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ مراد ہیں۔ اس پر امت کا اجماع ہے اسی لئے علماء نے لکھا ہے کہ جو شخص حضرت ابوبکر کی صحابیت سے منکر ہے وہ کافر ہے۔ من انکر ان یکون ابوبکر رضی اللہ عنہ صاحب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فھو کافر لانہ انکر نص القرآن (قرطبی ج۸ ص۱۴۶)

**۳۷** حضرت انس رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ مجھ سے حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے ذکر فرمایا کہ جب میں حضرت نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ غار ثور میں تھا اور مشرکین ادھر ادھر سے ہمیں تلاش کر رہے تھے تو ان کے پاؤں مجھے نظر آرہے تھے۔ میں نے حضور کی خدمت میں عرض کیا کہ اگر ان میں سے کوئی نیچے نگاہ کرے گا تو ہمیں دیکھ لے گا۔ تو اس پر آپ نے فرمایا اے ابوبکر غم نہ کر اللہ ہمارے ساتھ ہے۔ اے ابوبکر! ان دو آدمیوں کے بارے میں تمہارا کیا خیال ہے جن کا نگہبان، حامی اور ناصر اللہ ہو۔ یا ابا بکر ما ظنک باثنین اللہ تعالیٰ ثالثھما (روح ج۱۰ ص۹۷) جب دونوں حضرات غار کے اندر داخل ہو گئے تو حکم خداوندی سے مکڑی نے غار کے منہ پر جالا تن دیا اور کبوتری نے وہاں انڈے دے دیئے۔ جب مشرکین آپ کے تعاقب میں وہاں پہنچے تو جالا اور انڈے دیکھ کر واپس ہو گئے اور غار کے اندر جھانک کر بھی نہ دیکھا۔

**۳۸** سَکِیْنَتَہٗ میں ضمیر مجرور صاحب کی طرف راجع ہے کیونکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم تو پہلے ہی مطمئن تھے لیکن حضرت ابوبکر کو ڈر محسوس ہوا کہ کہیں مشرکین کے ہاتھوں حضور علیہ السلام کو کوئی تکلیف نہ پہنچے تو حضور علیہ السلام کے خطاب لَا تَحْزَنْ الخ سے اللہ تعالیٰ نے حضرت ابوبکر کے دل پر سکون و طمانیت نازل فرما دی علی ابی بکر۔ ابن العربی۔ قال علماؤنا و ھو الاقوی، لانہ خاف علی النبی صلی اللہ علیہ وسلم من القوم فانزل اللہ سکینتہ علیہ بتامین النبی صلی اللہ علیہ وسلم فسکن جأشہ وذھب روعہ وحصل الامن (قرطبی ج۸ ص۱۴۸)

**۳۹** جنود سے فرشتوں کے لشکر مراد ہیں جنہوں نے مشرکین کی تعاقب کرنے والی پارٹیوں کے رخ اور ان کی نظریں پھیر دیں تاکہ وہ حضور علیہ السلام اور ابوبکر رضی اللہ عنہ کو دیکھ نہ سکیں۔ یا اس سے جنگ بدر، احزاب اور حنین میں فرشتوں کا نازل کرنا مراد ہے۔ ھم الملائکۃ صرفوا وجوہ الکفار وابصارھم عن ان یروہ او ایدہ بالملائکۃ یوم بدر والاحزاب وحنین (مدارک ج۲ ص۹۷)



جَاهِدُوا بِأَمْوَالِكُمْ وَأَنفُسِكُمْ فِي سَبِيلِ اللَّهِ ۚ ذَٰلِكُمْ
لڑو اپنے مال سے اور جان سے اللہ کی راہ میں

خَيْرٌ لَّكُمْ إِن كُنتُمْ تَعْلَمُونَ ﴿٤١﴾ لَوْ كَانَ عَرَضًا
بہتر ہے تمہارے حق میں اگر تم کو سمجھ ہے اگر مال ملتا ہوتا

قَرِيبًا وَسَفَرًا قَاصِدًا لَّاتَّبَعُوكَ وَلَٰكِن بَعُدَتْ
نزدیک اور سفر ہلکا تو وہ لوگ ضرور تیرے ساتھ ہو لیتے لیکن لمبی نظر آئی

عَلَيْهِمُ الشُّقَّةُ ۚ وَسَيَحْلِفُونَ بِاللَّهِ لَوِ اسْتَطَعْنَا لَخَرَجْنَا
ان کو مسافت اور اب قسمیں کھائیں گے اللہ کی کہ اگر ہم سے ہو سکتا تو ہم ضرور

مَعَكُمْ يُهْلِكُونَ أَنفُسَهُمْ وَاللَّهُ يَعْلَمُ إِنَّهُمْ
چلتے تمہارے ساتھ وبال میں ڈالتے ہیں اپنی جانوں کو اور اللہ جانتا ہے کہ وہ

لَكَاذِبُونَ ﴿٤٢﴾ عَفَا اللَّهُ عَنكَ لِمَ أَذِنتَ لَهُمْ حَتَّىٰ
جھوٹے ہیں اللہ بخشے تجھ کو کیوں رخصت دیدی تو نے ان کو یہاں تک کہ

يَتَبَيَّنَ لَكَ الَّذِينَ صَدَقُوا وَتَعْلَمَ الْكَاذِبِينَ ﴿٤٣﴾
ظاہر ہو جاتے تجھ پر سچ کہنے والے اور جان لیتا تو جھوٹوں کو

لَا يَسْتَأْذِنُكَ الَّذِينَ يُؤْمِنُونَ بِاللَّهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ
نہیں رخصت مانگتے تجھ سے وہ لوگ جو ایمان لائے ہیں اللہ پر اور آخرت کے دن پر

أَن يُجَاهِدُوا بِأَمْوَالِهِمْ وَأَنفُسِهِمْ ۗ وَاللَّهُ عَلِيمٌ
اس سے کہ لڑیں اپنے مال اور جان سے اور اللہ خوب جانتا ہے

بِالْمُتَّقِينَ ﴿٤٤﴾ إِنَّمَا يَسْتَأْذِنُكَ الَّذِينَ لَا يُؤْمِنُونَ
ڈر والوں کو رخصت وہی مانگتے ہیں تجھ سے جو نہیں ایمان لاتے

بِاللَّهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ وَارْتَابَتْ قُلُوبُهُمْ فَهُمْ فِي رَيْبِهِمْ
اللہ پر اور آخرت کے دن پر اور شک میں پڑے ہیں دل ان کے سو وہ اپنے شک ہی میں

**۴۰** خِفَافًا کم ہتھیاروں کے ساتھ وَثِقَالًا زیادہ ہتھیاروں کے ساتھ مقصد یہ ہے کہ ہتھیاروں اور سامان کی قلت و کثرت کو مت دیکھو۔ ہتھیار کم ہوں یا زیادہ ہر حال میں جہاد کے لئے ضرور نکلو یہ مطلب نہیں کہ مریض ہو یا نہ ہو ضرور نکلو کیونکہ لَیْسَ عَلَی الضُّعَفَآءِ وَلَا عَلَی الْمَرْضٰی سے ضعفاء اور مرضی مستثنیٰ ہیں۔ **۴۱** اس میں ان منافقین کا ذکر ہے جو جہاد میں شریک نہیں ہوئے۔ عَرَضًا قَرِیْبًا یعنی مال غنیمت کہ جلدی سے ہاتھ آسکتا اور سفر متوسط ہوتا تو وہ ضرور آپ کے ساتھ جاتے لیکن مسافت زیادہ اور باشقت تھی اس لئے وہ ساتھ نہ گئے۔ وَسَیَحْلِفُوْنَ بِاللّٰہِ الخ جہاد سے آپ کی واپسی پر آپ کے سامنے جھوٹی قسمیں کھائیں گے کہ ان میں جہاد کی استطاعت نہ تھی اگر استطاعت ہوتی تو ضرور جہاد میں شریک ہوتے۔ یہ واقعہ جنگ تبوک کا ہے۔ **۴۲** جہاد کیلئے جانے سے پہلے فتح الرحمٰن۔ فدا یعنی بسوگند دروغ۔

مُحَمَّدٌ رَّسُولُ اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ مَعَهٗۤ اَشِدَّآءُ عَلَى الْكُفَّارِ

الحمد للہ والمنۃ

کہ کتاب لاجواب موسوم بہ

# آفتاب ہدایت

# ردِ رفض و بدعت

مصنفہ

رئیس المناظرین مولانا ابو الفضل مولوی محمد کرم الدین صاحب دبیر ساکن بھیں ضلع جہلم ۱۳۶۵ھ

باجازت

حضرت مولانا قاضی مظہر حسین صاحب مدظلہم مہتمم مدرسہ اظہار الاسلام چکوال

بانی و امیر تحریک خدام اہل سنت والجماعت پاکستان

ناشر

مکتبہ رشیدیہ نیو جنرل مارکیٹ چھپڑ بازار چکوال ضلع جہلم

اس لئے بطورِ وقت حضرت قبلہ عالم خواجہ پیر مہر علی شاہ صاحب مدظلہم سجادہ نشین گولڑہ شریف سے بھی یہی توقع ہو سکتی تھی کہ اپنے جدِ امجد کی طرح روافض کی تکفیر کا فتویٰ صادر کریں۔ لیکن رافضی لوگ لوگوں کو غلط فہمی میں ڈالتے اور کہا کرتے ہیں کہ جناب پیر صاحب ممدوح شیعہ کو اچھا سمجھتے ہیں اور ان کو کفر کا حکم نہیں دیتے۔

خاکسار نے ایک خاص عریضہ کے ذریعہ پیر صاحب مدظلہم سے اس بارہ میں استفسار کیا جس کے جواب میں جناب ممدوح کے حکم سے ایک معزز و مقتدر خاص حضوری جناب خان بہادر مولوی شیر محمد خان صاحب لاہوری نے ایک فتویٰ کی نقل بھیجی جو دربارۂ تکفیر روافض دربار گولڑہ شریف سے صادر ہو چکا ہے وھو ہذا[1]:۔

## السوال

(۱) قاذف سیدۃ النساء حضرت عائشۃ الصدیقۃ العلیا (۲) منکر صحابیت خلیفۃ الحق والصواب حضرت ابوبکر الصدیق رضؓ و عمرؓ بن الخطاب رضی اللہ تعالےٰ عنہما (۳) منکرِ بنات رسولِ اکرم صلے اللہ علیہ وسلم سوائے فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا (۴) محرف و منکر قرآن مجید ساب الشیخین رضی اللہ تعالےٰ عنہما (۵) بازدارندہ مردم از دین اسلام کافر است یا نے۔ ارتباطِ نکاح و استنکاح داشتن و طریقِ الفت و محبت لوئے پیمودن و آمد و شد در اعراس شاں کردن و شمولیت در شادیہائے و مصائب و نوا کلت و مشاربت بطریقِ مؤاخات و صداقت چہ حکم دارد؟ و ہر کس با چنیں شخص طرح صداقت و محبت اندازد باو موالات و مصادقت جائز یا نہ از بیان شافی اطمینانِ قلب فرمائند۔ والسلام۔

## ترجمہ

حضرت عائشہ صدیقہ رضؓ کو قذف کرنے اور حضرت ابوبکر رضؓ و عمر رضؓ کو اصحاب رسولؐ نہ سمجھنے والا رسولِ پاک کی دوسری بیٹیوں کو سوائے فاطمۃ الزہرا کے نہ ماننے والا، قرآنِ مجید کا منکر اور اس کو محرف کہنے والا لوگوں کو دینِ حق (طریق اہلِ سنت والجماعت) سے ہٹانے والا کافر ہے یا نہ۔ ایسے شخص سے رشتہ داری نکاح کرنا، ان سے دوستی اور یارانہ گانٹھنا، ایسے شخصوں کے عرسوں میں شمولیت، شادی و غمی میں ان سے شرکت، ان سے مل کر کھانا اور پینا بطور دوستی بھائی بندی جائز ہے یا نہ؟ اور جو شخص ایسے شخص سے محبت و پیار کرے اس سے برتاؤ اور سلوک جائز ہے یا نہ؟

جواب شافی دے کر

پوری تسلی فرمائیں

[1] تحریر بدستخطی خان بہادر مولوی شیر محمد خاں صاحب مصنف کے پاس موجود ہے، جو چاہے دیکھ لے ۱۲

## الجواب

شخصے یا فرقہ کہ اوصافش در سوال مذکور شدہ خارج از دائرۂ اسلام است با چنیں شخص یا فرقۂ ضالہ باقتضائے اَلْحُبُّ لِلّٰہِ وَالْبُغْضُ لِلّٰہِ اختلاط و ارتباط ممنوع است ساب شیخین عند الجمہور کافر است و محرّف و منکر کلام مجید از دائرۂ اسلام خارج قاذف اُم المومنین رضی اللہ عنہا، نیز منکر قرآن مجید است والباقی کذالک موالات و مصادقت با چنیں اشخاص قطعی ممنوع است۔

حررہٗ غلام محمد خطیب جامع مسجد
بحکم قبلۂ عالم از گولڑہ شریف

## ترجمہ

جس شخص یا فرقہ میں یہ اوصاف ہوں جو سوال میں مذکور ہیں۔ وہ دائرہ اسلام سے خارج ہے۔ ایسے شخص یا گمراہ فرقہ سے حسب اقتضائے اَلْحُبُّ فِی اللّٰہِ وَالْبُغْضُ لِلّٰہِ خلط ملط اور راہ و رسم رکھنا منع ہے۔ شیخین کو بُرا کہنے والا جمہور المسلمین کے نزدیک کافر ہے اور قرآن کریم کا منکر اور تحریف کنندہ بھی مسلمانی سے خارج ہے۔ باقی امور کا بھی یہی جواب ہے۔ ایسے اشخاص سے برتاؤ کرنا اور اتحاد رکھنا بالکل ممنوع ہے۔

# حضرت امام جعفر صادقؓ کا فتویٰ

اصول کافی صفحہ ۵۴۲ میں ہے:۔ عَنْ اَبِیْ عَبْدِ اللّٰہِ عَلَیْہِ السَّلَامُ قَالَ لَا تَصْحَبُوْا اَھْلَ الْبِدْعَۃِ وَلَا تُجَالِسُوْھُمْ فَتَصِیْرُوْا عِنْدَ النَّاسِ کَوَاحِدٍ مِّنْھُمْ۔ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ اَلْمَرْءُ عَلٰی دِیْنِ خَلِیْلِہٖ وَقَرِیْنِہٖ۔ (امام جعفر صادق رضؓ سے روایت ہے کہ فرمایا، بدعتی لوگوں کی صحبت نہ کرو۔ اور نہ ان سے مل کر بیٹھو۔ ورنہ .... لوگوں میں تم انہیں جیسے ہو جاؤ گے رسول پاکؐ نے فرمایا ہے، آدمی اپنے دوست کے دین پر ہوتا ہے۔)

جناب امام نے اس حدیث میں اہل بدعت سے برتاؤ کرنے، ان سے دوستی پیدا کرنے، ان سے مل کر بیٹھنے سے منع فرمایا ہے اور ظاہر ہے کہ روافض جن کا بھنگ، شراب، ولیفہ، ترک صلوٰۃ شیوہ اور بزرگان دین کو بُرا بھلا کہنا پیشہ ہے، اہل بدعت ہیں۔ اس لئے حسب فتویٰ حضرت امام ہمام ان سے مسلمانوں کو بائیکاٹ کر دینا چاہئے۔ ورنہ بحکم حدیث ہذا وہ ان جیسے سمجھے جائیں گے۔

# الوشیعة

## فی نقد عقائد الشیعة

تألیف

موسٰی جار اللہ

۱۲۹۵ــــــــ۱۳۶۹ھ

الناشر

سہیل اکیڈمی لاہور

پاکستان

- ح م -

واذا اتخذنا نبينا صاحب القران شهيدا لنا ومثلا أعلى فى حياتنا وأدبنا، اذن سنكون شهداء للناس ومثلا أعلى فى الادب والنظام وسيرة الحياة للامم . والا فنحن فتنة لهم .

وكتب الكلام التى ألفت لتعليم أصول الايمان وفروعه والتى ألفت للدفاع عن المذاهب الكلامية لها فى بيان أصول الايمان طرق وأساليب تختلف على حسب اختلاف المذاهب .

والشيعة الامامية التى أخذت على نفسها أن تعلم الله بدينها والتى تتخذ ايمان المؤمن وسيلة الى أغراضها وأهوائها تقول : أصول الايمان عند الامامية ثلاثة : ١ ) التصديق بتوحيد الله فى ذاته وصفاته وبالعدل فى أفعاله ، ٢ ) التصديق بنبوة الأنبياء ، ٣ ) التصديق بامامة الائمة المعصومين .

ثم لا يكتفون بذلك : بل يقولون : الايمان هو : ١ ) الولاية لولينا ، ٢ ) البراءة من عدونا ، ٣ ) التسليم لأمرنا ، ٤ ) انتظار قائمنا ، ثم ٥ ) الاجتهاد و لورع . ويقولون : أثافى الاسلام ثلاثة: ١ ) الصلاة ، ٢ ) الزكاة ، ٣ ) الولاية . والولاية هى أصل الاركان وأفضل الاركان . وفى كل الاركان رخصة لا يوجب تركها الكفر . أما الولاية . فلا رخصة فيها . وتركها ، فى أى حال كان ، كفر .

فهذا ايمان به يكون كل الأمة كافرة إذ لم يقل أحد من الامة بامامة على والحسن والحسين . والصديق والفاروق وعثمان رؤساء الأمة ، ثم هم أعدى عدو الائمة والشيعة . والتبرى من كلهم ولعن كلهم لازم لا رخصة فيه . فكلهم كفرة ملعونين أينما ثقفوا على عقيدة الشيعة .

وهذا الذى قلنا الآن هو أول نتيجة ضرورية لازمة ملتزمة لايمان خرقته واتخذته الشيعة الامامية ، بعد أن نسجته أيدى سياسة ماكرة خرقاء .

وقد تقدم لنا الكلام على عصمة الائمة ، وقلنا إن العصمة فى الأمة مطلوبة

فَاسْئَلُوْٓا اَهْلَ الذِّكْرِ اِنْ كُنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ

# اِمدادُ الاَحکام

## جلد دوم

امداد الفتاوی کا تکملہ جو ۱۳۴۲ھ کے بعد کے تقریباً سوا دو ہزار فتاوی پر مشتمل ہے،

تالیف

حضرت مولانا ظفر احمد صاحب عثمانی رح ﴿۱﴾ حضرت مولانا مفتی عبد الکریم صاحب گمتھلوی رح
م ۱۳۹۴ھ

زیر نگرانی و رہنمائی

حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی صاحب تھانوی قدس سرہٗ

ناشر

مکتبہ دار العلوم کراچی ۱۴

رافضی مرد کے ساتھ سنی لڑکی کا نکاح اور اس کی بعض صورتوں کی تفصیل

**سوال** (۲۰) کیا فرماتے ہیں علماء دین متین اس لڑکی بارے میں جس کا خاوند تبرائی شیعہ ہو گیا اور اصحاب کبار برائی اور بدزبانی سے یاد کرتا ہے۔ حتیٰ کہ جانوروں کے نام انہی کے نام پر رکھ کر ان کو پیٹنا ثواب سمجھتا ہے وغیرہ وغیرہ تمام افعال شنیعہ رسمیں تبرائی شیعوں کے پائے جاتے لڑکی حنفی مذہب کو چھوڑنا نہیں چاہتی۔ جس کی وجہ سے اس کا خاوند اس کو ایذا دیتا ہے اب دریافت طلب یہ امر ہے کہ کیا وہ لڑکی ازروئے مذہب حنفیہ بغیر طلاق نکاح کر سکتی ہے یا کہ نہیں تو کیا سبیل اختیار کرے بینوا توجروا۔

جواب کے لئے لفافہ ہمراہ ہے جواب باصواب بمعہ حوالجات تحریر فرما کر عند اللہ ماجور ہوں

ع۲ تبرائی شیعہ مرد اور تبرائی شیعہ عورت ہر دو میاں بیوی مذہب شیعہ سے تائب ہو کر مذہب حنفی میں داخل ہوئے۔ کیا ان کا عقد از سر نو پڑھا جاوے گا یا وہی پہلا نکاح کافی ہے

ع۳ تبرائی شیعہ عورت جو کہ تبرائی شیعہ مرد کے نکاح میں تھی مذہب شیعہ سے تائب ہو کر اب وہ تمام کام بموجب مذہب حنفی ادا کر سکتی ہے اس کا خاوند اس کو منع نہیں کرتا ہے لیکن مرد خود تبرائی شیعہ ہی ہے کیا ان کا نکاح فسخ ہو گیا اور وہ عورت دوسری جگہ نکاح کرے یا اسی مرد کے پاس رہے اور گنہگار نہ ہو گی؟

**الجواب**: نکاح روافض کے متعلق یہ آخری تحقیق ہے اس سے پہلے جو کچھ لکھا گیا ہے وہ اس سے منسوخ ہے ۱۲ ظفر

شیعوں کے متعلق عدالت کے سوالات کا جواب دیتے ہوئے مولوی عبد الشکور صاحب رسالہ النجم ع۱ ج۴۴ میں تحریر فرماتے ہیں۔ ص۱۲ شیعوں کا عقیدہ ہے کہ قرآن میں تحریف ہوئی یعنی لوگوں نے قرآن سے کچھ آیتیں نکال ڈالیں اور کچھ بڑھا دیں جن میں کفر کی باتیں شامل کر دیں کچھ الفاظ و حروف بدلائے اس کے ثبوت میں حسب ذیل کتب ملاحظہ ہوں: کتاب ۱ احتجاج طبرسی از ص۱۱۹ تا ص۱۳۰، اصول کافی از ص۲۶۱ تا ص۲۷۵، تفسیر قمی ص۷ اھ

پھر ص۱۴ میں تحریر فرماتے ہیں ہمارے علماء سابقین کو مذہب شیعہ سے پوری واقفیت نہ ہو سکی جس کا اصلی سبب یہ تھا کہ شیعہ اپنا مذہب چھپانے کی بیحد کوشش کرتے تھے اسی سبب سے شیعوں کے کفر میں اختلاف رہا لیکن اب کہ شیعوں کا عقیدہ قرآن شریف کے متعلق معلوم ہو گیا جس کے کفر ہونے میں کوئی شک نہیں کر سکتا شیعوں کا خارج از اسلام ہونا قطعی ہے اور

الدر عن شرح الوهبانية للشرنبلالى ما يكون كفراً اتفاقاً يبطل العمل و
النكاح واولاده اولاد الزنا وما فيه خلاف يؤمر بالاستغفار والتوبة وتجديد
النكاح اه (ص ۳۶۲ و ۳۶۳ ج ۳) قال الشامى واولاده اولاد زنا كذا فى فصول
العمادى لكن ذكر فى نور العين ويجدد بينهما النكاح ان رضيت زوجته
بالعود اليه والا فلا تجبر والمولود بينهما قبل تجديد النكاح بالوطئ بعد
الردة يثبت نسبه منه لكن يكون زنا اه قلت ولعل ثبوت النسب لشبهة
الخلاف فانها عند الشافعى لا تبين منه تامل اه ص ۳۶۳ ج ۳ قلت وكل
وطأ يوجب ثبوت النسب لشبهة ما يوجب العدة احتياطا لاسيما اذا وطيها
الزوج ومكنته من نفسها ظانين بقاء النكاح بعد الردة كما هو مشاهد
من حال الجهلة فى الهند فانهم يتكلمون بالكفريات ولا يدرون انفساخ
النكاح لاسيما اذا كان الكفر بالرفض فانه مما يخفى على كثير من العلماء و
قد خفى علينا مدة ثم رأيته صريحا قال فى الدر ما اخبرت بارتداد
زوجها فلها التزوج بآخر بعد العدة استحسانا اه ص ۳۶۹ ج ۳، قلت و
الاستحسان انما هو فى الاخبار فقط واما اذا علمت منه الردة بنفسها فلها
التزوج بآخر بعد العدة قياساً واستحساناً معاً لان القياس فى الاخبار
ان لا يجوز لها النكاح بآخر ما لم يشهد على ردته رجلان او رجل و
امرأتان لكون ردة الرجل يتعلق بها استحقاق القتل ولكن الاصح رواية
الاستحسان لان المقصود الاخبار بوقوع الفرقة وهو امر دينى كالاخبار
بالطلاق ثلثا لا اثبات الردة اه شامى هذا هو حكم النكاح المنعقد قبل
الردة اما المنعقد بعدها فيما بين الروافض الغير القديم رفضهم فحكمه
ما فى الدر ويبطل منه اتفاقا ما يعتمد الملة وهى خمس النكاح والذبيحة
والصيد والشهادة والارث اه قال الشامى ما يعتمد الملة اى ما يكون
الاعتماد فى صحته على كونه فاعله معتقداً ملة من الملل اى والمرتد لا ملة
له اصلاً لانه لا يقر على ما انتقل اليه وليس المراد ملة سماوية لئلا
يرد النكاح فان نكاح المجوسى والوثنى صحيح ولا ملة لهما سماوية بل

المراد الاعم اھ ص ۴۶۵ ج ۳ قلت ومفاد هذه العلة صحة نكاح المرتد بالمرتدة مثله او بكافرة بعد لحوقه بدار الحرب او اذا كان قد ارتد هناك لا فى دار الاسلام فانه يبقى هناك على ما انتقل اليه ولا يقتل اللهم الا ان يقال انه ميت فى حكم الشرع فلا يجوز النكاح لكونه لا ملة له كما اذا لم يقتله الحاكم فى دار الاسلام تهاونًا بالاحكام معاذ الله منه قال فى الدر: ولا يترك المرتد على ردته باعطاء الجزية ولا بامان مؤقت ولا مؤبد ولا يجوز استرقاقه بعد اللحاق بخلاف المرتدة اھ قال الشامى اى فانها تسترق بعد اللحاق بدار الحرب وتجبر على الاسلام بالضرب والحبس ولا تقتل اھ ص ۴۶۳ ج ۳ قال فى الدر وعن الامام تسترق ولو فى دار الاسلام ولو افتى به حسما لقصدها السئ لا بأس به وتكون قنة للزوج بالاستيلاء مجتبى وفى الفتح انها فيئ للمسلمين فيشتريها من الامام او يهبها له لو مصرفا اھ قال الشامى وفى الفتح قيل وفى البلاد التى استولى عليها التتر واجروا احكامهم فيها ونفوا المسلمين كما وقع فى خوارزم وغيرها اذا استولى عليها الزوج بعد الردة ملكها لانها صارت دار حرب فى الظاهر من غير حاجة الى ان يشتريها من الامام اھ قال الشامى وهذا ليس مبنيًا على رواية النوادر لان الاسترقاق وقع فى دار الحرب لا فى دار الاسلام اھ ص ۴۷۰ ج ۳، اى والمبنى على رواية النوادر انما هو الاسترقاق فى دار الاسلام وآما النكاح المنعقد بين الروافض القديم رفضهم فحكمه يستفاد مما فى الدر ايضاً زوجان ارتدا ولحقا فولدت المرتدة ولداً وولد له اى لذلك المولود ولد فظهر عليهم جميعا فالولدان فيئ كاصلهما والولد الاول يجبر بالضرب على الاسلام (اى لا بالقتل بخلاف ابويه فانهما يجبران بالقتل ۱۲) وان حبلت به ثمة (اى دبالاولى لو حبلت به فى دار الاسلام ووضعته فى دار الحرب ۱۲) للتبعية لابويه (فى الاسلام والردة وهما يجبران فكذا هو وان اختلفت كيفية الجبر) لا الثانى لعدم تبعية الجد على الظاهر (اى ظاهر الرواية)

فحکمه کحربی فی انه یسترق او توضع علیه الجزیة او یقتل واما الجد
فیقتل لامحالة لانه المرتد بالاصالة او یسلم بحر عن الفتح ۱۲ شامی
ص ۳۲۴ ج ۳ ولما کان ولد الولد کالحربی فمفاده جواز نکاحه بمثله
والله اعلم۔
بقی الاشکال فی استرقاق المرأة الرافضة اذا کانت من نسل العرب
فان مشرکی العرب لایسترقون لکن قال فی الدر فی فصل الجزیة لاعلی وثنی
عربی ومرتد فلا یقبل منهما الا الاسلام او السیف لو ظهرنا علیهم فنساءهم
وصبیانهم فیئ اھ لان ابابکر رضی الله تعالیٰ عنه استرق نساء بنی
حنیفة وصبیانهم لما ارتدوا وقسمهم بین الغانمین ھدایة اھ ص ۴۱۲ ج ۳
فارتفع الاشکال ثم عاد الاشکال بما فی الشامیة عن القهستانی ولاتوضع
علی المبتدع ولایسترق وان کان کافراً لکن یباح قتله اذا اظهر بدعته
ولم یرجع عن ذلک وتقبل توبته اھ ص ۴۱۵ ج ۳۔ فالجواب عنه ان
المرتد نفسه لایسترق وانما یسترق المرتدة واولاد المرتد کما
مر فلا اشکال، والله تعالیٰ اعلم۔
وفی تحریر المختار وجعل الرملی فی حاشیة المنح: المعتزلی والرافضی
بمنزلة اهل الکتاب حیث قال قوله صح نکاح کتابیة اقول یدخل
فی هذا الرافضة بانواعها والمعتزلة فلایجوز ان تتزوج المسلمة
السنیة من الرافضی لانها مسلمة وهو کافر فدخل تحت قولهم لایصح
تزوج مسلمة بکافرٍ اھ قال الرستغفنی: لاتصح المناکحة بین اهل السنة
والاعتزال اھ فالرافضة مثلهم او اقبح والرملی جعلهم من قبیل اهل
الکتاب فیجوز نکاح نساءهم ولاینزوجون ولعله اعدل الاقوال لانه
لاشک فی کفر الرافضة اھ، سندی ص ۱۸۳ ج ۱۔
پس حاصل جواب یہ ہوا کہ رافضی سے سنیہ مسلمہ کا نکاح درست نہیں ہوتا خواہ وہ قبل
نکاح کے رافضی ہو تو نکاح اول ہی سے منعقد نہ ہوگا یا بعد نکاح کے رافضی ہوگیا ہو تو نکاح
فسخ ہوجائے گا۔ اور دونوں صورتوں میں اگر ہمبستری ہوچکی ہے تو زوجہ پر عدت لازم

ہے اور بعد عدت کے جس سے چاہے نکاح کر سکتی ہے اور ہمبستری ہو چکی ہو تو عدت کی حاجت
نہیں۔ لکون الردۃ من الزوج طلاقاً حکماً۔ البتہ اگر ان دونوں سے اولاد پیدا
ہوئی ہو تو وہ اولاد حرامی نہ کہلائے گی بلکہ ثابت النسب ہوگی اور وہ اولاد والدین سے وارث ہو
لیکن زوجین میں باہم توارث نہ ہوگا لعدم التوارث فی نکاح فاسد نفیہا اذا کان الوطء
زنا بالاولیٰ البتہ اگر شوہر رافضی بنا اور عورت کی عدت پوری نہ ہوئی تھی کہ وہ مرگیا تو ایک روایت
میں عورت وارث ہوگی شامی ص ۴۷۰ ج ۲۔

جواب سوال ۲: اگر یہ دونوں مرد و عورت قدیم سے کئی پشت کے رافضی تھے تب تو سنی
ہونے کے بعد دوبارہ ان کا نکاح کرنے کی ضرورت نہیں کیونکہ معلوم ہو چکا ہے کہ ان کا حکم
اہل کتاب کا سا ہے اور کتابی مرد و عورت ساتھ مسلمان ہو جائیں تو تجدید نکاح کی ضرورت
نہیں بشرطیکہ دونوں ساتھ مسلمان ہوں آگے پیچھے نہ ہوں ورنہ اگر اتنا فاصلہ ہوا کہ عورت عدت
سے فارغ ہو گئی تو تجدید نکاح کی ضرورت ہوگی اور اگر عدت گذرنے سے پہلے دوسرا بھی مسلمان
ہو گیا تو نکاح اول باقی ہے شامی ص ۶۴۰ ج ۲ اور اگر یہ دونوں سنی تھے پھر رافضی ہو گئے اب
پھر سنی ہوتے ہیں تو اس کا یہ حکم ہے کہ اگر ساتھ ہی مرتد ہوئے ساتھ ہی مسلمان ہوئے تو نکاح اول
باقی ہے اور اگر آگے پیچھے ہوئے تو نکاح کی تجدید لازم ہے گو عدت کے اندر اندر دونوں مسلمان
ہو جائیں وبقی النکاح ان ارتدا معاً بان لم یعلم السبق ثم اسلما کذلک
فان المعیۃ الحقیقیۃ متعذرۃ ۱۲ شامی
وفسد ان اسلم احدہما قبل الآخر اھ ص ۶۴۶ ج ۲- ای بان علم السبق

جواب سوال سوم: جب رافضی عورت سنی ہو جائے اور مرد رافضی رہے تو دونوں
کا نکاح فسخ ہو گیا اور یہ عورت بعد عدت کے سنی سے نکاح کر سکتی ہے رافضی سے علیحدگی
اس پر واجب ہے۔

اب ایک صورت یہ باقی رہی کہ مرد سنی ہو اور وہ عورت رافضیہ سے نکاح کرلے جس کا رفض
جدید نہیں بلکہ آبا و اجداد سے قدیم ہے اس کا حکم یہ ہے کہ یہ نکاح صحیح ہے اور وہ رافضیہ
کتابیہ کے اس کی زوجہ اور اس کی اولاد اس کی وارث ہوگی۔ اور زوجین میں توارث ہوگا مگر
سنی مرد کا نکاح تو رافضیہ سے صحیح ہے گو مکروہ ہے مگر سنیہ عورت کا نکاح رافضی مرد سے
ابتداءً صحیح ہے نہ بقاءً۔

ایک صورت یہ رہی کہ مرد و عورت دونوں سنی تھے پھر مرد تو سنی ہی رہا اور عورت رافضی

اس عورت میں نکاح فسخ ہوگیا لیکن اس عورت پر ملک یمین کے ساتھ شوہر قبضہ رکھ سکتا ہے
دار الاسلام میں ہو تو امام سے خرید کر یا ہبہ کے طور پر لیکر اور دار الحرب میں ہو تو بدون امام سے
ویسے ہی اس پر قبضہ مالکانہ کر سکتا ہے ویجوز له الوطی بها لكونها كأمة كتابية
كما هو المفهوم من ما ذكرنا ۔

اور اگر سُنّی مرد رافضی ہوگیا اور اس کے ساتھ بیوی بھی رافضی ہوگئی اور رافضی ہی رہے
ہوئے تو یہ دونوں مرد و عورت تو مرتد ہیں ان کو جبراً سُنّی بنایا جائے گا والا فالسيف
ان کی سزا ہے اور ان کی صُلبی اولاد کو بھی ولكنهم لا يقتلون البتہ اولاد کی اولاد الی آخر بایں
ہوگا بلکہ وہ سب مثل حربی کے ہیں ۔ اور فئی ہیں اور یہی احکام فرقہ قادیانیہ کے ہیں کہ
وہ تمام مرتد ہیں اذا استولى احد من المسلمين على احد منهم كان رقيقا في يده ۔
واللہ تعالے اعلم ۔　　　　۲۵ صفر ۱۳۴۶ھ ۔

شیخ الاسلام حضرت مولانا سید حسین احمد مدنی نور اللہ مرقدہٗ

کی منتخب فقہی تحریرات و مکاتیب کا مستند مجموعہ

# فتاویٰ شیخ الاسلامؒ

حسبِ ارشاد

جانشین شیخ الاسلام فدائے ملت امیر الہند

حضرت مولانا سید اسعد مدنی مدظلہ العالی صدر جمعیت علمائے ہند

ترتیب

حضرت مولانا مفتی محمد سلمان منصور پوری مدظلہ العالی

نفیس پبلشرز

۱۰- الکریم مارکیٹ اردو بازار لاہور

## کیا شیعہ کافر ہیں؟

سوال :۔ شیعی مذہب رکھنے والا مسلمان ہے یا کافر؟

جواب :۔ شیعی مسلمان ہے یا کافر یہ مسئلہ قابل غور اور مختلف فیہ ہے۔ خود شیعہ بھی سنیوں کو کافر کہتے ہیں اور مسلمان نہیں مانتے، چنانچہ ان کے مجتہد نے کلکتہ میں حسینیہ فنڈ کے متعلق ہائی کورٹ میں بحث کرتے ہوئے اس کا اعلان کیا تھا اس کی صورت میرے پاس موجود ہے۔ مولانا عبدالشکور صاحب اور بہت سے علماء ان کے کافر ہونے کے قائل ہیں، بعض متوقف ہیں۔ بعضوں کا قول فیصل ہے کہ ان کے علماء کافر ہیں اور جہلاء فاسق ہیں۔ یقیناً قرآن میں تحریف کے ماننے والے، اللہ تعالیٰ کے علم یا جزئیات کا انکار کرنے والے، بدا کے قائل ہونے والے کافر ہیں، علی ھذا القیاس حضرت صدیقہؓ پر تہمت رکھنے والے (۱) وغیرہ وغیرہ۔ (مکتوبات ۱/ ۲۸۰_۲۸۱)

## سنّی کی جانماز پر شیعہ کے نماز پڑھنے کا حکم

سوال :۔ کسی سنی کی جانماز پر کسی شیعہ نے نماز پڑھ لی تو کوئی حرج تو نہ ہوگا؟

جواب :۔ اگر وہ سنی کی جانماز پر نماز پڑھ لے تو کوئی حرج نہیں، فقط۔ (مکتوبات ۱/ ۲۷۸)

## شیعوں کے یہاں کھانا پینا کیسا ہے؟

سوال :۔ شیعوں کے یہاں کھانا صحیح ہے یا نہیں؟

جواب :۔ نہایت شہرت کو پہنچ چکا ہے کہ شیعہ اگر کسی سنی کو کھانا پانی دیتے ہیں تو اس میں نجاست ضرور ملا دیتے ہیں۔ اگر کوئی موقع نہیں ملتا تو تھوک ضرور دیتے ہیں۔ اس لیے حتی الوسع اس سے احتراز کرنا چاہئے۔ (مکتوبات ۱/ ۲۷۹)

---

(۱) الرافضی اذا کان یسب الشیخین ویلعنھما والعیاذباللہ فھو کافر. ولوقذف عائشةؓ بالزنا کفر باللہ ویجب اکفار الروافض فی قولھم برجعة الاموات الی الدنیا وبتناسخ الارواح وبانتقال روح الالٰہ الی الائمة وبقولھم فی خروج امام باطن وبتعطیلھم الامر والنھی الی ان یخرج الامام الباطن وبقولھم ان جبرئیلؑ غلط فی الوحی الی محمد ﷺ دون علی ابن ابی طالبؓ وھؤلاء القوم خارجون من ملة الاسلام واحکامھم احکام المرتدین کذا فی الظھیریة (عالمگیری ۲/ ۲٦٤)۔

(اضافہ شدہ ایڈیشن)

# معارف وحقائق

شیخ الاسلام حضرت مولانا سید حسین احمد مدنی ۱۳۷۷ھ نور اللہ مرقدہ

کے مکتوبات سے حقائق و معارف کا حسنِ انتخاب

حضرت مدنیؒ کا ایک نادر

خطبہ و مرتب کی سوانح عمری

ترتیب و عنوانات:

حضرت مولانا سید رشید الدین صاحب حمیدیؒ

اسلامی کتب خانہ

علامہ بنوری ٹاؤن کراچی۔ فون:4927159

ے دوسری مبین تک پڑھیں۔ پھر اسی طرح ہر مبین پر پڑھتے رہیں۔ آخری مبین کے بعد ختم سورہ تک پڑھ کر ثواب سلطان اول کو بخشدیں اور دعا کریں کہ اللہ تعالیٰ ان کے طفیل میں ہماری حاجت کو پوری کرادے۔

دوسرے دن دوسرے سلطان کو اسی طرح ثواب بخشیں اور دعا کریں کل سات سلطان ہیں۔ ان کے نام یہ ہیں۔

(۱) حضرت ابراہیم ادہمؒ۔ (۲) حضرت بایزید بسطامیؒ۔ (۳) حضرت قاضی سنجر محمد حسینؒ۔ (۴) حضرت احمد خضرویہؒ۔ (۵) حضرت اسماعیل سامانیؒ۔ (۶) حضرت ابوسعید ابوالخیرؒ۔ (۷) حضرت سلطان محمود غزنویؒ۔

نوٹ:۔ اسی طرح ہمیشہ اس عمل کو جاری رکھیں۔ انشاءاللہ کامیابی ہوگی۔ سلوک طریقت ص۳۱۲)۔

## (۱۵۴) شیعہ مسلمان ہے یا کافر؟

شیعہ مسلمان ہے یا کافر، یہ مسئلہ قابل غور اور مختلف فیہ ہے، خود شیعہ بھی سنیوں کو کافر کہتے ہیں۔ مولانا عبدالشکور صاحب اور بہت سے علماء ان کے کافر ہونے کے قائل ہیں۔ بعض متوقف ہیں۔ بعضوں کا قول فیصل ہے کہ ان کے علماء کافر ہیں اور جہلاء فاسق ہیں۔ یقیناً قرآن میں تحریف کے ماننے والے، اللہ تعالیٰ کے علم بالجزئیات کا انکار کرنے والے، حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا پر تہمت رکھنے والے کافر ہیں۔ پھر آپ ہی فرمایئے کہ ایسی صورت میں ان کی شہادت سے نکاح کسی کے قول پر کیسے منعقد ہو سکتا ہے۔ ہاں یہ عقائد کفریہ عوام میں غالباً نہ ہوں۔ مگر ان کے علماء میں تو ضرور پائے جاتے ہیں۔ (کنوز شیخ الاسلام ص۱۰۰)

اَلَیْسَ اللّٰہُ بِکَافٍ عَبْدَہٗ

# کِفایتُ المُفتی

## جلد اوّل

## کتابُ الایمان والکفر کتابُ العقائد

جامع و مؤلف

حفیظ الرحمان واصف

انکی دبہتان لگاتا ہے۔ اور حضرت زینبؓ و زیدؓ کی شان میں لفظ گستاخانہ کہتا ہے۔ دوسرے مسلمان اس مولوی کو کہتے ہیں کہ پادری کے یہاں اکل وشرب نہ کرنا چاہئیے تو جواب یہ دیتا ہے کہ کچھ حرج نہیں۔ اس سے ہمارے ایمان میں کچھ فرق نہیں آتا۔ اگر فرق آتا ہے تو ہمیں قرآن و حدیث سے ثبوت دو۔ لہٰذا دریافت طلب یہ امر ہے کہ اس مولوی کے ایمان میں کچھ خلل آیا یا نہیں اور اس کے پیچھے نماز جائز ہے یا نہیں ؟۔

(۷۲) **جواب** ۔ جناب رسالت پناہ روحی فداہ صلی اللہ علیہ وسلم کی یا حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی شان میں گستاخی کرنے والا یا کسی گستاخی کرنے والے سے ناراض نہ ہونے والا کافر ہے فقہاء رحمہم اللہ تعالیٰ اجمعین متفق ہیں کہ نبی کی شان میں گستاخی کرنے والا کافر ہے کل مسلم ارتد فتوبتہ مقبولۃ الا الکافر بسب نبی من الانبیاء فانہ یقتل حدًا ولا تقبل توبتہ مطلقا ولو سب اللہ تعالیٰ قبلت لانہ حق اللہ تعالیٰ والاول حق عبد لا یزول بالتوبۃ وکذا لو ابغضہ بالقلب۔ فتح واشباہ وفی فتاوی المصنف ویجب الحاق الاستہزاء والاستخفاف بہ لتعلق حقہ ایضاً۔ انتہی مختصراً (در مختار ص ۳۱۶ ج ۳)

پس جو شخص ایسے آدمی کے فعل پر خواہ وہ عیسائی ہو یا اور کوئی ہو اظہار ناراضگی نہ کرے یا کم از کم دل سے برا سمجھ کر اس جگہ سے اٹھ نہ جائے، بے شک وہ بھی کافر ہے۔ ایسے شخص کے پیچھے نماز درست نہیں۔ رہا صرف کھانا پینا تو وہ عیسائی کے مکان کا بشرطیکہ کسی ناپاک یا حرام چیز کی آمیزش کا گمان غالب نہ ہو درست ہے۔

## سوال

ایک بنگالی ہندو راؤ بہادر آنریری تعلقدار سرکاری وکیل نے ایک ایسے موقع پر جہاں کثرت سے اشخاص جمع تھے مسلمانوں سے آپس کی گفتگو میں ایک دل آزار جملہ شانِ رسولِ کریم صلی اللہ علیہ وسلم میں استعمال کیا، یعنی یوں کہا کہ (نعوذ باللہ) محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) نے اپنی والدہ سے شادی کرلی تھی۔ جس پر مقامی مسلمانوں نے مقدمہ دائر کیا اور اس کے خلاف سارے برما میں جذباتِ نفرت بھڑک اٹھے۔ بالآخر وکیلِ مذکور حسب ذیل تحریری معافی نامہ دینا چاہتا ہے جس کا عدالت میں باقاعدہ ریکارڈ رہے۔ اخباروں میں اس کو شائع کرانے کا ذمہ دار ہوتا ہے۔ ساتھ ہی اس کی

ہو اور مسجد کی بھلائی کی امید ہو تو اس کو منتظمہ جماعت کا رکن بھی بنایا جا سکتا ہے۔ مگر ان کو اس مسجد میں اپنے عقائد کی تبلیغ و اشاعت کرنی یا کوئی امر موجب فتنہ نکالنا جائز نہیں۔ اور نہ اس صورت میں ان کو آنے کی اجازت دی جا سکتی ہے۔ سنی حنفی امام کی اقتدا میں نماز پڑھنا یا وعظ سننا اور کوئی امر تبلیغ مذہب کی غرض سے نہ کرنا ہو تو مضائقہ نہیں کہ آنے دیا جائے۔ جامع مسجد اور دیگر مساجد کا حکم ایک ہے۔ فقط۔

## سوال

ایک شیعہ لڑکا سنی لڑکی سے نکاح کرنا چاہتا ہے۔ اس کے متعلق کیا حکم ہے۔ اگر سنی قاضی یا پیش امام نکاح پڑھانے سے انکار کرے اور کوئی شیعہ پڑھا دے تو کیا حکم ہے؟ یہ شیعہ تفضیلی ہے جو حضرت علیؓ کو باقی خلفا پر فضیلت دیتے ہیں۔ عالمگیری جلد دوم صفحہ ۲۴۶ " عبارت ہے الرافضی اذا کان یسب الشیخین او یلعنهما او العیاذ باللہ، فهو کافر۔ وان کان یفضل علیا کرم اللہ وجهه علی ابی بکر الصدیق لایکون کافرا الا انما هو مبتدع۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ شیعہ سے سنی لڑکی کا نکاح درست نہیں ہے۔

المستفتی نمبر ۶۳۲ حافظ محمد اسحٰق (کوئٹہ) ۲۹ رجمادی الثانی ۱۳۵۴ھ مطابق ۲۸ ستمبر ۱۹۳۵ء

(۲۱۵) **جواب** شیعہ اگر حضرت علیؓ کو دوسرے صحابہ پر فضیلت دیتا ہے، بس اس کے علاوہ اور کوئی بات اس میں شیعیت کی نہیں تو یہ کافر نہیں ہے۔ اور ایسے شیعہ کے ساتھ سنی لڑکی کا نکاح منعقد ہو جاتا ہے۔ لیکن اگر شیعہ غلطی وحی یا الوہیت علیؓ یا افک صدیقہؓ کا قائل ہو یا قرآن مجید میں کمی بیشی ہونے کا معتقد ہو یا صحبت صدیقؓ کا منکر ہو تو ایسے شیعوں کے ساتھ سنی لڑکی کا نکاح منعقد نہیں ہوتا۔ اور چونکہ شیعوں میں تقیہ کا مسئلہ شائع اور معمول ہے اس لئے یہ بات معلوم کرنی مشکل ہے کہ فلاں شیعہ قسم اول میں سے ہے یا قسم دوم میں سے۔ اس لئے لازم ہے کہ شیعوں کے ساتھ مناکحت کا تعلق نہ رکھا جائے۔ شیعہ لڑکی کے ساتھ سنی مرد کا نکاح درست ہے۔ لیکن یہ تعلق پیدا کرنا اکثر حالات میں مضر ہوتا ہے اس لئے اجتناب ہی اولیٰ ہے۔ محمد کفایت اللہ کان اللہ لہٗ

## سوال

زید کے دادا اپنی زبان سے اقرار کرتے ہیں کہ میں سنت والجماعت ہوں۔ مگر انھوں نے اپنا نکاح ایک عورت شیعہ یعنی عورت رافضی سے کیا ہوا ہے۔ اور اس رافضی عورت سے چار بچے ہیں اور انھوں نے اپنی لڑکیوں کی شادیاں بھی شیعہ لوگوں میں کر رکھی ہیں۔ اور زید کا کہنا ہے کہ میں شیعہ نہیں ہوں۔ سنت والجماعت ہوں حالانکہ اس نے اپنی شادی بھی ایک عورت شیعہ سے کر رکھی ہے۔ اور ملنا جلنا خلط ملط سب اسی طرح ہے کوئی فرق

نہیں ہے۔ زید کہتا ہے میں سنت جماعت ہوں اور ایک سنت جماعت حنفی المذہب کے ہاں رقعہ اپنی شادی کا بھیجا ہے اور شادی سنت جماعت میں کرنا چاہتا ہے۔ ایسی صورت میں اس لڑکے سے سنت جماعت کا نکاح ہو سکتا ہے یا نہیں ہو سکتا۔ جو اولاد رافضی کے تخم سے پیدا ہوئی اور وہیں پرورش پائی، وہ کون ہوئی۔ رافضی ہوئی یا سنت والجماعت ہوئی۔ شیعہ لوگوں میں دھوکہ دینا جائز کر رکھا ہے۔ اپنی مطلب برآری کے واسطے جس کو وہ لوگ تقیہ کہتے ہیں۔ آیا شرعاً کیا حکم ہے۔

المستفتی نمبر ۱۳۵۳ محمد دین صاحب دہلوی ۲۸ ذیقعدہ ۱۳۵۵ھ مطابق ۱۱ فروری ۱۹۳۷ء

(۳۱۱) **جواب**۔ شیعوں کے بہت فرقے ہیں۔ بعض فرقے کافر ہیں مثلاً جو حضرت علیؓ کی الوہیت یا حلول کا اعتقاد رکھتے ہیں۔ یا خطا فی الوحی یا افک عائشہ صدیقہؓ یا قرآن مجید میں کمی زیادتی کے قائل ہیں، ایسے شیعوں کے ساتھ رشتہ کرنا ناجائز ہے۔ اور جو لوگ کہ حد کفر تک نہیں پہنچتے اُن کے ساتھ مناکحت جائز ہے۔ یہ صحیح ہے کہ شیعوں کے یہاں تقیہ کا مسئلہ ہے اور اس بنا پر ان کے خیالات اور عقائد کا پتہ لگانا مشکل ہے۔ اور جو شخص اس بات سے واقف ہے وہ شیعوں میں رشتہ ناتہ کرنے کی جرأت نہیں کر سکتا۔ محمد کفایت اللہ کان اللہ لہٗ

## سوال

(۱) نذیر احمد قوم نداف ساکن نجیب آباد مع متعلقین جو عرصہ تقریباً ڈیڑھ سال سے اپنا مذہب ترک کرکے رافضی ہو گیا ہے اور اب تمام کام وہی کرتا ہے جو رافضی کرتے ہیں۔ اور خلفائے راشدین خصوصاً سیدنا حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین کی شان میں گستاخی کر رہا ہے وہ شرعاً مرتد ہے یا مسلمان۔ (۲) نذیر احمد مذکور کے ساتھ مسلمانوں کو کیا برتاؤ کرنا چاہیئے۔ (۳) ہم لوگوں کی برادری کی پنچایت ہے۔ شرعاً ہمیں نذیر احمد سے ترک تعلقات کرنا ضروری ہے یا نہیں۔ (۴) اگر برادری کی پنچایت نذیر احمد کو برادری سے خارج نہ کرے تو تمام برادری گنہگار ہو گی یا نہیں (۵) نذیر احمد مذکور سے اور اس کے متعلقین سے جو رافضی ہو چکے ہیں سلسلۂ مناکحت قائم کرنا جائز ہے یا نہیں؟

المستفتی نمبر ۱۵۵۲ میاں جی خدا بخش نداف (ضلع بجنور) ۲۰ ربیع الثانی ۱۳۵۶ھ مطابق ۳۰ جون ۱۹۳۷ء

**جواب** (از مفتی مسعود احمد نائب مفتی دار العلوم دیوبند) اگر فی الواقع نذیر احمد نے شیعہ مذہب اختیار کر لیا ہے اور سب شیخین کرتا ہے یعنی حضرت ابو بکر صدیق اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہما کو گالی دیتا ہے تو مرتد ہے۔ فتاویٰ عالمگیری باب المرتد میں ہے الرافضی اذا کان یسب الشیخین ویلعنهما العیاذ باللہ فہو کافر الخ (۲) اول نذیر احمد کو بنرمی سمجھایا جائے اور اس باطل مذہب سے اس کو [illegible] نے کی کوشش

حسن تدبیر کے ساتھ کی جائے۔ اگر وہ کسی طرح اور کسی صورت سے باز نہ آوے تو اس سے تعلقات برادرانہ منقطع کر دیئے جائیں۔ (۳) اگر باوجود سمجھانے کے اور باوجود کوشش کے بھی نذیر احمد راہ راست پر نہ آوے تو اس سے قطع تعلق کرنا ضروری ہے۔ اگر برادری اس سے قطع تعلق نہ کرے گی تو گنہگار ہوگی۔ (۵) ان لوگوں سے سلسلہ مناکحت کرنا اہل سنت والجماعت کو ناجائز اور حرام ہے۔ کیونکہ مسلمان اور کافر میں باہم نکاح صحیح اور منعقد نہیں ہوتا۔ کذا فی الشامی باب المحرمات فقط واللہ تعالیٰ اعلم سعود احمد عفا اللہ عنہ نائب مفتی دارالعلوم دیوبند۔ ۱۰ محرم ۱۳۵۶ھ

(۲۱۷) **جواب** (از حضرت مفتی اعظمؒ)۔ ہوالموفق۔ اگر نذیر احمد غالی شیعہ ہو گیا ہے۔ یعنی حضرت عائشہؓ پر تہمت کا قائل ہے یا قرآن مجید کو صحیح اور کامل نہیں سمجھتا۔ یا حضرت ابوبکر صدیقؓ کی صحبت کا منکر ہے۔ یا حضرت علیؓ کو وحی کا اصل مستحق سمجھتا ہے۔ یا حضرت علی کی الوہیت کا قائل ہے تو بیشک وہ کافر ہے۔ مگر اس صورت میں باقی سب جواب صحیح ہیں۔ فقط محمد کفایت اللہ کان اللہ لہٗ دہلی

## سوال

فتویٰ کا جواب ۲۵ جنوری ۱۹۳۸ء موصول ہوا تھا۔ اس کو دیکھ کر ایک شخص نے اعتراض کیا ہے کہ اہل سنت والجماعت کو ایسا فتویٰ دینے کا کوئی حق حاصل نہیں ہے۔ چونکہ اہل سنت کے نزدیک ہر مسلم مومن ہے۔ اور ہر مومن کے ساتھ نکاح جائز ہے۔ اور ہر مومن یا مسلم کی شناخت یہ ہے کہ وہ تین اصول کا قائل ہو توحید، نبوت، قیامت۔ شیعہ علی العموم تینوں اصول کے قائل ہیں۔ لیکن اس فتویٰ میں مفتی صاحب نے صاف نہیں کیا ہے۔ چونکہ شیعہ غالی نصیری کو کہتے ہیں اور تفضیلیہ اہل سنت والجماعت کا مذہب ہے جس مذہب سے اصل میں معاملہ درپیش ہے اس کو بالکل اڑا دیا ہے یعنی شیعہ اثنا عشری۔ اور علاوہ ازیں کوئی شیعہ اثنا عشری اپنے آپ کو تفضیلیہ یا غالی نہیں کہتا۔ چونکہ زمانہ موجودہ میں تقیہ جائز نہیں ہے۔ اور تبرا اصول مذہب اہل سنت سے کسی طرح بھی مانع نکاح نہیں ہے۔

المستفتی نمبر ۲۲۶۵ جناب شمشاد حسین صاحب (میرٹھ) ۲۴ ربیع الاول ۱۳۵۷ھ مطابق ۵ مئی ۱۹۳۸ء

(۲۱۸) **جواب** ۔ تفضیلیہ مذہب اہل سنت والجماعت کا نہیں ہے۔ یہ شیعہ مذہب کی ایک شاخ ہے اور غالی سے مراد وہ شیعہ ہیں جو کسی ایسے عقیدہ کے قائل ہوں جس سے کفر لازم آتا ہے مثلاً افک عائشہ صدیقہ یا قرآن مجید میں کمی واقع ہونے کا عقیدہ یا غلطی فی الوحی یا الوہیت علی مرتضیٰ کرم اللہ وجہہ یا حلت تبرا یعنی سب وشتم صحابہ وغیرہ۔ اور جواب سابق جو میں نے لکھا تھا وہ صحیح ہے۔ محمد کفایت اللہ کان اللہ لہٗ دہلی

# خیر الفتاویٰ

جلد اوّل

اُستاذ العلماء حضرت مولانا خیر محمد جالندھری رحمۃ اللہ علیہ

و دیگر مفتیانِ خیر المدارس کے علمی و تحقیقی فتاویٰ کا منتخب مجموعہ

مُرتّبہ

مُفتی محمد انور

باہتمام

حضرت مولانا محمد حنیف جالندھری مدظلہ

مہتمم جامعہ خیر المدارس ○ ملتان

پاکستان

استعمال کرتا ہے۔

(فتاوی دارالعلوم دیوبند: ج ۵، ص ۱۳۱ ؛ امداد المفتیین)

ایسے معاند و متعصب و متعنت حضرات سے قطع تعلق اور ترکِ مناکحت میں ہی احتیاط ہے۔

۲: خلفائے راشدین کا ایمان قطعی ہے۔ احادیثِ صحیحہ کثیرہ اور اجماعِ امت سلفاً و خلفاً ان کے ایمان کی واضح دلیل ہے۔ ان کے ایمان کا منکر کافر اور دائرۂ اسلام سے خارج ہے۔ فقہائے کرام نے حضرات شیخین کو گالی دینے والوں کو کافر قرار دیا ہے۔ چنانچہ عالمگیری میں ہے۔

الرافضی اذا کان یسب الشیخین ویلعنهما والعیاذ باللہ فهو کافر... من انکر امامة ابی بکرؓ فهو کافر..... وکذالک من انکر خلافة عمرؓ فی الاصح کذا فی الظهیریة و یجب اکفارهم باکفار عثمانؓ و علیؓ

(عالمگیری: ج ۲، ص ۲۶۳) واللہ اعلم

## حضرت شاہ عبدالعزیزؒ کی ایک عبارت سے علمِ غیب پر استدلال کا جواب

ایک شخص آنحضرت علیہ السلام کے علمِ محیط کلی کا مدعی ہے اور دلیل میں حضرت شاہ عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ کی یہ عبارت پیش کرتا ہے۔

" شدرسولِ شما بر شما گواہ زیرا کہ او مطلع است بنور نبوت بہر رتبہ متدین بدین خود کہ کدام درجہ رسیدہ۔ پس او شناسد گناہاں شمارا و نفاق شمارا و ایمان شمارا و من علومک علم اللوح والقلم، لوحِ محفوظ کا علم آپ کے علم کا بعض حصہ ہے "

نیز وہ کہتا ہے کہ

" رطب و یابس پتہ پتہ ہر چیز کا ما کان و ما یکون کا علم باعطائے رب تعالیٰ آپ کو حاصل ہے ہر گل و ہر شجر ہاں محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا نور ہے۔ اور جو شخص حاضر و ناظر نہ سمجھے وہ مردود ہے خارج از اسلام اور گمراہ ہے "

کیا یہ درست ہے؟ براہ کرم آپ حضور علیہ السلام کے علمِ غیب اور مسئلہ حاضر و ناظر پر تفصیل سے روشنی ڈالیں!

واضح رہے کہ یہ امتناع، امتناعِ عادی ہے۔ فقط واللہ اعلم۔

بندہ عبدالستار عفا اللہ عنہ نائب مفتی خیر المدارس ملتان

الجواب صحیح: خیر محمد عفا اللہ عنہ۔

## سبِّ معاویہؓ سے میل جول میں سلبِ ایمان کا اندیشہ ہے

ایک شخص میاں خان گڑھ کا رہنے والا ہے۔ حضرت معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے حق میں برے لفظ کہتا ہے اور شیعہ مذہب والوں سے دوستی رکھتا ہے۔ نیز اپنے آپ کو اہل السنۃ والجماعت سے کہلاتا ہے۔ ایسے شخص کا کیا حکم ہے؟

مولوی برخوردار، خان گڑھ

**الجواب**

البتہ جو حضرت معاویہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی شان میں سب و بدگوئی کرے اور لوگوں کو بھی برانگیختہ کرے وہ ہرگز ہرگز اہل السنۃ والجماعت میں داخل نہیں ہو سکتا۔ ایسے شخص سے مسلمانوں کو دور رہنا چاہیئے۔ ورنہ ایمان کے ضائع ہونے کا خطرہ ہے۔ فقط واللہ اعلم

بندہ محمد عبداللہ غفر لہٗ مفتی خیر المدارس ملتان

الجواب صحیح: خیر محمد ۳ ذولقعدہ ۱۳۶۹ھ

## تفضیلی شیعہ کسے کہتے ہیں

کیا فرماتے ہیں علماءِ کرام دریں مسئلہ کہ تفضیلی شیعہ کون ہے اس کی تعریف بیان کریں۔

**الجواب**

تفضیلی شیعہ اسے کہتے ہیں جو کہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو حضرت صدیق اکبر و فاروقِ اعظم و حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہم پر صرف فضیلت دے۔ بس۔ اور حضرات خلفاءِ ثلاثہ کا پورا احترام کرتا ہو۔ اور ان کو خلیفہ برحق تسلیم کرتا ہو۔ غاصب اور منافق وغیرہ خیال نہ کرتا ہو۔ اور ان حضرات خلفاءِ ثلاثہؓ اور دیگر تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین میں سے کسی صحابی کی توہین یا تنقیصِ شان کو حرام سمجھتا ہو۔ ایسے تفضیلی شیعہ کے ساتھ عقدِ مناکحت فیما بین المسلمین جائز ہے۔ چونکہ پاکستان میں عام طور پر ایسے شیعہ موجود نہیں ہیں۔ بلکہ عموماً غالی اور سبّی اور بدعقیدہ لوگ ہیں۔ اور اس کے ساتھ تقیہ بھی کرتے ہیں۔ لہٰذا موجودہ دور کے شیعوں کے ساتھ عقدِ مناکحت جائز نہیں۔

فقط واللہ اعلم: بندہ محمد اسحاق نائب مفتی

الجواب صحیح: بندہ محمد عبداللہ عفا اللہ عنہ۔ ۲-۲-۱۳۸۳ھ

## حضرت حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے نام کو بگاڑ کر کہنا

حضرت حسین رضی اللہ عنہ کو نصف نام سے پکارنا کیسا ہے

فاسئلوا اهل الذکر ان کنتم لا تعلمون

# خیر الفتاوی

(جلد چہارم)

استاذ العلماء حضرت مولانا خیر محمد جالندھری رحمۃ اللہ علیہ

و دیگر مفتیان خیر المدارس کے علمی و تحقیقی فتاوی کا منتخب مجموعہ

مرتبہ

مفتی محمد انور

باہتمام

حضرت مولانا محمد حنیف جالندھری مدظلہ

مہتمم جامعہ خیر المدارس ملتان

پاکستان

ہیں۔ فقط واللہ اعلم۔

محمد انور عفا اللہ عنہ

۸ / ۱۱ / ۱۴۰۷ھ

## جادوگر سے نکاح کا حکم

ایک شخص کے بارے میں معروف ہے کہ وہ جادوگر ہے کیا مسلمان عورت کا نکاح اس شخص سے ہو سکتا ہے؟

**الجواب** جادو کی مختلف اقسام ہیں، جس جادو میں کسی کفر کا ارتکاب کیا گیا ہو۔ مثلاً ستاروں کے متصرف بالذات ہونے کا اعتقاد رکھنا یا قرآن حکیم کی توہین کرنا یا کوئی کلمۂ کفر بکنا ایسا جادوگر کافر ہے اور اس کا حکم کفار جیسا ہے، مسلمان عورت کا اس کے ساتھ نکاح نہیں ہو سکتا۔ فهذه انواع السحر الثلاثة قد تقع بما هو كفر من لفظ او اعتقاد او فعل وقد تقع بغيره كوضع الاحجار وللسحرة فصول كثيرة في كتبهم فليس كل ما يسمى سحراً كفراً اذ ليس التكفير به لما يترتب عليه من الضرر بل لما يقع به مما هو كفر كاعتقاد انفراد الكواكب بالربوبية او اهانة قرآن او كلام مكفر ونحو ذلك اه۔

(شامی ص ۳۱ ج ۱ مطبوعہ بیروت)۔ فقط واللہ اعلم۔

الجواب صحیح
بندہ عبدالستار عفا اللہ عنہ
۱۴ / ۱۱ / ۱۴۰۷ھ

محمد انور عفا اللہ عنہ
مفتی جامعہ خیر المدارس ملتان

## تفضیلی شیعہ کے ساتھ نکاح کا حکم

کیا فرماتے ہیں علماء کہ تفضیلی شیعہ مرد کا نکاح اہل سنت والجماعت کی عورت کے ساتھ یا برعکس جائز ہے یا نہیں؟

**الجواب** تفضیلی شیعہ اسے کہتے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو حضرات خلفاء ثلاثہ

رضی اللہ عنہم پر صرف فضیلت دے لبس۔ حضراتِ خلفاء ثلاثہ کا پورا احترام کرتا ہو اور انکو خلیفہ برحق تسلیم کرتا ہو۔ غاصب اور منافق وغیرہ خیال نہ کرتا ہو۔ اور ان حضرات خلفاء ثلاثہ اور دیگر تمام صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین میں سے کسی صحابی کی ذرہ بھر توہین یا تنقیص شان کو حرام سمجھتا ہو۔ ایسے تفضیلی شیعہ کے ساتھ مناکحت فیما بین المسلمین جائز ہے۔ لیکن چونکہ پاکستان میں عام طور پر ایسے شیعہ موجود نہیں ہیں۔ عموماً غالی اور سبی اور بدعقیدہ لوگ ہیں اور اس کے ساتھ تقیہ بھی کرتے ہیں۔ لہٰذا موجودہ دور کے شیعوں کے ساتھ عقدِ مناکحت (نکاح لینا اور رشتہ دینا) دونوں ناجائز ہیں۔ جواز کا فتویٰ نہیں دیا جاسکتا۔ حتی الامکان اس سے احتراز کرنا لازم ہے۔ فقط واللہ اعلم

وان كان يفضل عليا كرم الله تعالى وجهه على أبي بكر رضي الله تعالى عنه لا يكون كافرا إلا أنه مبتدع اھ (عالمگیری ص ۲۸۳ ج ۲ باب احکام المرتدین) فقط واللہ اعلم

بندہ عبداللہ غفر اللہ لہٗ

## مفقود کی بیوی فسخ کے بعد دوسری جگہ نکاح کرلے اور پھر پہلا خاوند آجائے تو وہ کس کو ملے گی

ایک شخص تقریباً چار یا پانچ سال سے لاپتہ ہے دو بچے تھے جس وقت گھر والے ناامید ہو گئے تو گھر والوں نے حکومت میں دعویٰ دائر کیا۔ اور طلاق حاصل کرلی حکومت نے نکاح فسخ کر دیا دوسرے شخص سے نکاح کر دیا اس سے دو بچے پیدا ہو گئے ہیں۔ اب خاوند کا پتہ چل گیا تقریباً آٹھ نو سال کے بعد خاوند یہ کہتا ہے کہ جب میں نے طلاق نہیں دی میری اجازت کے بغیر دوسرا نکاح کیوں کیا؟ حکومت کی طلاق کو میں نہیں مانتا۔ اب حکومت کی تنسیخ معتبر ہے یا نہیں؟

**الجواب** صورتِ مسئولہ میں بر تقدیر صحتِ واقعہ یہ عورت پہلے خاوند کو ملے گی لہٰذا دوسرے خاوند پر لازم ہے کہ فوراً یہ عورت پہلے خاوند کے سپرد کر دے لیکن شوہرِ اول کو عورت کے پاس جانا عدت گزرنے سے پہلے جائز نہیں اور عدت اس کی

## اہلِ تشیع کے ساتھ نکاح کا حکم

شیعہ کے عقائد تو بالکل واضح ہیں مثلاً قرآن کو محرف مانتے ہیں، سبِ شیخین کرتے ہیں قذفِ عائشہؓ کے قائل ہیں۔ اکثر صحابہ کو مرتد کہتے ہیں۔ ایسے شیعہ لڑکے سے سُنّی لڑکی کا نکاح درست ہے یا نہ۔ اور ایسے لڑکے سے کئے گئے نکاح پر طلاق کی ضرورت ہے۔ یا بلا طلاق عقدِ ثانی کیا جا سکتا ہے؟

**الجواب** ایسے عقائد رکھنے والے شخص کے ساتھ مسلمان سُنّی عورت کا نکاح ہرگز نہ کیا جاوے۔ اور اگر بوقت نکاح اسکے یہی عقائد ہوں تو شرعاً وہ نکاح منعقد نہیں ہوا۔ وبهذا ظهر ان الرافضي ان كان ممن يعتقد الالوهية في علي أو ان جبريل غلط في الوحي أو كان ينكر صحبة الصديق أو يقذف السيدة الصديقة فهو كافر (شامی ص ۲۸۹ ج ۲)۔ فقط واللہ اعلم

محمد انور عفا اللہ عنہ

## دس سالہ بچے کا ایجاب و قبول باپ کی اجازت سے نافذ ہو جائیگا

ایک لڑکے اور لڑکی کا نکاح پڑھا گیا لڑکے کی عمر دس سال تھی لڑکے کا باپ بھی مجلس میں موجود تھا اور وہ اس نکاح پر راضی تھا لیکن قبول لڑکے نے کیا ہے کیا یہ جائز ہے؟

**الجواب** صورتِ مسئولہ میں باپ کے اس نکاح پر راضی ہونے سے اور لڑکے کے قبول کو جائز رکھنے سے نکاح منعقد ہو گیا۔

فان نكاح الصبي العاقل يتوقف نفاذه على اجازة وليه هكذا في البدائع (عالمگیری ص ج ۱)۔ فقط واللہ اعلم

فقیر محمد انور عفا اللہ عنہ
۱۱/۷/۹۶ھ

الجواب صحیح،
بندہ عبد الستار عفا اللہ عنہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى اِنَّ عَلَيْنَا جَمْعَهٗ وَقُرْاٰنَهٗ فَاِذَا قَرَاْنٰهُ فَاتَّبِعْ قُرْاٰنَهٗ ثُمَّ اِنَّ عَلَيْنَا بَيَانَهٗ

الحمد للہ والمنۃ کہ دریں زمان میمنت اقتران تفسیر سراپا تنویر گنجینۂ حقائق ومعارف خزینۂ اسرار ولطائف کشاف مشکلات قرآنیہ ووصاف مخدرات فرقانیہ

مسمّٰی بہ

# معارف القرآن

تالیف

## شیخ التفسیر والحدیث حضرت مولانا الحافظ محمد ادریس صاحب کاندھلوی

رحمۃ اللہ علیہ رحمۃً واسعۃً شیخ الحدیث جامعہ اشرفیہ لاہور

بہ ترجمۂ حقیقت آگاہ معارف پناہ عارف باللہ حضرت شاہ عبدالقادر بن شاہ ولی اللہ دہلوی قدس اللہ اسرارہما


شائع کردہ

## مکتبۃ المعارف

دار العلوم الحسینیہ شہداد پور

سندھ، پاکستان

باجازت: مکتبہ عثمانیہ بیت الحمد ۳۵۳ مہران بلاک علامہ اقبال ٹاؤن لاہور

قائلہ اہل عرفان ہونے میں کوئی شک نہیں رہ سکتا اس آیت سے صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کے
جو فضائل ثابت ہوتے ہیں وہ حسب ذیل ہیں۔

(۱) جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو کفار کی طرف سے اپنے قتل کا اندیشہ ہوا اور بحکم خداوندی
آپؐ نے ہجرت کا ارادہ فرمایا تو ابوبکر صدیقؓ کو اپنے ساتھ لیا جس سے ثابت ہوتا ہے کہ آنحضرت
صلے اللہ علیہ وسلم کو حضرت ابوبکرؓ کے ایمان و اخلاص اور ان کی صدق مودت پر کامل وثوق تھا ورنہ ایسے
خطرہ کے وقت میں ہرگز ان کو ساتھ نہ لیتے کیونکہ اس صورت میں آپؐ کو یہ اندیشہ ہوتا کہ کہیں یہ میرے
دشمنوں کو میرے حال پر آگاہ نہ کردے یا کہیں آپ ہی مجھ کو قتل نہ کردے معاذ اللہ۔
رسولؐ خدا کم عقل تو نہ تھے کہ دوست اور دشمن۔ مخلص اور منافق کو نہ پہچانتے ہوں اور حسب ارشاد
باری فَلَعَرَفْتَهُمْ بِسِيمَاهُمْ وَلَتَعْرِفَنَّهُمْ فِي لَحْنِ الْقَوْلِ آں حضرت صلے اللہ علیہ وسلم
منافق کو ا[illegible] کی بات سے پہچان لیتے [illegible] شخص منافق ہے [illegible] اگر [illegible]
شیعوں کے زعم کے مطابق ابوبکرؓ منافق تھے تو آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر باوجود نور نبوت اور
کمال فراست کے ان کا نفاق کیسے مخفی رہا اور اگر بفرض محال حضور پر نورؐ پر مخفی رہا تو خداوند علام الغیوب
پر کیسے مخفی رہا کہ اس نے اپنے پیغمبر کو سفر ہجرت میں ایک منافق کے ہمراہ لے جانے کا حکم دیا۔ شیعوں
کے زعم کے مطابق تو خدا کو چاہیئے تھا کہ بذریعہ وحی آپؐ کو منع کردیتے کہ اس منافق کو ساتھ نہ لے جائیں
بجائے ممانعت کے اس کی مدح اور منقبت میں آیتیں نازل ہوئیں۔

۲- حضرت علی کرم اللہ وجہہ اور حسن بصریؒ اور سفیان بن عیینہؒ سے منقول ہے کہ اس آیت
میں حق تعالےٰ جل وعلا نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی مدد نہ کرنے پر تمام عالم کو عتاب فرمایا مگر
صرف ابوبکرؓ کو اس عتاب سے مستثنیٰ کیا اور صرف مستثنیٰ ہی نہیں کیا بلکہ ایسے آڑے اور نازک وقت
میں رسولؐ خدا کی رفاقت اور مصاحبت اور معیت کو بطور مدح ذکر فرمایا۔

۳- ثانی اثنین

خدا تعالےٰ نے ابوبکرؓ کو اس آیت میں رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا ثانی فرمایا اور ظاہر ہے کہ آں حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کا ثانی وہی
شخص ہو سکتا ہے جو حضور پر نورؐ کے بعد سب سے افضل اور برتر ہو چنانچہ کمالات علمیہ اور
عملیہ میں بلاشبہ ابوبکرؓ حضور پر نورؐ کے ثانی تھے جس کو حضرت شاہ ولی اللہؒ نے ازالۃ الخفاء میں تفصیل
کے ساتھ بیان کیا ہے اور قرآن وحدیث سے بھی یہی معلوم ہوتا ہے کہ صدیقؓ نبیؐ کا ثانی ہوتا ہے
مقام نبوت ورسالت کے بعد مقام صدیقیت ہے۔
خدا تعالےٰ نے جب آں حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کو مخلوق کی ہدایت کے لیے مبعوث کیا اور
آپؐ نے ابوبکرؓ پر اسلام پیش کیا تو ابوبکرؓ نے بلا تردد اسلام کو قبول کیا اور اپنے احباب خاص یعنی طلحہؓ
اور زبیرؓ اور عثمان بن عفانؓ اور دیگر جلیل القدر صحابہؓ پر اسلام پیش کیا یہ سب لوگ ابوبکرؓ کے ہاتھ پر

پ ۱۰

ایمان لائے تو دعوت تبلیغ میں ابوبکرؓ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ثانی ہوئے اور امامت میں بھی آپؐ کے ثانی ہوئے اور ساری عمر آپؐ کے وزیر و مشیر رہے اور وفات کے بعد حضور پر نور کے پہلو میں مدفون ہوئے۔ غرض یہ کہ از اول تا آخر ابوبکرؓ آپؐ کے ثانی رہے اور آخرت میں بھی انشاء اللہ تعالیٰ آپؐ کے ثانی ہوں گے۔

احادیث صحیحہ میں یہ وارد ہوا ہے کہ جب ابوبکرؓ کو غم ہوا تو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ان کی تسلی کے لیے یہ فرمایا۔

ما ظنك باثنين الله ثالثهما۔ — تیرا ان دو شخصوں کی نسبت کیا گمان ہے جن کا تیسرا اللہ ہے۔

اس سے بھی ابوبکر صدیقؓ کی کمال فضیلت ثابت ہوتی ہے اس پر بعض متعصب یہ اعتراض کرتے ہیں کہ خدا تعالیٰ کے تیسرے [illegible] ہونے سے کوئی [illegible] جیسا کہ حق تعالیٰ [illegible] ما یکون من نجوی ثلاثۃ الا ھو رابعھم ولا خمسۃ الا ھو سادسھم یعنی کوئی تین شخص ایسے نہیں کہ جب وہ سرگوشی کرتے ہوں تو ان کا چوتھا اللہ نہ ہو اور نہ پانچ ایسے ہیں جن کا اللہ چھٹا نہ ہو اور ظاہر ہے کہ یہ حکم ہر مومن اور کافر کے لیے عام ہے پس جب اللہ کا کسی کے لیے چوتھا یا چھٹا ہونا موجب فضیلت نہیں تو نبی کا ثانی اثنین ہونا کیسے موجب فضیلت ہو سکتا ہے جواب یہ ہے کہ اعتراض ناسمجھی پر مبنی ہے کیونکہ آیت ما یکون من نجوی میں اللہ کا چوتھا یا چھٹا ہونا بلحاظ علم اور تدبیر اور احاطۂ قدرت کے ہے کہ وہ عالم الغیب ہے سب کے اسرار اور ضمائر پر مطلع ہے اس کو حق تعالےٰ نے موقع تعظیم میں ذکر نہیں کیا بخلاف آیت زیر تفسیر کہ اس میں خدا تعالےٰ نے ابوبکرؓ کا ثانی اثنین ہونا معرض تعظیم میں ذکر کیا ہے اور اس صفت کو ان کے ساتھ مخصوص کیا ہے۔

**خلاصہ کلام** یہ کہ ایسے نازک موقعہ پر آں حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کا ابوبکرؓ کو اپنے ساتھ لینا اس امر کی قطعی دلیل ہے کہ آپؐ کو یہ یقین کامل تھا کہ ابوبکرؓ کا باطن ان کے ظاہر کے مطابق ہے۔

**۴۔ اِذْ هُمَا فِي الْغَارِ** حق جل شانہٗ نے اِذْ هُمَا فِي الْغَارِ کے لفظ سے ابوبکر صدیقؓ کا یار غار ہونا ظاہر کر دیا اور یار غار کی مثل یہیں سے چلی ہے شخص یاری اور غمگساری کا حق ادا کر دے اور اس کی محبت اور اخلاص انتہا کو پہنچ جائے تو ایسے محب مخلص کو محاورہ میں یار غار کہتے ہیں۔

**۵۔ لِصَاحِبِهٖ** خدا تعالےٰ نے اس آیت میں ابوبکرؓ کو نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا صاحب (ساتھی) قرار دیا یعنی ابوبکرؓ آں حضرت کے صاحب خاص اور مصاحب با اختصاص تھے اور تمام شیعوں اور سنیوں کا اس پر اتفاق ہے کہ اس آیت میں صاحبہ سے ابوبکرؓ

مراد ہیں۔

اور عربی زبان میں صاحب اور صحابی کے ایک ہی معنی ہیں پس یہ آیت ابوبکرؓ کی صحابیت پر نص قاطع ہے یہ رتبہ صرف ابوبکرؓ کو ملا کہ اللہ تعالےٰ نے ان کی صحابیت کو قرآن میں بیان کیا اسی وجہ سے علماء نے تصریح کی ہے کہ جو ابوبکرؓ کی صحابیت کا منکر ہے وہ قرآن کی اس آیت کا منکر ہے اور قرآن کا منکر کافر ہے۔ اور علیٰ ہذا جن صحابہ کا صحابی ہونا احادیث متواترہ اور اجماع امت سے ثابت ہے ان کی صحابیت کا انکار بھی کفر ہے البتہ جن صحابہ کا صحابی ہونا خبر واحد سے ثابت ہے ان کی صحابیت کا منکر کافر نہیں کہلائے گا بلکہ گمراہ اور بدعتی کہلائے گا۔

ابوبکر صدیقؓ کے زمانہ میں ایک شخص سورۃ توبہ کی تلاوت کرتا ہوا جب اس آیت پر پہنچا یعنی اِذْ يَقُوْلُ لِصَاحِبِهٖ پر پہنچا تو ابوبکرؓ سُنکر رو پڑے اور یہ فرمایا کہ خدا کی قسم یہ صاحب میں ہی ہوں۔ ([illegible] ص ۹۰ ج ۱۰)

## ۶۔ لَا تَحْزَنْ

جب مشرکین مکہ آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو ڈھونڈتے ڈھونڈتے غار تک پہنچے تو غار کے اندر سے ابوبکرؓ کی نظر ان پر پڑی رونے لگے اور عرض کیا یا رسول اللہ اگر میں مارا جاؤں تو فقط ایک شخص ہلاک ہوگا لیکن نصیب دشمنان اگر آپؐ مارے گئے تو ساری اُمت ہلاک ہو جائے گی اس وقت آں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ابوبکرؓ کی تسلی کے لیے یہ ارشاد فرمایا لَا تَحْزَنْ اِنَّ اللّٰهَ مَعَنَا۔ اے ابوبکرؓ تم غمگین نہ ہو تسلی رکھو اور یقین جانو کہ تحقیق اللہ تعالےٰ ہمارے ساتھ ہے۔ (روض الانف ص ۴ ج ۲)

خدا تعالےٰ نے نبی کی زبانی ابوبکرؓ کو فرمایا لا تحزن یعنی غم نہ کر یہ نہی کا صیغہ ہے جو دوام اور تکرار پر دلالت کرتا ہے معلوم ہوا کہ اس واقعہ کے بعد ابوبکرؓ پر کسی قسم کا خوف اور غم نہیں نہ موت سے پہلے اور نہ موت کے وقت اور نہ موت کے بعد پس ثابت ہوا کہ ابوبکرؓ ان لوگوں میں سے ہیں جن کی نسبت خدا تعالےٰ فرماتا ہے۔ لَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ۔ (یعنی قیامت کے دن نہ ان پر کسی قسم کا خوف ہوگا اور نہ وہ غمگین ہوں گے)

معاذ اللہ۔ معاذ اللہ اگر ابوبکرؓ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے دشمن ہوتے تو جب کافر غار کے منہ پر پہنچے تھے اس وقت ان کو چلانے اور یہ کہنے سے کون روکتا تھا کہ محمدؐ جس کو تم ڈھونڈتے پھرتے ہو یہ اس غار میں میرے پاس بیٹھا ہے اور اُن کے بیٹے عبدالرحمٰنؓ اور ان کی بیٹی اسماءؓ جو کھانا لے کر غار پر آتے جاتے تھے ان کو اس امر سے کون مانع تھا کہ وہ کفار سے کہہ دیتے کہ محمدؐ کی جگہ ہم کو معلوم ہے آؤ ہم تم کو وہاں لے چلیں۔ خدا ایسے تعصب سے ہر مسلمان کو محفوظ رکھے آمین۔

حجۃ الاسلام حضرت مولانا محمد قاسم نانوتوی بانی دار العلوم دیوبند قدس اللہ سرہٗ ہدیۃ الشیعہ میں تحریر فرماتے ہیں کہ لفظ لا تحزن جس کا مطلب یہ ہے کہ تو غمگین نہ ہو یہ لفظ ابوبکرؓ کے عاشق صادق

اور مومن مخلص ہونے پر دلالت کرتا ہے ورنہ ان کو غمگین ہونے کی کیا ضرورت تھی بلکہ موافق عقیدۂ شیعہ معاذ اللہ اگر ابوبکرؓ دشمنِ رسول تھے تو یہ نہایت خوشی کا محل تھا کہ رسول اللہ خوب قابو میں آئے ہوئے ہیں اسی وقت پکار کر دشمنوں کو بلا لیتا تھا تاکہ نعوذ باللہ وہ اپنا کام کر لیتے دشمنوں کے لیے اس سے بہتر اور کون سا موقع تھا مگر کہیں انصاف کی آنکھیں اگر مول ملیں تو ہم حضرات شیعہ کے لیے مول لے لیں اور ان کو دے دیں تاکہ وہ کچھ تو پاسِ رفاقتِ خلیفۂ اول کریں سے

جو پاس مہر ومحبت یہاں کہیں ملتا  تو مول لیتے ہم اپنے مہرباں کے لیے

غار میں تنہائی تھی ابوبکرؓ کو اس تنہائی میں مار ڈالنے کا بہت اچھا موقع تھا وہاں کون پوچھتا تھا۔ مار کر کہیں چل دیتے اور ابوبکرؓ کے فرزند ارجمند یعنی عبداللہ بن ابی بکرؓ غار ثور پر جاسوسی کے لیے مقرر تھے انہیں کے ذریعہ دشمنوں کو اطلاع کرا دیتے یا اسماء بنت ابی بکرؓ جو غار پر کھانا لے کر آیا کرتی تھیں ان کے ذریعہ دشمنوں [illegible] دیتے اگر خدانخواستہ ان سے [illegible] دت ہوتی تو یہ [illegible] جاں نثاری کے معاملے نہیں ہو سکتے تھے۔

غرض یہ کہ ابوبکرؓ کا رنجیدہ اور غمگین ہونا اور دشمنوں کو دیکھ کر رونا یہ سب آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے عشق اور محبت میں تھا اگر ابوبکرؓ کو اپنی جان کا ڈر ہوتا تو بجائے حُزن کے خوف کا لفظ مستعمل ہوتا اس لیے کہ عربی زبان میں حزن کا لفظ رنج وغم کی جگہ یا محبوب کے فراق یا تمنا کے فوت ہو جانے کے محل میں استعمال کرتے ہیں اور جہاں جان پر بنتی ہو اور ڈر کا مقام ہو وہاں خوف کا لفظ استعمال کرتے ہیں۔ چنانچہ موسیٰ علیہ السلام جب کوہِ طور پر گئے اور پیغمبری ملی تو خدا تعالےٰ نے موسیٰ علیہ السلام کو حکم دیا کہ اپنے عصا کو زمین پر ڈالو۔ ڈالا تو اژدہا بن گیا موسیٰ علیہ السلام اس سے ڈر کر ایسے بھاگے کہ پیچھے پھر کر بھی نہ دیکھا اس وقت خداوند کریم نے یہ فرمایا۔

یٰمُوسٰی لَا تَخَفْ اِنِّیْ لَا یَخَافُ لَدَیَّ الْمُرْسَلُوْنَ  اے موسیٰ! ڈرو مت میرے پاس رسول ڈرا نہیں کرتے۔

اس جگہ موسیٰ علیہ السلام کو اپنی جان کا ڈر ہوا اس لیے اللہ تعالےٰ نے ان کی تسلی کے لیے یہ فرمایا لاتخف ڈرو مت اور یوں نہیں فرمایا۔ لاتحزن یعنی رنجیدہ اور غمگین نہ ہو۔ اور اسی طرح موسیٰ علیہ السلام نے جب ایک قبطی کو مار ڈالا اور ان کو ڈر ہوا کہ فرعون کے لوگ مجھ کو مار ڈالیں گے تو موسیٰ علیہ السلام وہاں سے ڈر کر بھاگے اس موقعہ پر اللہ تعالےٰ نے ارشاد فرمایا فَخَرَجَ مِنْهَا خَآئِفًا یعنی موسیٰ علیہ السلام وہاں سے ڈرتے ہوئے نکلے اور بیسیوں جگہ کلام اللہ میں خوف کا لفظ موجود ہے اور یہی معنی ہیں اور جہاں غم کا مقام ہے وہاں حزن کا لفظ استعمال کیا گیا ہے۔

یوسف علیہ السلام کے بھائیوں نے جب حضرت یعقوب علیہ السلام سے کہا کہ اندیشہ ہے کہ تم یوسف کے غم میں کہیں مر نہ جاؤ تو حضرت یعقوب علیہ السلام نے فرمایا اِنَّمَآ اَشْكُوْا بَثِّیْ وَحُزْنِیْٓ اِلَى اللّٰهِ

(ربط) گزشتہ آیات میں مطلق محصنات یعنی عام مسلمان اور پاک دامن عورتوں پر تہمت لگانے کی قباحت کو بیان فرمایا۔ اب ان آیات میں ام المؤمنین عائشہ صدیقہؓ پر تہمت لگانے کی شناعت اور قباحت کو بیان کرتے ہیں اس لیے کہ آپ کا رتبہ بوجہ ام المؤمنین ہونے کے اور بوجہ زوجہ سید المرسلینؐ ہونے کے تمام محصنات مؤمنات سے بہت بلند اور برتر ہے۔ یہاں سے یعنی اِنَّ الَّذِیْنَ جَآءُوْ بِالْاِفْکِ سے لے کر اٹھارہ آیتوں تک یعنی اُولٰٓئِکَ مُبَرَّءُوْنَ مِمَّا یَقُوْلُوْنَ لَهُمْ مَّغْفِرَةٌ وَّرِزْقٌ كَرِيْمٌ تک یہی مضمون چلا گیا ہے جن میں عائشہ صدیقہؓ کی برات اور نزاہت کو بیان کیا تاکہ معلوم ہو جائے کہ ام المؤمنین اور زوجہ سید المرسلینؐ پر تہمت لگانا کفر اور نفاق ہے۔ عام محصنات مؤمنات پر تہمت لگانے والا فاسق اور فاجر اور مردود الشہادۃ ہے مگر ام المؤمنین عائشہ صدیقہؓ اور دیگر ازواج مطہراتؓ پر تہمت لگانے والا کافر اور منافق ہے اور ان آیات کے خاتمہ پر حق تعالیٰ نے یہ فرمایا کہ اُولٰٓئِکَ مُبَرَّءُوْنَ مِمَّا یَقُوْلُوْنَ [illegible] ظاہر ہے کہ جو شخص [illegible] برات اور نزاہت کی شہادت [illegible] بھی عائشہ صدیقہؓ اور دیگر ازواج مطہراتؓ کے بارہ میں بدگمانی کرے وہ بلا شبہ کافر ہے اور حق تعالیٰ کی اس شہادت کا منکر ہے۔ (دیکھو صاوی علیٰ حاشیہ جلالین ص ۱۲۹ ج ۳) اور تمام مفسرین کا اس پر اجماع ہے کہ یہ آیتیں عائشہ صدیقہؓ کی برات اور نزاہت کے بارہ میں نازل ہوئیں جو منافقین نے آپ پر تہمت لگائی تھی۔

صحیح بخاری اور دیگر کتب حدیث میں یہ قصہ تفصیل کے ساتھ مذکور ہے خلاصہ اس کا یہ ہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سنہ ۶ھ میں غزوۂ بنی المصطلق سے واپس آرہے تھے اور ام المؤمنین حضرت عائشہ صدیقہؓ آپ کے ہمراہ تھیں اور ان کی سواری کا اونٹ علیحدہ تھا اور اس پر ایک ہودج تھا۔ اسی ہودج میں ام المؤمنین سوار کی جاتی تھیں اور اسی ہودج میں اتاری جاتی تھیں۔ واپسی میں ایک منزل پر نزول ہوا کوچ سے پہلے حضرت عائشہؓ قضاء حاجت کے لیے پڑاؤ سے باہر چلی گئیں وہاں اتفاق سے ان کے گلے میں جو منکوں کا ہار تھا ٹوٹ کر گر گیا اس کی تلاش میں دیر لگ گئی یہاں پیچھے کوچ ہوگیا جو لوگ اونٹ پر ہودج کسا کرتے تھے انہوں نے یہ خیال کرکے کہ ام المؤمنین ہودج ہی میں ہیں۔ ہودج کو اونٹ پر کس دیا چونکہ اس زمانہ میں عورتیں نہایت ہلکی پھلکی ہوتی تھیں، موٹی تازی نہیں ہوتی تھیں۔ اور اس وقت حضرت عائشہؓ کی عمر بھی کم تھی اس لیے ہودج کسنے والوں کو کچھ شبہ بھی نہ ہوا اور اونٹ کو لے کر قافلے کے ساتھ روانہ ہوگئے جب لشکر روانہ ہوگیا تب عائشہ صدیقہؓ کو ہار مل گیا اور آپ پڑاؤ

---

علہ قال الصاوی قوله تعالیٰ اِنَّ الَّذِیْنَ جَآءُوْ بِالْاِفْکِ الخ شروع فی ذکر الآیات المتعلقة بالافک وهی ثمانیة عشر تنتهی بقوله اُولٰٓئِکَ مُبَرَّءُوْنَ مِمَّا یَقُوْلُوْنَ لَهُمْ مَّغْفِرَةٌ وَّرِزْقٌ كَرِيْمٌ ومناسبة هٰذه الآيات لما قبلها ان الله تعالیٰ لما ذکر ما فی الزنا من الشناعة والقبح وذکر ما يترتب على من رمى غيره به وذکر انه لا يليق بآحاد الامة فضلا عن زوجة سید المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم ذکر ما یتعلق بذلك انتہی کلامہ۔

جان لیں گے کہ اللہ ہی حق ہے جو حق اور صدق کو ظاہر کرنے والا ہے جس میں ذرہ برابر بھی غلطی کا امکان نہیں۔

اب ام المؤمنین کے طہارت و نزاہت کے بیان کو خبیثین کی مذمت اور طیبین کی تعریف پر ختم فرماتے ہیں جس کو بطور قاعدہ کلیہ بیان کیا تاکہ اس کے عموم سے خاص عائشہ صدیقہؓ کی پاکیزگی پر استدلال کیا جائے چنانچہ فرماتے ہیں کہ گندی اور بدکار عورتیں۔ گندے اور بدکار ہی مردوں کے لائق ہیں اور گندے مرد۔ گندی عورتوں کے لائق ہیں اور پاکیزہ اور ستھری عورتیں پاکیزہ اور ستھرے مردوں کے لائق ہیں، اور پاکیزہ اور ستھرے مرد پاکیزہ اور ستھری عورتوں کے لائق ہیں اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نہایت طیب اور طاہر ہیں اسی طرح آپ کی حرم محترم بھی غایت درجہ کی طیبہ اور طاہرہ ہیں اور منافقین جیسے خود خبیث ہیں ایسی ہی ان کی عورتیں بھی خبیث ہیں۔

| | |
|---|---|
| ذرہ ذرہ کاندریں ارض وسما است | جنس خود را ہمچو کاہ و کہربا ست |
| ناریاں مر ناریاں را جاذب اند | نوریاں مر نوریاں را طالب اند |
| اہل باطل باطلاں را می کشند | اہل حق از اہل حق ہم سرخوش اند |
| طیبات آمد ز بہر طیبین | للخبیثات الخبیثون است یقین |

نوح علیہ السلام اور لوط علیہ السلام کی بیبیاں کافرہ تو تھیں مگر زانیہ اور بدکار نہ تھیں۔

**فائدہ** حدیث میں ہے ما بغت امرأۃ نبی قط کسی نبی کی بیوی نے کبھی زنا نہیں کیا ایسے پاکیزہ لوگ ان باتوں سے بری ہیں جو یہ خبیثین ان کے بارہ میں کہہ رہے ہیں ان لوگوں کے لیے تو خدا کی طرف سے مغفرت ہے اور عزت کی روزی ہے۔ خبیثین کی بدزبانی سے ان کی عزت میں کوئی فرق نہیں آتا۔

یہاں تک کلام الٰہی کی آیتیں ام المؤمنین عائشہ صدیقہؓ بنت صدیقؓ کی برأت اور نزاہت کے بیان میں ختم ہوئیں اور عجیب شان سے ختم ہوئیں کہ اب اس کے بعد کوئی درجہ باقی نہیں رہا۔ قرآن مجید کی ان آیات سے جو عائشہ صدیقہؓ کی عند اللہ قدر و منزلت ثابت ہوئی وہ روز روشن سے زیادہ واضح ہے۔ حق جل شانہ کی اس شہادت کے بعد بھی اگر کوئی بدباطن عائشہ صدیقہؓ پر تہمت لگائے تو بالاتفاق علماء امت وہ کافر ہے اور عائشہ صدیقہؓ پر تہمت لگانے والے کا وہی حکم ہے جو مریم صدیقہؑ پر تہمت لگانے والے کا ہے۔ حضرت مسروقؒ (جو کبار علماء تابعین میں سے ہیں) ان کی یہ عادت تھی جب وہ عائشہ صدیقہؓ سے روایت کرتے تو یوں کہتے کہ مجھ سے صدیقہ بنت صدیقؓ حبیبۂ رسول صلی اللہ علیہ وسلم مبرأۃ من السماء نے اس طرح بیان کیا۔

**نکتہ** خاتمہ پر اُولٰٓئِكَ مُبَرَّءُوْنَ مِمَّا يَقُوْلُوْنَ۔ بصیغۂ جمع ذکر فرمایا۔ سو اس عموم میں اشارہ اس طرف ہے کہ یہ حکم فقط عائشہ صدیقہؓ کے ساتھ مخصوص نہیں بلکہ یہی حکم تمام ازواج مطہرات کو بھی شامل ہے۔

(واللہ سبحانہٗ وتعالیٰ اعلم)

یُعْجِبُ الزُّرَّاعَ کی تفسیر میں شاہ صاحبؒ فرماتے ہیں کہ عجب نہیں کہ اُعْجِبُ الزُّرَّاعَ سے کارکنانِ قضا وقدر مراد ہوں کیونکہ اسلام کی کھیتی کے کاشتکار ملائکہ مدبرات ہیں اور لفظ یعجب حق تعالیٰ کی خوشنودی پر دلالت کرتا ہے۔

ساتویں صفت، لِيَغِيظَ بِهِمُ الْكُفَّارَ پھر اخیر میں صحابہ کی ایک صفت لِيَغِيظَ بِهِمُ الْكُفَّارَ بیان فرمائی کہ کافر اسلام کی اس کھیتی کو دیکھ کر غیظ وغضب میں آجاتیں لگے یہ نہیں فرمایا لیغیظ بھم الاعداء کہ انکے دشمن یہ دیکھ کر جلیں گے تاکہ یہ چیز اس عنوان سے واضح ہو جاتے کہ صحابہ سے جلن اور غیظ وغضب رکھنے والے کفر کے مرتکب اور کافر ہیں کہ خدا تعالیٰ جنکو پسند کرے انکی مدح کرے یہ لوگ ان پر جرح وطعن کریں اور ان سے جلیں تو ظاہر ہے کہ اس سے بڑھ کر اور کون سا درجہ کفر کا ہوگا اور ایسا طرز یقیناً اس پر دلالت کرے گا ایسے لوگوں کو دراصل خدا ہی سے دشمنی اور ضد ہے۔

مواہب لدنیہ میں ہے کہ امام مالکؒ نے اس آیت سے روافض کی تکفیر پر استدلال کیا ہے کیونکہ وہ صحابہ سے بغض رکھتے ہیں اور ان سے بغض نصِ قرآنی سے کفر ہے امام مالکؒ کے اس قول اور فتویٰ کی تائید بہت سے اکابر فقہاء اور ائمہ سے منقول ہے امام مالکؒ کے سامنے ایک شخص کا ذکر کیا گیا کہ وہ صحابہ کی شان میں تنقیص وتوہین کرتا ہے تو اس پر یہ آیت تلاوت کی اور فرمایا جو شخص بھی صبح کو اس حالت میں اٹھے کہ اس کے دل میں صحابہؓ سے بغض ہے تو یقیناً یہ آیت اسی پر منطبق ہے۔

حضرت عبداللہ بن مسعودؓ سے منقول ہے فرمایا کرتے تھے رسولِ خدا کے اصحاب اس امت کے سب سے زیادہ برگزیدہ اور متقی افراد تھے جن کا علم نہایت عمیق تھا اور ان میں تکلف کا نام ونشان نہ تھا اللہ تعالیٰ نے انکو اپنے پیغمبر کی رفاقت کے لیے اور اپنا دین قائم کرنے کے واسطے چنا تو انکی فضیلت وعظمت کو پہچانو! اور ان کے نقشِ قدم پر چلو جہاں تک بھی تم سے ہو سکے[1]

## وعدۂ مغفرت و اجر عظیم از جملہ حضرات صحابہ رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین

حضراتِ صحابہؓ کی مدح وتوصیف کو وعدۂ مغفرت اور اجر عظیم پر ختم کر کے ان جملہ کمالات پر مزید

[1] روح المعانی، سنن نسائی، جامع ترمذی۔۱۴۰

جلد ۱

مفتی اعظم پاکستان

حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحبؒ

کے چوالیس ۴۴ فقہی رسائل و مقالات کا نادر مجموعہ

مکتبہ دار العلوم کراچی-۱۴

حلال، نہ اُس پر نماز جنازہ جائز وغیر ذلک من الاحکام۔ اور دلیل اس کی وہ تمام عبارات فقہائ ہیں جو سوال اوّل کے جواب میں ضروریاتِ دین میں سے کسی چیز کے منکر کے متعلق لکھی گئی ہیں۔ نیز علامہ شامی کی عبارت ذیل بھی اس کے لئے کافی ہے۔ نعم لا شك فی تکفیر من قذف السیدۃ عائشۃ رضی اللہ عنہا او انکر صحبۃ الصدیق او اعتقد الالوھیۃ فی علی او ان جبریل غلط فی الوحی الخ شامی استنبولی ص ۴۰۶ ج ۳۔

**دوم:** صورت یہ ہے کہ کسی شخص یا فرقہ کے متعلق یقینی طور پر یہ معلوم ہو جائے کہ وہ ضروریاتِ دین میں سے کسی چیز کا منکر نہیں مگر صرف اس میں اختلاف رکھتا ہے کہ جمہور اُمت کے خلاف حضرت علی کرم اللہ وجہہ کو افضل الصحابہ اور خلیفہ اوّل سمجھتا ہے۔ تو وہ شخص فاسق وگمراہ ہے مگر کافر و مرتد نہیں۔ اس سے ساتھ وہ اسلامی معاملات جائز ہیں جو کسی فاسق وگمراہ کے ساتھ کئے جاسکتے ہیں۔ مثلاً ذبیحہ اس کا حلال ہے اس کے جنازہ پر نماز جائز ہے۔ نکاح کے معاملہ میں اس سے بھی اجتناب کرنا بہتر ہے کیوں کہ فاسق کی معاشرت کے اثرات ونتائج خطرناک ہیں لیکن اگر کسی مسلمان سُنّی لڑکی کا نکاح اس سے کر دیا گیا تو اگرچہ بلاضرورتِ شدیدہ ایسا کرنا اچھا نہیں۔ لیکن یہ نکاح اس شرط سے جائز ومنعقد ہو جائے گا کہ لڑکی بالغہ اور اُس کے اولیاء دونوں کو نکاح کے وقت اس کا عقیدہ معلوم ہو اور وہ دونوں اس عقیدہ کے باوجود نکاح کی اجازت دے دیں۔ اور اگر دونوں میں سے کسی ایک نے بھی نکاح کی اجازت دینے سے انکار کیا تو یہ نکاح (مذہب مفتی بہ کے مطابق) منعقد وصحیح نہیں ہو گا۔ لڑکی کو شرعاً اختیار ہو گا کہ اپنا نکاح دوسری جگہ کسی سُنّی مسلمان سے کرے۔

اور اگر بوقت نکاح اس شخص نے دھوکہ دے کر اپنے آپ کو سُنّی مسلمان ظاہر کیا اسی بناء پر لڑکی اور اُس کے اولیاء نے نکاح کر دیا۔ بعد نکاح حقیقتِ حال معلوم ہوئی تو لڑکی اور اُس کے اولیاء کو حق ہو گا کہ مسلمان حاکم کی عدالت میں دعویٰ دائر کر کے نکاح فسخ کرالیں اور اگر مسلمان حاکم کی عدالت میں مقدمہ لے جانا اختیار میں نہ ہو تو اہلِ محلّہ یا اہلِ شہر میں سے دیندار مسلمان

لہ لما فی الشامی عن الاختیار اتفق الائمۃ علی تضلیل اھل البدع اجمع وتخطئتہم وسب احد من الصحابۃ وبغضہ لا یکون کفراً لکن یضلل (شامی ص ۴۰۵ ج ۳)

تَنْزِيْلٌ مِّنَ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

تفسیر قرآن

تفسیر ماجدی

جلد دوم

سورۃ الانعام ــ تا ــ سورۃ النحل

از:

۱۳۹۷

مولانا عبد الماجد دریابادی

رحمۃ اللہ علیہ ۱۹۷۸

مجلس نشریات قرآن

ا۔کے۔۳۔ ناظم آباد مینشن۔ ناظم آباد نمبر ۱۔ کراچی ۷۴۶۰۰

فَمَا مَتَاعُ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا فِي الْاٰخِرَةِ اِلَّا قَلِيْلٌ ﴿٣٨﴾ اِلَّا تَنْفِرُوْا يُعَذِّبْكُمْ

دنیا کی زندگی کا سامان تو آخرت کے مقابلہ میں بہت ہی قلیل ہے ٣؎ اگر تم نہ نکلو گے تو اللہ تمہیں ایک دردناک

عَذَابًا اَلِيْمًا ۙ وَّيَسْتَبْدِلْ قَوْمًا غَيْرَكُمْ وَلَا تَضُرُّوْهُ شَيْـًٔا ۭ وَاللّٰهُ عَلٰي كُلِّ

سزا دے گا، اور تمہارے بدلہ ایک دوسری قوم پیدا کر دے گا، اور تم اُسے کچھ بھی نقصان نہ پہنچا سکو گے اور اللہ ہر شے پر

شَيْءٍ قَدِيْرٌ ﴿٣٩﴾ اِلَّا تَنْصُرُوْهُ فَقَدْ نَصَرَهُ اللّٰهُ اِذْ اَخْرَجَهُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا

قادر ہے ٤؎ اگر تم لوگ ان کی (یعنی رسول اللہ کی) مدد نہ کرو گے تو ان کی مدد تو (خود) اللہ کر چکا ہے جب کہ اُن کو کافروں نے (وطن سے) نکال

ثَانِيَ اثْنَيْنِ اِذْ هُمَا فِي الْغَارِ اِذْ يَقُوْلُ لِصَاحِبِهٖ لَا تَحْزَنْ اِنَّ اللّٰهَ مَعَ

دیا تھا جبکہ دو میں سے ایک وہ تھے جبکہ دونوں غار میں (موجود) تھے جبکہ وہ اپنے رفیق سے کہہ رہے تھے کہ غم نہ کرو، بیشک اللہ ہم لوگوں کے ساتھ ہے ٥؎

اقتضی ظاھر الآیۃ وجوب النفیر علی من لم یستنفر (جصاص)

٣؎ اُمت کے لئے اصلی اور قوی ترین محرک اور داعیۂ عمل اجرِ آخرت ہے جیسا کہ قرآن مجید کی بہ کثرت آیتوں سے ظاہر و روشن ہے جدید روشن خیالی نے افسوس ہے کہ اسی قوی ترین محرک اور موثر ترین داعیہ کو سب سے زیادہ کمزور کر دیا ہے، اب مسلمانوں کو لالچ اور ترغیب ہر قسم کی دی جائے گی، دنیوی ترقی کی، آزادی کی، فلاح کی، مالی خوشحالی کی، وغیرہا، زبان پر نام نہ آئے گا تو ایک اسی اجرِ آخرت کا۔

من الآخرۃ۔ یعنی آخرت اور وہاں کی نعمتوں کے بدلہ میں۔

ای بدل الآخرۃ ونعیمھا۔ (بیضاوی)

فی الآخرۃ۔ یعنی آخرت کے مقابلہ میں۔

ای فی جنب الآخرۃ (بیضاوی)

٤؎ (انسان کی وساطت کے بغیر ہی)

عذابا الیما۔ یہ عذابِ الیم اسی دنیا میں نمودار ہوگا یعنی تمہارے اوپر موت و ہلاکت مسلط کر دی جائے گی۔

ویستبدل قوما غیرکم۔ اور اللہ اپنا کام اسی دوسری قوم سے لے گا۔

لا تضروہ۔ ضمیر غائب اللہ کے دین کی طرف ہے۔

خود اللہ اور اللہ کے رسول کی طرف بھی ضمیر جا سکتی ہے۔

قیل الھاء للہ تعالیٰ وقیل للنبی صلعم (قرطبی)

واللہ علی کل شیئ قدیر۔ اللہ تو ہی مسبب الاسباب ہے قادرِ مطلق ہے وہ تمہاری یا کسی کی نصرت کا محتاج نہیں۔

٥؎ (اور وہ وقت اس سے بھی زیادہ سخت اور اُن کی سخت تر بے بسی کا تھا)

اشارہ ہے واقعۂ ہجرت کی طرف، جب مشرکینِ مکہ آپؐ کے قتل پر تل گئے تھے، اور آپؐ حضرت علیؓ کو اپنے بستر پر سلاکر شبا شب تنہا حضرت ابوبکرؓ کو اپنے ہمراہ لے کر غار حرا میں چھپتے ہوئے مدینہ کی طرف روانہ ہوگئے تھے۔

**۷۶** آپ دونوں صاحب غار ثور کے اندر چھپے ہوئے تھے کہ مشرکوں کی تلاش کرنے والی پارٹی نقشِ قدم کے نشانات کی مدد سے اُس غار کے مُنھ تک پہونچ گئی، نشان شناس نے بتایا کہ نشانِ قدم یہیں تک ملتے ہیں اسی غار کے اندر ہوں گے، کون انسان تھا، جو ایسے موقع پر اپنے کو جان کے دشمنوں کے ہاتھ میں گرفتار دیکھتے پریشان و مضطر نہ ہوجاتا؟ حضرت ابوبکرؓ کو طبعاً اضطراب پیدا ہوا، ہاں صرف ایک ہستی تھی، جو اُس وقت بھی اللہ کے فضل سے بالکل مطمئن اور اللہ پر اعتماد کئے رہی، اور وہ ہستی محمد رسول اللہؐ کی تھی، آپؐ نے سمجھایا کہ ابوبکرؓ گھبرانے کی کیا بات ہے ہم دو تنہا نہیں، ہمارے ساتھ تو اللہ کی تائید و نصرت ہے۔

ان اللہ معنا۔ یعنی اُس کی نصرت و حفاظت ہماری رفیق ہے۔

[illegible] سایة والحِ[illegible] والکلا[illegible] [illegible] ونله [illegible] نصر [illegible]
[illegible] ق [illegible]

(بیضاوی)

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے اصلی اور حقیقی معجزات اس قسم کے واقعاتِ سیرت ہیں، اتنا سکون و اطمینان و اعتماد علی اللہ اگر خود ایک معجزہ نہیں تو اور کیا ہے۔

معنا سے معیتِ نصرت ہی مُراد ہے، ورنہ معیت ذاتی تو ہر مخلوق کو ہر آن حاصل رہتی ہے۔

ای بالعصمة والمعونة فهی معونة مخصوصة والا فهو تعالیٰ مع کل واحد من خلقه (روح)

فی الغار۔ یہ غار، غارِ ثور مضافات مکہ میں سے تھا، مکہ سے جنوب و مشرق میں، آپؐ اس کے اندر تین دن تک قیام پذیر رہے، مدینہ کے راستہ میں نہ تھا، اس سے ہٹ کر تھا، مدینہ کو جب آپؐ نے ہجرت فرمائی تو راستہ قصداً ذرا چکر کا اختیار فرمایا، کہ تلاش کرنے والے آپؐ کو آسانی سے نہ پا سکیں، اس کا دہانہ اب تک اتنا تنگ ہے کہ اندر صرف لیٹ ہی کر جانا ممکن ہے، شیخ رشید رضا مصری نے تفسیر المنار میں ایک مصری امیر الحج ابراہیم رفعت پاشا (سن حج ۱۳۱۸ ہجری) کے حوالہ سے غار کی پیمائش وغیرہ دی ہے اور اس کی تنگی کا ذکر صراحت کے ساتھ کیا ہے۔

ثانی اثنین۔ لصاحبه۔ دو سے مُراد ایک ذاتِ رسولؐ ہے، دوسرے آپؐ کے مقرب ترین صحابی ابوبکر صدیقؓ، صاحبِ رسولؐ یا رفیقِ رسولؐ کے اس تعین میں کوئی اختلاف نہیں۔

اور اس سے حضرت صدیقؓ کی افضلیت و اشرفیت پر جو روشنی پڑتی ہے، محتاجِ بیان نہیں۔

بعض علمائے آیت سے حضرت صدیقؓ کے خلیفۂ اول ہونے کا بھی اشارہ سمجھا ہے۔

وقال بعض العلماء ما یدل علی ان الخلیفة بعد النبی صلعم ابوبکر الصدیق لان الخلیفة لایکون ابداً الا ثانیاً۔ (قرطبی)

علمائے یہ بھی لکھا ہے کہ جو شخص ابوبکر صدیقؓ کی صحابیت سے انکار کرتا ہے، وہ قرآن سے انکار کرتا ہے، اور اس سے اس کا کفر لازم آجاتا ہے، اور یہ بات دوسرے صحابیوں کے لئے نہیں۔

وقالوا من انکر صحبة ابی بکر فقد کفر لانکاره کلام اللہ ولیس ذالک لسائر الصحابة (مدارک)

# معارف السنن

شرح

# سنن الترمذی

## الجزء الأول

هو شرح لجامع الترمذی ألف بضوء ما أفاده الحافظ الحجة المحدث الكبير إمام العصر الشيخ محمد أنور شاه الكشميری، رحمه الله مع غرر نقول جهابذة الأمة في شروح الحديث

تاليف

محدث العصر العلامة

الشيخ السيد محمد يوسف بن السيد محمد زكريا الحسيني البنوري

نور الله مرقده المتوفى ١٣٩٧ھ

الناشر

ايج - ايم - سعيد كمپنی

آدب منزل پاكستان چوك - كراتشي

تطبع في: ايجوكيشنل پريس كراتشي - الباكستان -

... ... ... ... ... ...

فأريد الأول فى الأول والثانى فى الثانى، وقد ثبت المسح فى لغة العرب بهذا المعنى يقال تمسحنا وما توضئنا كما قاله أبو زيد الأنصارى وابن قتيبة وغيرهما حكاه ابن حجر فى "الفتح" (١ — ١٨٩) والبدر العينى فى "العمدة" (١ — ٦٥٨) وغير واحد من العلماء، ومما يتنبه له: أن مسح الرجلين فى الوضوء ثبت فى الوضوء على الوضوء من عمل على عند النسائى ومن حديث النزال بن سبرة (١ — ٣٢) (باب صفة الوضوء من غير حدث) وأبى داؤد والطحاوى وغيرهما وفيه: " فأخذ منه كفاً فمسح به وجهه و ذ عيه ورسه ورجليه .... وقد رأيت رسول الله ﷺ يفعله، وهذا وضوء من لم يحدث.

فائدة: اختلف العلماء فى تكفير الرافضة، وللحنفية فيه قولان، والأصح تكفيرهم، قال الشيخ رحمه الله فى "إكفار الملحدين": والأكثر على تكفير منكر خلافة الشيخين، وفى "الوهبانية":

وصحح تكفير لكبر خلافة الـــعتيق وفى الفاروق ذاك الأظهر

وصرح محمد به فى الأصل حكاه فى "الخلاصة" اه باختصار وراجعه. وظاهر أن من يكفر جمهور الصحابة يكفر لا محالة. وهؤلاء قد نصروا الإسلام على تسعة أصحاب منهم أو سبعة أو خمسة على اختلاف بينهم فى العدد. وكذا لهم فى التنزيل العزيز أقوال: قيل زاد فيه عثمان رضى الله عنه وكذا نقص عنه، وقيل نقص ولم يزد، وقيل هو محفوظ عنهما، وهؤلاء لايعترفون بصحة أحاديث أهل السنة وكتبهم، وبضد ذلك لهم صحاح خاصة يعتنقون وهى مفتريات وأكاذيب.

## تذييل البحث السابق من كلام الشيخ رحمه الله

بحثت فأمعنت فى البحث، واستقريت مواطن التحقيق، فاستقصيت فى

الصدیقة- فهو كافر لمخالفته القواطع المعلومة من الدين بالضرورة -اور اگر اسلام کے کسی مسئلہ ضروریہ کا انکاری نہ ہوتو وہ مسلمان ہے-اور اس کی نماز جنازہ پڑھنا جائز ہے-قال فی ردالمحتار ۲-۳۱۴ بخلاف ما اذا كان يفضل عليا او يسب الصحابة فانه مبتدع لا كافر -الخ-

مسئولہ صورت میں اگر یہ شیعہ پہلی قسم کا تھا-تو اس کی نماز جنازہ پڑھانا ناجائز تھا-اور دوسری قسم کا تھا تو جائز-باقی یہ ایک خاص واقعہ ہے کہ مولوی صاحب نے جس شیعہ کا جنازہ پڑھا ہے وہ کس قسم کا تھا-اور مولوی صاحب نے کس بنا پر جنازہ پڑھا-تحقیق سے پتہ چل سکتا ہے-لہذا سوال میں مختلف قسم کے شیعوں کے بارے میں علیحدہ حکم کا تعین تحقیق کے بعد ظاہر ہے-فقط واللہ تعالیٰ اعلم-

## سنی امام کا شیعہ کا نکاح پڑھانا

﴿س﴾

کیا فرماتے ہیں علماء دین مندرجہ ذیل مسائل کے بارہ میں کہ ایک مولوی صاحب جن کا تعلق اہل سنت والجماعت سے ہے اور مذہب شیعہ کے لوگوں کا جن لوگوں کے متعلق ہمیں یقین ہے کہ وہ سب شیخین رضی اللہ عنہما کرتے ہیں-پورے شیعہ ہیں ان کا نکاح کرتے ہیں-ان کے طریقہ پر پڑھتے ہیں-مسئلہ یہ دریافت ہے کہ مولوی اہل سنت والجماعت شیعہ کا نکاح پڑھا سکتا ہے یا نہیں-اگر جائز ہے تو پورے طور پر وضاحت فرمادیں-اگر ناجائز ہے تو پڑھنے والے پر شریعت کوئی سزا دیتی ہے یا نہیں' ایسا مولوی سنیوں کا نکاح پڑھا سکتا ہے یا نہیں-کہ شیعہ سب کرنے والے کا جنازہ اہل سنت امام پڑھا سکتا ہے یا نہیں-شیعہ مذہب کے جنازہ کے اندر اہل سنت والجماعت لوگ مل سکتے ہیں یا نہیں؟ کیونکہ بعض ہمارے لوگ ان کے جنازہ کے اندر شریک ہوجاتے ہیں- یہ کہ سنیوں کے جنازہ میں مثلاً امام اہل سنت ہو اور میت بھی سنی ہو-تو اس میں شیعہ شریک ہوسکتے ہیں یا نہیں-بینوا وتوجروا-(السائل محمد عبداللہ معلم مقام قریہ منڈی سید ضلع جھنگ)

﴿ج﴾

جو سب صحابہ کرام خصوصاً حضرات شیخین رضی اللہ عنہم کرتے ہیں اسے حلال بلکہ ثواب سمجھتے ہیں-ان کا جنازہ پڑھنا ان سے نکاح کرنا وغیرہ اور پڑھنا شریک ہونا کسی سنی مسلمان کے لیے جائز نہیں-ایسے شخص کی امامت ناجائز ہے-ایسے شخص کو امامت سے معزول کرنا ضروری ہے نیز ایسے شخص کو سنی مسلمان کے جنازہ میں شریک ہونے کی اجازت نہ دی جائے-واللہ اعلم-

## اہل تشیع کی قربانی میں شرکت

﴿س﴾

کیا فرماتے ہیں علماء دین اس مسئلہ کے بارے میں؟

(۱) اہل تشیع مرد سے اہل سنت عورت کا نکاح کیسا ہے ہوسکتا ہے یا نہیں یا اس کا عکس جائز ہے۔

(۲) کیا اہل سنت امام کے پیچھے اہل تشیع کھڑے ہوکر کسی میت کی نماز جنازہ ادا کر سکتے ہیں۔ مفصل فرمائیں یا اس کا عکس جائز ہے۔

(۳) اہل تشیع کو اہل سنت اپنے ساتھ قربانی میں شریک کر سکتے ہیں یا نہیں؟

(۴) اہل تشیع کی مسجد میں سنی حافظ شبینہ یا ختم قرآن وغیرہ پڑھ سکتا ہے یا نہیں۔

(۵) کسی اہل تشیع کی میت پر جبکہ وہ سکرات الموت میں مبتلا ہو اس کی خلاصی کے لیے ہم سنی ختم قرآن پاک کر سکتے ہیں یا ویسے تعزیت کے لیے اہل تشیع کے گھر میں سنی ختم قرآن پاک کر سکتے ہیں یا نہیں؟

﴿ج﴾

جو شیعہ اس قسم کا ہو۔ کہ ضروریات دین میں سے کسی چیز کا منکر ہو۔ یعنی شیعہ غالی ہو ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی صحبت کا منکر ہو یا افک حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کا قائل ہو۔ یا قرآن میں تحریف کا قائل ہو وغیر ذلک یا تبرائی سبی ہو جو سب صحابہ رضی اللہ عنہم کو جائز کار خیر سمجھتا ہے۔ تو ایسے شیعہ کے ساتھ مسلمان لڑکی کا نہ نکاح جائز ہے نہ ان کی امامت اور قربانی میں شریک ہونا جائز ہے اور نہ اس کا نماز جنازہ پڑھنا جائز ہے۔ اور اگر اس قسم کا شیعہ نہیں تو اس کے ساتھ جو نکاح ہو جائے یا قربانی میں شریک ہو جائے وہ درست شمار ہوگا۔ مگر ایسے شیعہ کے ساتھ بھی مناکحت نہ کی جائے۔ اور قربانی جنازہ وغیرہ میں شرکت سے احتراز کیا جاوے۔ کیونکہ اس میں بھی متعدد شرعی قباحتیں موجود ہیں۔۔۔

## مودودی عقائد رکھنے والے شخص کے ساتھ تعلقات رکھنے کا حکم؟

جناب محترم مفتی صاحب۔ مدرسہ قاسم العلوم ملتان

عرض ہے کہ میں جمعیۃ علماء اسلام سے متعلق ہوں۔ ہمارے خاندان کے سب افراد دیوبندی صحیح العقیدہ ہیں۔ لیکن میرا بھانجا مسمی محمد رشید جو کہ اچھرہ لاہور میں علم دین حاصل کر رہا ہے جماعت اسلامی سے منسلک ہے۔ اس کے والدین بھی جمعیۃ علماء اسلام سے منسلک ہیں۔ وہ ہر وقت جماعت اسلامی کا لٹریچر پڑھتا ہے اور تشہیر کرتا رہتا ہے اس کے والدین مجھ سے رشتہ طلب کرتے ہیں۔ اب آپ بتائیں کہ رشتہ قانون اسلام کی رو سے جائز ہے یا نہیں۔

# فتاویٰ مفتی محمود

## جلد سوم

فقیہ ملت مفکر اسلام مولانا مفتی محمود رحمۃ اللہ علیہ
شیخ الحدیث جامعہ قاسم العلوم ملتان۔

## جنازہ پڑھانے والا خود گواہ ہے کہ متوفی مرزائیت سے تائب ہو گیا تھا

﴿س﴾

کیا فرماتے ہیں علماء دین دریں مسئلہ کہ ایک شخص نے مرزائی کا جنازہ پڑھایا اور وہ کہتا ہے کہ اس نے مرتے وقت میرے سامنے کلمہ لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ پڑھا اور کہا کہ جو شخص نبی علیہ السلام کے بعد نبوت کا دعویٰ کرے وہ کافر ہے۔ نیز اس مرزائی کے رشتہ دار کہتے ہیں کہ متوفی نے کلمہ نہیں پڑھا بلکہ کافر مرا ہے۔ کیا اس کی نماز جنازہ پڑھانے والے امام کا نکاح باطل ہوتا ہے۔ یا نہیں یا اس کا نماز جنازہ پڑھانا کیسا ہے۔ ویسے مرزائی کے نماز جنازہ پڑھانے والے کے لیے کیا حکم ہے۔

﴿ج﴾

مرزائی بالاتفاق اہل سنت والجماعۃ کی نظر میں کافر دائرہ اسلام سے خارج ہیں۔ مسلمانوں کے لیے ان کی نماز جنازہ پڑھنا ہرگز ہرگز جائز نہیں۔ لہٰذا جس مولوی صاحب نے دیدہ دانستہ مرزائی کی نماز جنازہ پڑھی ہے۔ ان پر توبہ واستغفار لازم ہے۔ نکاح اس کا باطل نہیں ہوا۔ اور اگر مرزائی مذکور نے مرنے سے قبل ہوش کی حالت میں کلمہ طیبہ پڑھ لیا ہے۔ اور حضور ﷺ کے بعد اور مدعی نبوت کو کافر کہا ہے تو پھر وہ شرعاً مسلمان ہو گیا تھا۔ تمام مسلمانوں کو اس کی نماز جنازہ میں شریک ہونا چاہیے تھا۔ فقط واللہ اعلم

## ✓ شیعہ کا جنازہ پڑھانے والے کی امامت کا حکم

﴿س﴾

کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ امام اہل سنت والجماعت مسجد کرم پور نے جان بوجھ کر میت شیعہ کی نماز جنازہ پڑھائی ہے۔ کیا یہ جائز ہے یا ناجائز قرآن شریف وحدیث کے حوالہ کے ساتھ تحریر فرمادیں۔ اگر ناجائز ہے تو شریعت نے کیا سزا رکھی ہے۔ یہ بھی آپ قرآن شریف کے حوالہ سے تحریر فرماویں۔ (۲) جس دن سے امام صاحب نے شیعہ کی نماز جنازہ پڑھائی ہے۔ اس دن سے اہل سنت والجماعت نے امامت سے علیحدہ کر دیا ہے (۳) اب اگر اس امام کو دوبارہ رکھا جاوے تو کس طرح رکھا جائے مع حوالہ حدیث تحریر فرماویں (۴) اور جن لوگوں نے یعنی اہل سنت والجماعت کے آدمیوں نے بھی نماز پڑھی ہے۔ ان کے لیے کیا حکم ہے (۵) کیا شیعہ لوگوں کے ہاں کھانا پینا بیاہ شادی۔ موت زندگی دوستانہ۔ لین دین ان لوگوں سے جائز ہے یا ناجائز ہے۔

اب امام اہل سنت سے معافی مانگتے ہیں لیکن ابھی معافی وغیرہ کوئی نہیں دی گئی ہے کیونکہ بغیر پورا معلوم ہونے کے یا سند کے ہونے کے ہم لوگ معاف نہیں کرتے ہیں اس لیے آپ کے پاس لکھا جا رہا ہے۔ آپ کے فتویٰ کے موافق کام ہوگا۔ فقط اہل سنت والجماعت کرم پور کی طرف سے السلام علیکم ورحمۃ اللہ

﴿ج﴾

شیعہ کی نماز جنازہ پڑھانا جائز نہیں آج کل کے شیعہ حضرات شیخین وصحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو سب بکنا ثواب خیال کرتے ہیں۔ اور حضرت عائشہؓ کے متعلق افتراء باندھتے ہیں۔ اس لیے ان کے کفر پر ائمہ کا اتفاق ہے حضرت عائشہ صدیقہؓ کی برات قرآن میں منصوص ہے۔ اس لیے افک کا قائل ہونا قرآن کریم کی آیات کا انکار ہے۔ جو بالاتفاق کفر ہے۔ ایسے شخص کو جو امامت جنازہ کراتا ہے توبہ کرنا لازم ہے۔ اگر توبہ کر لے اور یقین ہو جاوے کہ وہ دل سے تائب ہوا ہے۔ تو اس کی توبہ مقبول ہے۔ انما التوبة على الله للذين يعملون السوء بجهالة ثم يتوبون من قريب الأية۔ اسی طرح باقی شرکاء بھی توبہ کرلیں۔ باقی شیعہ صاحبان کے ساتھ مودت دوستی نہیں رکھنی چاہیے۔ صحابہ کرام اور حضرت عائشہ صدیقہؓ کے دشمنوں کے ساتھ کیا دوستی ہو سکتی ہے۔ واللہ اعلم

## اثنا عشری شیعہ کا جنازہ پڑھانے والے کی امامت کا حکم

﴿س﴾

کیا فرماتے ہیں علماء دین اس مسئلہ میں کہ زید نے ایک شیعہ اثنا عشری کا جنازہ پڑھایا ہے۔ اور اس بارے میں حضرت مولانا شبیر احمد عثمانیؒ کا فعل بطور دلیل پیش کرتا ہے۔ کہ حضرت مولانا نے محمد علی جناح بانی پاکستان کا جنازہ پڑھایا تھا۔ جو کہ ایک شیعہ تھا۔ جس شخص کا زید کہتا ہے کہ میں نے جنازہ پڑھایا ہے۔ اس کا اور مسٹر جناح کا ایک عقیدہ ہے۔ تو اگر جناح کے جنازہ پڑھانے سے حضرت مولانا پر کوئی جرم از روئے شرع وارد نہیں ہوتا۔ تو میرے پر بھی کوئی جرم نہیں۔ اب دریافت طلب یہ امر ہے کہ زید کا حضرت مولانا کے فعل سے دلیل پکڑنا صحیح ہے یا نہیں۔ اور زید کا شیعہ اثنا عشری کا جنازہ پڑھانا از روئے شرع جرم ہے۔ یا نہیں اور کس قسم کا جرم ہے۔ کیا اس قسم کے جرم سے زید کی امامت میں کوئی فرق آتا ہے۔ اگر زید کسی مسجد کا امام ہو تو اس کی اقتداء میں نماز کیسی ہے۔ بلا کراہت درست ہے۔ یا کوئی کراہت ہے اور کراہت کس قسم کی ہے۔ زید مذکور نے عمر سے ایک زمین خریدی ہے۔ جو عمر کی ہندوستان میں مرہونہ تھی۔ اب انقلاب کے بعد وہ زمین عمر کو مل گئی ہے۔ اس لیے کہ وہاں اسی کے نام پر وہ زمین تھی۔ کاغذات میں عمر کے نام تھی۔ اس لیے اب اسے مل گئی ہے۔ اور اس نے زید کو بیع کر دی ہے

زیداس کے جواز کے لیے یہ پیش کرتا ہے کہ حکومت نے رہن وغیرہ اب ختم کر دی۔ اب کوئی رہن وغیرہ نہیں ہے۔ تو اب دریافت طلب یہ امر ہے کہ اس زمین مذکورہ کی بیع شرعاً درست ہے یا نہیں اور حکومت کے قانون سے کوئی صورت جواز بیع کی ہوسکتی ہے۔ یا نہیں اور زید اگر امام ہے تو ایسے افعال کے ہوتے ہوئے اس کی امامت درست ہے یا نہیں۔ ان اشیاء سے زید کا فسق ثابت ہوتا ہے یا نہیں (۳) تعریف فاسق از روئے فقہ حنفی اور امامت فاسق کا کیا حکم ہے۔ بحوالہ کتب مفصل تحریر فرماویں۔ (۴) شیعہ اثنا عشری خارج از اسلام ہے۔ یا نہیں۔ بحوالہ کتب تمام مسائل تحریر فرماویں۔

**ج**

تنبیہ الولاۃ والحکام علی احکام شاتم خیر الانام او... مولانا محمد امین الشہیر بابن عابدین الشامیؒ صفحہ ۳۶۷ میں ہے۔ واما من سب احدا من الصحابة فهو فاسق ومبتدع بالاجماع الااذا اعتقد انه مباح اويترتب عليه الثواب كما عليه بعض الشيعه او اعتقد كفر الصحابة فانه كافر بالاجماع. موجودہ وقت میں پاکستان کے شیعہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے سب کو حلال موجب ثواب سمجھتے ہیں اس لیے یہ اسلام سے خارج ہیں۔ ان کا جنازہ پڑھنا جائز نہیں۔ پیش امام مذکور دینی غیرت سے محروم ہے۔ ایسے شخص کی امامت جائز نہیں۔ اسے معزول کر دینا واجب ہے۔ حضرت مولانا شبیر احمدؒ صاحب مرحوم کے فعل سے استدلال صحیح نہیں۔ وہ اپنے فعل کے خود ذمہ دار ہیں۔ ان کا فعل شرعی حجت نہیں (۲) جو زمین اس نے فروخت کر دی ہے۔ اس کا فروخت کرنا جائز ہے۔ رہن میں جب مرتہن کا قبضہ نہ رہا تو مرتہن کے ضمان سے زمین مرہونہ نکل گئی۔ اور اب اس کو فروخت کرنا بلاشبہ صحیح ہے۔ البتہ یہ ضروری ہے کہ وہ راہن اس سابق مرتہن کو اس کی رقم ادا کر دے۔ وہ رقم اس مرتہن کی اس کے ذمہ واجب الادا ہے۔ اگر وہ ادا کرنے سے انکاری ہے تو مجرم ہے۔ اس کی زمین سے جو اس مرتہن نے نفع اٹھایا ہے۔ وہ اگر چہ اس کے لیے ناجائز تھا۔ لیکن اس نفع کے بدلہ میں اس کا دین ساقط نہیں ہوتا۔ منافع الغصب لاتضمن فقہاء کا مشہور قاعدہ ہے۔ کہ رہن فاسد میں (جو مروج) ہے۔ اراضی مرہونہ حکم اراضی مغصوبہ میں ہوتی ہے۔ فاسق مرتکب کبیرہ کو کہتے ہیں۔ اسی طرح اگر صغیرہ کے ارتکاب پر مصر ہو وہ بھی فاسق ہوتا ہے شامی مطبوعہ ایچ ایم سعید ص ۴۷۳ ج ۵ میں ہے۔ العدل من يجتنب الكبائر كلها حتى لوارتكب كبيرة تسقط عدالته وفى الصغائر العبرة للغلبة او الاصرار على الصغيرة فتصير كبيرة ۔ بعض نے یہ تعریف کی ہے۔ جس کے سیئات حسنات پر غالب ہوں۔ فاسق کی امامت مکروہ تحریمی ہے۔ منحۃ الخالق علی البحر الرائق للشامی صفحہ ۳۴۹ ج ۱ میں ہے۔ قال الرملی فی شرح منية المصلی ذكر الحلبی ان كراهة تقديم الفاسق والمبتدع كراهة التحريم. الخ

## موجود پاکستانی شیعہ غالی ہیں ان کے ساتھ نکاح درست نہیں

﴿س﴾

کیا فرماتے ہیں اس مسئلہ میں کہ شیعہ کا جنازہ پڑھنا از روئے شرع جائز ہے یا نہیں۔ نیز شیعہ کا ذبیحہ کھانا جائز ہے یا نہیں۔ نیز شیعہ مرد سنی عورت سے یا شیعہ عورت کا سنی مرد سے نکاح ہو سکتا ہے یا نہیں۔ دلائل معتبرہ سے جواب دیں۔ بینوا تو جروا

﴿ج﴾

موجودہ وقت میں شیعہ پاکستانی اکثر ایسے ہیں جو حضرات صحابہ کرام خصوصاً شیخین رضی اللہ عنہما کو سب (العیاذ باللہ) دیتے ہیں اور اسے حلال باعث ثواب سمجھتے ہیں۔ نیز حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے متعلق افک کے قائل ہیں۔ اس لیے ان سے ہر صورت میں پرہیز کرنا لازم ہے۔ کسی قسم کے تعلق ان سے نہ رکھا جائے۔ واللہ اعلم

محمود عفا اللہ عنہ مفتی مدرسہ قاسم العلوم ملتان

## شادی کے بعد معلوم ہوا کہ وہ پہلے سے شیعہ غالی تھے تو تفریق لازمی ہے

﴿س﴾

کیا فرماتے ہیں علماء دین اس مسئلہ میں کہ زید اپنی لڑکی کا نکاح ایک آدمی سے کرتا ہے اور وہ اہل سنت والجماعت ہے۔ نکاح کے کچھ دن بعد وہ اپنی اصلی فرقہ یعنی شیعہ کا اظہار کرتا ہے کہ میں شیعہ ہوں اور میں زبردستی اپنی بیوی کو شیعہ کروں گا اور لڑکی مذہب اہل سنت رکھتی ہے اب سوال ہے کہ شریعت میں کیا دلیل ہے کہ اہل سنت لڑکی کا شیعہ لڑکے سے نکاح جائز ہے یا نہیں۔

﴿ج﴾

نکاح کے وقت اگر اس نے اپنے آپ کو سنی ظاہر کر کے نکاح کر لیا ہے اور اس کے بعد معلوم ہوا کہ وہ تو پہلے ہی سے شیعہ تھا تو اگر دو گواہان عادل کی گواہی سے (جو کسی معلوم فریقین ثالث کے سامنے دی جائے اور وہ

# فتاوی مفتی محمود

## جلد پنجم

فقیہ ملت مفکر اسلام مولانا مفتی محمود رحمۃ اللہ علیہ
شیخ الحدیث جامعہ قاسم العلوم ملتان۔

ے کرنا چاہتے ہیں جہاں لڑکی کی رضا نہیں تھی۔ آخر کار لڑکی نے مجبور ہو کر عدالت میں پیش ہو کر اپنی
ے سے خود اپنے نکاح کرنے کا اجازت نامہ حاصل کر لیا۔ بعد ازاں اپنی حسب منشاء خاوند کو لے کر مولوی
کے ہاں پہنچی۔ نکاح خواں سے جب نکاح کرنے کا مطالبہ کیا گیا تو اُس نے کہا کہ لڑکی مجھے اپنا اقرار نامہ
یں اس پر رضا مند ہوں اور میرا کل کو کسی قسم کا اعتراض و انکار نہیں ہوگا۔ لڑکی نے اقرار نامہ لکھ دیا اور نکاح
ند آدمیوں کے روبرو نکاح پڑھ کر رجسٹر میں درج کر دیا۔ بعد ازاں خاوند کے گھر سے رقعہ لکھا کہ میں نکاح
ں۔ اس کے والدین اس کے ہاں پہنچے اور فریب دے کر لڑکی کو گھر سے لے آئے۔ لیکن لڑکی نے پھر موقع پا
کے گھر کا راستہ لیا۔ اب دریافت طلب امر یہ ہے کہ لڑکی نے غیر کفو میں بغیر رضا مندی والدین اور خویش و
ح کیا ہے۔ یہ نکاح ہو گیا ہے یا نہ۔ اگر نکاح ہو گیا ہے تو والدین کو فسخ وغیرہ کرنے کا حق ہے یا نہ۔

السائل غلام حسن تونسوی معلم مدرسہ قاسم العلوم

﴿ج﴾

ں مفتی بہ ہے کہ غیر کفو میں بالغہ عورت بلا اجازت اولیاء نکاح نہیں کر سکتی۔ اب دیکھنا یہ ہے کہ یہ شخص ناکح اس
و ہے یا نہیں۔ عجم کے اندر کفاءت نسبی کا اعتبار نہیں ہے۔ البتہ پیشہ اور حرفت کی خساستہ و شرافت کا اعتبار کیا
اب اگر عرف کے اعتبار سے اس ناکح کا پیشہ خسیس شمار ہوتا ہو اور منکوحہ کے اولیاء کا شریف تو نکاح نہ ہوگا۔
صحیح ہوگا۔ واللہ اعلم

محمود عفا اللہ عنہ مفتی مدرسہ قاسم العلوم ملتان
۵ صفر ۱۳۷۷ھ

## شیعہ جس قسم کا بھی ہو وہ مسلمان عورت کا کفو نہیں ہے

﴿س﴾

کیا فرماتے ہیں علماء دین اس مسئلہ میں کہ ایک شخص قولاً فعلاً و مذہباً شیعہ ہے۔ یعنی علماء شیعہ کو بُلاتا ہے۔ مجلس
منعقد کراتا ہے۔ ذاکرین کو فیس وغیرہ بھی ادا کرتا ہے۔ اُن کا انتظام خورد نوش بھی کرتا ہے۔ لیکن اُسکے منہ سے سَبّ
کبھی نہیں سنا گیا۔ اُسکے کام عام سنّی شیعہ والے ہیں۔ اس مذکور شخص کے ساتھ حنفیہ عورت کا جو کہ اہل سنت
ت سے ہے نکاح ہو سکتا ہے یا نہیں۔ نیز اگر مذکور شخص نکاح کے لالچ کی وجہ سے صرف سَبّ و شتم سے توبہ
ے (مذہب شیعہ سے نہیں) تو اُس عورت کا نکاح درست ہوگا یا نہیں۔
السائل مولوی اللہ بخش خطیب بہل تحصیل بھکر ضلع میانوالی

﴿ج﴾

شیعہ جس قسم کا بھی ہو۔ وہ مسلمان عورت کا کفو نہیں۔ اس لیے کوئی عورت اذن اولیاء کے بغیر اگر
کرے گی تو نکاح سرے سے باطل ہوگا۔ نیز اولیاء کو بھی لازم ہے کہ کسی قسم کے شیعہ سے بوجہ غیر کفو ہو
کو نکاح کرنے کی اجازت نہ دے۔ البتہ اگر عورت اور اس کے اولیاء کفو کا لحاظ کیے بغیر نکاح کر دیں
ہوگا۔ اگر سب شیخین رضی اللہ عنہما کو نعوذ باللہ حلال یا ثواب سمجھتا ہے یا حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ
قائل ہے۔ (الی غیر ذالک من الکفریات) یا اس قسم کے شیعوں کا وعظ کراتا ہے جو سب یا
کرتے ہیں تو یہ نکاح بھی صحیح نہیں ہوگا اور یہ شخص کافر قرار دیا جائے گا۔ کفر اور کفر پر راضی ہونا دونوں
ایسے کوئی کفریات نہیں کہے یا کفریات والوں سے وعظ نہیں کراتا تو نکاح صحیح ہو جائے گا۔ واللہ اعلم

محمود عفا اللہ عنہ مفتی مدرسہ

## عام مسلمان سے سیدہ کے نکاح میں کوئی قباحت نہیں

﴿س﴾

کیا فرماتے ہیں علماء دین دریں مسئلہ کہ ایک مہاجر جو اس وقت مقیم ہے۔ لیکن قوم کے سید ہو
رشتہ کے لیے مجبور ہے۔ اپنے رشتہ دار مغربی پاکستان میں کہیں بھی نہیں ہیں اور جو دوسرے سید ہیں وہ
نہیں۔ عرض یہ ہے کہ میں سید کے بغیر دوسری قوم کو لڑکی دے سکتا ہوں یا نہیں؟ کیا شریعت
نہیں؟ بینوا توجروا

﴿ج﴾

بسم اللہ الرحمن الرحیم۔ اگر لڑکی بالغہ ہے اور اس کا شرعی ولی باپ وغیرہ اور خود یہ سیدہ لڑکی غیر سید
نکاح کرنے پر رضامند ہیں تو نکاح شرعاً ہو جاتا ہے۔ اس میں کوئی قباحت نہیں ہے۔ خود سید السادات
اللہ علیہ وسلم نے اپنی دو لڑکیوں کا عقد نکاح غیر ہاشمی اور غیر سید شخص امیر المؤمنین ذوالنورین حضرت
تعالیٰ عنہ کے ساتھ کرایا تھا۔ کتب فقہ میں بھی اس مسئلہ کا وضاحت سے ذکر ہے۔ فقط واللہ تعالیٰ اعلم

حررہ عبداللطیف غفرلہ معین مفتی مدرسہ
یکم رجب

بخدمت اقدس

قطب الارشاد حضرۃ مولانا شاہ عبدالقادر رائپوری قدس اللہ سرہ العزیز

م ۱۳۸۲ھ
۱۹۶۲ء

# مکاتیب شیخ الحدیث رحمۃ اللہ علیہ

حضرت مولانا محمد زکریا مہاجر مدنی قدس سرہٗ م ۱۴۰۲ھ
۱۹۸۲ء

بنام مولانا عبد الجلیل صاحب برادر زادہ حضرت اقدس رائپوری رحمہ اللہ

ترتیب تدوین

سید نفیس الحسینی

ناشر :

مکتبۃ الحرمین

۱۹۹ بلاک ۳ - نزد جامعہ مدنیہ، کریم پارک۔ راوی روڈ لاہور۔ پاکستان

فون ۷۷۲۱۳۳-۰۴۲

[illegible] ایسی ہوئی - شیعہ کا خارج از اسلام ہونا ان کے عقائد پر موقوف ہے۔
[illegible] کسی چیز کا انکار کرے تو کفر ہے ورنہ نہیں ۔ میں نے سنا ہے کہ حضرت گنگوہی
[illegible] فرمایا کرتے تھے کہ ان کے عوام بوجہ جہل کے فاسق ، ان کے علما کافر ۔ واللہ اعلم
[illegible] عقائد پر ہے ۔ اگر مسجد سے روکنے میں کوئی مضرت نہ ہو تو مضائقہ نہیں ۔ ورنہ
[illegible] جائے ۔ یہ صرف میری رائے ہے ۔ مفتی آج کل کوئی سا بھی نہیں ہے ۔ چاند رات
[illegible] واپس آئیں گے ۔ بندہ کا رمضان سہارنپور میں انشاءاللہ گزرے گا ۔ میں نے اس
[illegible] خط میں لکھا تھا کہ حضرت نے مولوی عبدالرحمٰن صاحب کے والد کے علاج کے لیے سو روپیہ
[illegible] حاجی عبدالجبار ، حافظ عبدالعزیز صاحب کے پاس بھیجنے کو فرمایا تھا کہ وہ موصوف
[illegible] دیں ۔ اس رقم کے کراچی پہونچنے کی رسید تو ، جون کے خط میں آگئی تھی ۔ اس
[illegible] کا حال معلوم نہیں ہوا ۔ آپ نے بھی اس کا کوئی ذکر نہیں کیا حالانکہ اس سے پہلے آپ
[illegible] کے خط میں بندہ نے یہ بات لکھی تھی ۔ مولوی عبدالرحمٰن صاحب ، مولوی عبدالوحید صاحب
[illegible] صاحب کی خدمات میں سلام مسنون ۔ فقط والسلام ۔

[illegible] خدمت مولوی عبدالجلیل صاحب مدفیوضہم
مقام ڈھوڈیاں ۔ ڈاکخانہ جھاوریاں ضلع سرگودھا

زکریا
۲۵ شعبان ۱۳۶۸ھ

○

مکرم محترم مولوی عبدالجلیل صاحب حافاکم اللہ وسلم !

بعد سلام مسنون ۔ بندہ عید سے تیسرے دن شنبہ کو رائیور گیا تھا ۔ آج سہ شنبہ کو
واپس آیا ۔ وہاں مولوی عبدالمنان صاحب کے پاس آپ کا وہ آخری خط جس میں آپ نے
اپنی اہلیہ کے متعلق تفصیلی حال لکھا ، نظر سے گزرا جس سے بڑی تشویش اور فکر ہوئی ۔ یہ
اثر تو ظاہر ہے کہ جنات ہی کا ہے اور اس کا علاج عامل کے ذریعہ سے ہوتا ہے جو اتنی دور سے
دشوار ہے ۔ اس لیے کہ وقتی تغیرات کا علم اس کے لیے ضروری ہے اور یہاں سے اگر کسی عامل
سے اس کے لیے تعویذات ارسال کرائے جائیں تو ان کے اثرات کی اطلاع اور جواب کے
لیے زمانہ چاہیے ۔ اس لیے اگر علاج ہو تو کسی ایسے عامل کا ہو جو احوال پر جلد جلد مطلع ہو

# مکتوباتِ علمیہ

حضرتِ اقدس شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا صاحب دام مجدہ العالی

کے علمی خطوط کا بیش بہا خزانہ جو صحاح ستہ کے متعلق سوالات کے علاوہ

متفرق مضامین اور مختلف نوع کے اشکالات کے مفصل جوابات پر مشتمل ہے

جامع و مرتب

مولانا محمد شاہد صاحب سہارنپوری

ناشر

ایچ ایم سعید کمپنی ادب منزل پاکستان چوک کراچی

صاحب اتحاف نے بھی یہی نام لکھا ہے اور سخاوی نے اپنی شرح کے مقدمہ میں مصنف کی شرح کا حوالہ دیا ہے اس لیے بظاہر تو صاحب کشف کے قول کو غلطی پر حمل کرنے کی ضرورت نہیں، فقط

زکریا کاندھلوی

**سوال ۵۵** گرامی قدر الشیخ اجل، علامۃ الزمان، المحدث الکامل، الفقیہ العصر المصبوغ فی صبغۃ اللہ، الآیۃ من آیات اللہ الفقیہ العصر والادوان و ابی حنیفۃ الزمان، الفرید الدہر و الوحید العصر، مولانا الحاج الحافظ الشاہ الحضرۃ الاقدس المولوی محمد زکریا صاحب شیخ الحدیث مدرسہ مظاہر علوم، السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ، تھوڑی سی توجہ فی سبیل اللہ ادھر بھی۔

۱۔ سب الصحابہ کفر ہے یا نہیں؟ اگر کفر ہے تو علامہ شامی نے شرح در مختار میں کفر کیوں نہیں بتلایا، اور اگر کفر نہیں تو حضرات علماء اہل سنت و مجتہدین عظام و محدثین کرام سب الصحابہ کی وجہ سے تکفیر روافض کا فتوے دے چکے ہیں، مثلاً یہ حضرات، امام مالک، قاضی عیاض، امام نووی، ناقلۃ عن عیاض، ابن کثیر ناقلاً عن امام مالک، ابی السعود الزہری۔ ابی السعود الحمری، صاحب البحر، صاحب الاشباہ، علامہ زمان الشیخ الکامل محدث گنگوہی، ہدایۃ الشیعہ میں، مولانا عبد الحق حقانی تفسیر حقانی میں، علامہ شامی نے فرمایا ہے کہ ملا علی قاری نے خلاصہ کے رد میں ایک رسالہ لکھا ہے۔ مگر مشکوٰۃ شریف میں ص ۵۵۳ کے حاشیہ پر زیر حدیث "لاتسبوا اصحابی" بحوالہ مرقاۃ لکھا ہے۔ کہ سب الشیخین (بحوالہ اشباہ) کفر ہے، یہی وہ اشباہ ہے جو خلاصہ کا مؤید ہے، یہ اجتماع ضدین کیا ہے؟ بتلا دیا جائے۔

ڈاکٹر محمد ضیاء الحسن گنگوہی، ایل، ایس، ایم، ایف
میڈیکل آفیسر پنجاب۔

**جواب** وعلیکم السلام! میں سفر میں تھا کہ غیبت میں خط ملا، مجھے سفر میں حرارت ہو گئی تھی، اولاً عرض ہے کہ آپ نے القاب و عنوان میں اس قدر مبالغہ فرمایا کہ وہ قطع نظر خلاف واقعہ ہونے کے حدود اکرام سے نکل کر مشابہ باستہزاء بن گئے، نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے اخنی الاسماء یوم القیامۃ رجل یسمی ملک الاملاک۔ نیز لا تزکوا انفسکم اللہ اعلم باھل البر منکم۔ نیز اذا رأیتم المداحین فاحثوا فی وجوھھم التراب واثنی رجل رجلا عند النبی صلی اللہ علیہ وسلم فقال ویلک قطعت عنق اخیک،

نیز اپنی ذات کے متعلق خود حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے: "لاتطرونی کما اطرت النصاری ابن مریم"۔ اس کے بعد ارشاد عالی کے متعلق عرض ہے کہ یہ کوئی اشکال کی بات نہیں ہے، علماء میں سلفاً خلفاً ان کی تکفیر میں اختلاف رہا ہے، جتنے حضرات کے اسماء گرامی آپ نے گنوائے ان کے علاوہ بھی سینکڑوں ہر دو جانب میں ملیں گے، علماء میں اختلاف اکثر مسائل میں ہوتا ہی آیا ہے، اس وجہ سے موجبات کفر میں بھی اختلاف رہا خاص طور سے روافض اور خوارج میں بھی ان کے عقائد کے اختلاف کی وجہ سے اختلاف رہا ہے، ان میں سے جو لوگ قطعیات کا انکار کرتے ہیں وہ بلا تامل کافر ہیں، جن حضرات نے اس پر نظر فرمائی، انھوں نے تکفیر فرمائی اور جن حضرات نے یہ خیال فرمایا کہ یہ عقائد سب کے نہیں ہیں مخصوص لوگوں کے ہیں، انھوں نے تکفیر میں احتیاط کی ہے اور احتیاط اولیٰ ہے، مگر جہاں دوسروں کے بگڑ جانے کا احتمال ہو وہاں احتیاط کی رعایت نہ کرتے ہوئے کفریات کا اظہار اہم بن جاتا ہے۔ حضرت گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ نے ہدایت الشیعہ میں جہاں تکفیر فرمائی ہے وہ میرے ذہن میں نہیں ہے۔ نہ سرسری طور سے نظر سے گذری، براہ کرم حوالہ سے مشرف فرمادیں کہ کون سے جواب میں تکفیر فرمائی ہے، فتاوی رشیدیہ میں خود حضرت کے فتاوی میں بھی اختلاف ہے، اور یہ چیز تو تقریباً تمام فتاوے میں مشترک ہے کہ حضرت نے اختلاف سلف اس بارہ میں نقل فرمایا ہے، علامہ شامی کا ایک مستقل رسالہ بھی اسی باب میں ہے جو رسائل ابن عابدین میں ہے۔ اگر نظر سے نہ گذرا ہو تو ملاحظہ فرمادیں، علامہ قاری کا اشتباہ سے ان کا کفر نقل کرنا اور خود مستقل رسالہ میں اپنی تحقیق عدم تکفیر کی لکھنا کوئی متضاد بات نہیں۔ صاحب اشباہ وغیرہ حضرات کا مکفرین کے نقل اقوال کی غرض احتیاط ہوتی ہے کہ جب ایک جماعت محققین اور اہل حق اس کو موجب کفر فرماتے ہیں تو اس میں نہایت احتیاط اور احتراز ضروری ہے کہ مبادا اگر ان کی تحقیق صحیح ہے تو خسر الدنیا والآخرۃ ہے اور اسی وجہ سے احتیاط اشد ضروری ہے۔ خود علامہ شامی ہی اس طرف اشارہ کر رہے ہیں، چنانچہ لکھتے ہیں۔ و حاصلہ ان المحکوم بکفرہ فلا یحکم بکفرہ احتیاطاً الخ بحوالہ رسائل ابن عابدین، اس سے معلوم ہوا کہ علامہ شامی کی عدم تکفیر خود احتیاط پر مبنی ہے۔ فقط

محمد زکریا، ۱۶ ربیع الثانی ۶۳ھ۔

# تاریخ
# دعوت و عزیمت

## حصہ دوم

## سوانح شیخ الاسلام حافظ ابن تیمیہؒ

آٹھویں صدی ہجری کے مشہور عالم و مصلح شیخ الاسلام حافظ ابن تیمیہؒ
کے سوانح حیات، ان کے صفات و کمالات، ان کی علمی و تصنیفی خصوصیات
ان کا تجدیدی و اصلاحی کام اور مقام اور ان کی تصنیفات کا مفصل تعارف
اور ان کے ممتاز تلامذہ اور منتسبین کے حالات

مولانا سید ابوالحسن علی ندوی

مجلس نشریات اسلام
اے۔کے۔۳ ناظم آباد مینشن۔ ناظم آباد نمبر ۱ کراچی نمبر ۱۸

دوسری جگہ لکھتے ہیں :-

"ان دلائل سے کئی گنا دلائل ہیں، جو ثابت کرتے ہیں کہ آپ نے خود اس بات کی اطلاع دی کہ آپ نصاریٰ اور دوسرے اہلِ کتاب کی طرف رسول بنا کر بھیجے گئے، اور یہ کہ آپ نے ان کو دعوت دی، ان سے جہاد کیا، اور ان کو دعوت دینے اور ان سے جہاد کرنے کا حکم دیا، اور یہ کوئی ایسا فعل نہیں جو آپ کی امت نے آپ کے بعد اپنی طرف سے کیا ہو اور اس کی کوئی سند نہ ہو جیسے کہ عیسائیوں نے حضرت مسیح کے بعد بہت سے کام کئے، اس لئے کہ مسلمان کسی کے لئے بھی اس کو جائز نہیں قرار دیتے کہ وہ آپ کے بعد آپ کی شریعت میں تغیر کرے، وہی حرام حلال ہو تا حلال اور حلال حرام ہو۔ ان کے نزدیک امت میں کسی کو کسی غیر واجب اور کسی واجب کو ساقط کرنے کا اختیار نہیں، ان کے نزدیک حلال وہی ہے جس کو اللہ ورسول نے حلال کیا، اور حرام وہی ہے جس کو اللہ ورسول نے حرام کیا، اور دین وہی ہے جس کو اللہ ورسول نے مشروع کیا۔"[1]

## ردّ شیعیت

یوں تو شیخ الاسلام ابن تیمیہ نے اپنی تصنیفات میں شیعیت کا جا بجا رد کیا ہے اور سنت وعقائدِ اہلِ سنت، خلفائے راشدین وصحابۂ کرام کی طرف سے پر زور مدافعت کی ہے لیکن ردِ شیعیت میں ان کی ایک ہی مستقل اور منفرد تصنیف "منہاج السنۃ النبویۃ فی نقض کلام الشیعۃ والقدریۃ" ہے اس تصنیف کی تحریک و تقریب یہ ہوئی کہ ان کے ایک معاصر شیعی عالم ابن المطہر الحلّی نے اپنے ولی نعمت اور مخدوم تاتاری بادشاہ اولجا خدا بندہ خاں کے لئے جس نے عالمِ مذکور ہی کی تبلیغ وتحریک سے مذہبِ شیعہ اختیار کیا تھا، ایک ضخیم کتاب اثباتِ شیعیت وامامت وردِ شیعیت وخلافت میں "منہاج الکرامۃ فی معرفۃ الامامۃ" کے نام سے لکھی،

[1] الجواب الصحیح حصہ اول صہ ۱۱۷-۱۱۸

یہ کتاب ہاتھوں ہاتھ شام پہنچی، اور شیخ الاسلام کے مطالعہ میں بھی آئی، شیعوں کو اس کتاب پر بڑا ناز تھا، وہ اس کو ناقابلِ تردید اور لاجواب تصنیف سمجھتے تھے، اس کتاب کا بڑا حصہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ اور اہلِ بیت کی امامت و عصمت کے ثبوت اور خلفائے ثلثہ کی خلافت کی تردید اور ان کے اور صحابۂ کرام کے مطاعن پر مشتمل تھی، سیدنا علیؓ اور ائمۂ اثنا عشر کے فضائل اور ان کی امامت و عصمت کو آیات و نصوص قرآنی اور احادیث و روایات سے ثابت کرنے کی کوشش کی گئی تھی، اسی طرح سے خلفائے ثلثہ و صحابۂ کرام کے مطاعن کو آیات و احادیث اور تاریخ و سیر سے ثابت کیا گیا تھا، اور مصنف نے اپنی ذہانت، قوتِ استدلال اور علمی تبحر کا پورا ثبوت دینے کی کوشش کی تھی، اور اپنے نزدیک اہلِ سنت پر اتمامِ حجت کر دیا تھا، مصنف چونکہ عام متاخرین شیعہ کی طرح اصول و عقائد میں معتزلی العقیدہ ہے، اس لئے ذات و صفات اور اہلِ سنت کے اصول و عقائد پر بھی متکلمانہ اور فلسفیانہ بحث کی ہے، اہلِ سنت نے علامہ ابن تیمیہ سے اس کتاب کا جواب لکھنے کے لئے شدید اصرار کیا، چونکہ اس کتاب میں علم کلام، عقائد، فلسفہ، تفسیر، حدیث، تاریخ، اور آثار کے بکثرت مباحث آگئے تھے، اس لئے اس کتاب کا جواب دینے کے لئے وہی شخص موزوں تھا، جو ان تمام علوم و مضامین پر نہایت وسیع اور گہری نظر رکھتا ہو اور ان علوم کا صاحبِ نظر جوہری و نقاد ہو اور چونکہ بدقسمتی سے شیعہ مصنفین احادیث کے وضع کرنے میں اور ان کا غلط حوالہ دینے میں نہایت مشاق اور جری واقع ہوئے ہیں، فنِ حدیث نے اتنی وسعت اختیار کر لی تھی، اور اس کے اتنے مجموعے اور دفاتر تیار ہوگئے تھے کہ ان سب میں ان احادیث و روایات کی چھان بین کرنا اور جرح و تعدیل اور اسماء الرجال کے اصول پر ان کو جانچنا نہایت دشوار کام تھا، اس لئے یہ خدمت وہی شخص انجام دے سکتا تھا، جس کو حدیث و رجال کے ذخیرہ پر پورا عبور ہو اور حدیث کے کتب خانہ کا ایک ایک ورق اس کے سامنے ہو اور کسی روایت کی راوی اور کسی حوالہ کے بارے میں اس کو دھوکا نہ دیا جا سکے، اسی کے ساتھ تاریخ اسلام پر بھی اس کی ایسی نظر ہو کہ وہ ایک نظر میں مصنف کی تاریخی غلطی پکڑ لے اور کوئی غلط بیانی یا فرضی روایت اس کے سامنے چل نہ سکے

یہ بات مسلم ہے کہ کسی تاریخی شخصیت پر اعتراض کرنا، اور اس میں عیب نکالنا، تاریخ کے وسیع ذخیرہ میں سے آسان ہے، لیکن صفائی پیش کرنا، اور مدافعت کرنا مشکل ہے، اور مطاعن صحابہ اہلِ تشیع کا پسندیدہ موضوع اور ان کی جولانی طبع کا خاص میدان ہے، علم دین کی یہ بڑی خوش قسمتی تھی کہ اس کتاب کے زمانۂ تصنیف ہی میں ایک ایسے عالم اہلِ سنت نے اس کے جواب کی طرف توجہ کی جو اپنے زمانہ کا امیر المومنین فی الحدیث تھا، جس کی آنکھوں کے سامنے حدیث و رجال کا پورا کتب خانہ کھلا ہوا تھا، اور اس کے متعلق اہلِ نظر کا مقولہ ہے کہ جس حدیث کو امام ابن تیمیہ کہہ دیں کہ میں نہیں جانتا وہ حدیث ہی نہیں، انھوں نے [illegible] کے باب میں [illegible] فرق [illegible] کردیا، [illegible] بیان [illegible] کے بعد کسی دوسرے عالم کے لئے بہت مشکل تھا، اس باب میں ان کے بعد کے تمام علماء ان ہی کے خوشہ چیں رہیں گے۔

ابن المطہر الحلی کی کتاب منہاج الکرامۃ کے جواب میں انھوں نے منہاج السنۃ کے نام سے جو کتاب لکھی[1] وہ ان کی تمام تصانیف میں ایک امتیازی شان رکھتی ہے، ابن تیمیہ کے علمی تبحر، وسعتِ نظر، جامع دماغی، حفظ و استحضار، پختگی، اور اتقان، اور ذہانت و طباعی کا اگر صحیح نمونہ دیکھنا ہو تو اس کتاب کو دیکھنا چاہئے، مصنف منہاج الکرامۃ کی عبارت نقل کرنے کے بعد جب ان کے علم و حمیت دینی کو جوش آتا ہے، اور ان کے علم کے سمندر میں طوفان اٹھتا ہے، اور تفسیر و حدیث، تاریخ و سیر کے معلومات کا لشکر امنڈ تا ہے تو بے اختیار ان کے فریق مقابل سے کہنے کو جی چاہتا ہے کہ يَا أَيُّهَا النَّمْلُ ادْخُلُوا مَسَاكِنَكُمْ لَا يَحْطِمَنَّكُمْ سُلَيْمَانُ وَجُنُودُهُ وَهُمْ لَا يَشْعُرُونَ[2]

## کتاب کا محرک اور اندرونی باعث

امام ابن تیمیہ کے لئے اس کتاب (منہاج السنہ) کی تصنیف کا اصل محرک اور اندرونی باعث

---

[1] یہ کتاب بڑے سائز کی چار جلدوں میں ہے کتاب کے مجموعی صفحات ۱۲۱۴ ہیں ۱۳۲۲ھ میں شیخ مصطفیٰ البابی الحلبی کے اہتمام سے بہ مطبعۂ امیریہ مصر میں شائع ہوئی، علامہ ذہبی نے اس کا خلاصہ "المنتقی" کے نام سے کیا تھا، حال میں وہ شیخ محمد نصیف کی توجہ اور عالی ہمتی سے اور استاد محب الدین الخطیب کے اہتمام سے مصر میں شائع ہوا ہے۔ [2] النمل - ۱۸

یہ ہے کہ مصنف "منہاج الکرامہ" نے خلفائے راشدین اور سابقین اولین پر جو امام ابن تیمیہ اور اہل سنت کے عقیدہ میں انبیائے کرام کے بعد افضل خلائق اور صالح ترین افراد انسانی ہیں، عامیانہ اور سوقیانہ طریقہ پر زبان طعن دراز کی اور ان کو شرار خلق اور ارذل مخلوقات ثابت کیا، اور یہ بات ان کے نزدیک اسلام کی بنیادوں پر تیشہ چلانے، اور نبوت محمدی پر اعتراض و طعن اور الحاد و زندقہ کا دروازہ کھولنے کے مرادف ہے، وہ ایک جگہ لکھتے ہیں:۔

"اگر اس شکم حصے پڑھنے والے شخص نے ان لوگوں پر دست درازی نہ کی ہوتی جو سرخیل اولیاء اللہ اہل زمین کے سردار و پیشوا اور انبیاء کرام کے بعد اللہ کی مخلوق میں سب سے بہتر تھے، اور دست درازی کی جس نے رخنہ ڈالا [illegible] اور بقایا [illegible] بعد خیر الامم آ[illegible] ہے اور جب اہل ایمان کے دلوں میں ضعف و شبہ پیدا کرتی ہے تو ہمیں اس شخص کی تنقید و تردید کی اور اس کی قلعی کھولنے کی ضرورت پیش نہ آتی، اللہ تعالیٰ اس شخص سے اور اس کے ہم عقیدہ لوگوں سے انصاف کرے۔[1]"

## شیعوں کے نزدیک خیر الامم سے یہود و نصاریٰ بہتر ہیں

ایک دوسری جگہ شیعوں کے مطاعن اور صحابہ کرام کی تنقیص کا ذکر کرتے ہوئے لکھتے ہیں:۔

"امت محمدی خیر الامم ہے، اور اس امت محمدی میں سب سے بہتر قرن اول کے لوگ تھے، قرن اول کے لوگ علم نافع اور عمل صالح میں سب سے اکمل و اعلیٰ تھے، لیکن ان افترا پردازوں نے اس کے خلاف نقشہ کھینچا ہے، ان کے بیانات سے معلوم ہوتا ہے کہ نہ ان کو حق کا علم تھا، اور نہ وہ حق کی پیروی کرتے تھے بلکہ ان میں سے اکثر حق کی جان بوجھ کر مخالفت کرتے تھے جیسے کہ ان کا خلفاء ثلثہ اور جمہور صحابہ امت کے متعلق بیان ہے، اور ان کے نزدیک ان میں سے بہت سے حق سے آشنا نہیں تھے، بلکہ انھوں نے ظالموں کی تقلید کی، اس لئے کہ ان کو غور و فکر حاصل نہیں تھا، جو علم تک پہنچا سکے اور جس نے غور و فکر سے کام

[1] حصہ چہارم ص۱۷۵

نہیں لیا، اس نے خواہش نفسانی یا دنیا طلبی میں کیا ہوگا، یا اپنے قصور اور ادراک میں کمی کی وجہ سے ان کا دعویٰ ہے کہ صحابۂ کرام میں سے بعض استحقاقاً اپنے لئے خلافت کے طالب تھے، اس سے یہ لازم آتا ہے کہ امت اپنے نبی کے بعد ساری کی ساری گمراہ تھی، اس میں سے کوئی ہدایت کے راستہ پر نہیں تھا، اسی طرح یہود ونصاریٰ (یہودیت ومسیحیت کے نسخ وتبدیل کے بعد) ان مسلمانوں سے بہتر ثابت ہوتے ہیں، اس لئے کہ قرآن شریف میں آتا ہے "وَمِنْ قَوْمِ مُوْسٰى اُمَّةٌ يَّهْدُوْنَ بِالْحَقِّ وَبِهٖ يَعْدِلُوْنَ"[1] (اور موسیٰؑ کی قوم میں سے ایک جماعت ہے جو حق کی راہ بتاتے ہیں اور اسی کے موافق انصاف کرتے ہیں) آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے اطلاع دی ہے یہود ونصاریٰ [illegible] سے زائد فرقے ہو جائیں گے ان میں سے ایک نجات پانے والا ہوگا، لیکن اگر ان شیعوں کی بات مان لی جائے تو ان مسلمانوں میں آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کی وفات کے بعد ایک گروہ بھی ایسا ثابت نہیں ہوتا، جو حق پر قائم ہو اور انصاف کا علمبردار ہو اور جب ان کے بہترین دور میں بھی ایسا نہیں تھا تو اس کے بعد تو اور بھی میدان صاف ہوگا، اس سے یہ لازم آتا ہے کہ یہود ونصاریٰ نسخ وتبدیل کے بعد بھی اس امت سے بہتر ہیں، جن کی تعریف اللہ تعالے فرماتا ہے "كُنْتُمْ خَيْرَ اُمَّةٍ اُخْرِجَتْ لِلنَّاسِ"[2]

## شیعوں نے خیار امت کو شرار امت بنادیا

ایک دوسری جگہ لکھتے ہیں :-

• ان شیعوں نے ان اخیار امت کو جو انبیاء ومرسلین کے بعد اولین وآخرین میں سب سے اعلیٰ وافضل تھے، اور جن کی شان میں "كُنْتُمْ خَيْرَ اُمَّةٍ اُخْرِجَتْ لِلنَّاسِ" آیا ہے شرار الناس ثابت کیا، اور ان پر بڑے بڑے قبائح کا الزام لگایا، اور ان کے حسنات کو بھی سیئات بنادیا، اور اس کے بالمقابل اسلام

[1] الاعراف - ۱۵۹ - [2] حصہ اول صـ ۱۵۲

کی طرف اپنی نسبت کرنے والوں میں جو اہل اہواء تھے اور جن سے بڑھ کر جاہل کاذب ظالم کفر و فسق و معاصی سے قریب اور حقائق ایمانی سے دور کوئی نہیں ان کو انھوں نے برگزیدہ ترین خلائق ثابت کیا اور اس طرح ساری امت کی تکفیر کی، یا اس کو گمراہ ثابت کیا، سوائے اپنی چھوٹی سی ٹولی کے جس کے متعلق ان کا اعتقاد یہ ہے کہ وہی برسرِ حق ہے۔

## ایک مثال

ان کی مثال ایسی ہے جیسے کوئی شخص بھیڑ بکریوں کے ایک بڑے ریوڑ میں جائے اس سے کہا جائے کہ اس ریوڑ میں سے اچھی بھیڑ بکری چھانٹ دو تاکہ ہم اس کی قربانی کریں، وہ ان میں سے ایک کانی لنگڑی لاغر، مریل، بکری چھانٹ دے جس میں نہ گوشت نہ گودا، اور کہے یہ اس ریوڑ کی سب سے اچھی بکری ہے، اور قربانی اسی کی جائز ہے، باقی جتنی بھیڑ بکریاں ہیں یہ سب بھیڑ بکریاں نہیں ہیں بلکہ سور ہیں ان کا قتل واجب اور قربانی ناجائز ہے۔[1]

## امام شعبی کا قول

وہ امام شعبی کا ایک قول نقل کرتے ہیں کہ یہود و نصاریٰ روافض کے مقابلہ میں اپنے پیغمبر کے زیادہ مرتبہ شناس اور قدرداں ہیں، یہودیوں سے پوچھا گیا کہ تمہاری ملت میں سب سے بہتر کون لوگ ہیں؟ انھوں نے کہا حضرت موسیٰؑ کے ساتھی اور ان کے اصحاب، عیسائیوں سے پوچھا گیا کہ تمہاری ملت میں سب سے بہتر کون ہے؟ انھوں نے کہا حضرت عیسیٰؑ کے حواری، اور روافض سے پوچھا گیا کہ تمہاری ملت میں سب سے بدتر کون ہے؟ انھوں نے کہا اصحاب محمد صلی اللہ علیہ وسلم ان نیک بختوں کو حکم دیا گیا تھا اصحاب کے لیے مغفرت کی دعا کرنے کا انھوں نے ان کو سب و شتم کیا۔[2]

[1] حصہ سوم صفحہ ۲۰ [2] حصہ اول صفحہ ۶

## سابقین اولین سے عداوت کفار سے محبت

"روافض کی ہمیشہ سے عادت ہے کہ جماعت مسلمین کو چھوڑ کر ہمیشہ یہود و نصاریٰ اور مشرکین کا ساتھ دیتے ہیں اور انہی کی دوستی کا دم بھرتے ہیں۔ ان لوگوں سے بڑھ کر کون گمراہ ہوگا جو مہاجرین و انصار میں سے سابقین اولین سے عداوت رکھیں اور منافقین و کفار سے دوستی کریں۔"[1]

پھر وہ شیعوں کے کفار کا ساتھ دینے اور ان کی مدد کرنے کے واقعات لکھتے ہوئے فرماتے ہیں:-

"یہ لوگ مشرکین اور اہل کتاب سے دوستی رکھتے ہیں اور مسلمانوں کے مقابلہ میں کہیں زیادہ پیش پیش ہیں۔ تاتاری مشرق کی طرف سے آئے اور انھوں نے مسلمانوں کا قتل عام کیا، اور خراسان، عراق و شام اور جزیرہ میں ان کے خون کے دریا بہائے تو یہ روافض مسلمانوں کے مقابلہ میں ان کے حامی و مددگار تھے اسی طرح جو شیعہ شام و حلب وغیرہ میں تھے وہ مسلمانوں کے مقابلہ میں دشمنان اسلام کے بہت زیادہ مدد کرنے والے تھے اسی طرح سے جب عیسائیوں نے شام میں مسلمانوں سے جنگ کی تو روافض ان کی کمک پر تھے اسی طرح اگر یہودیوں کی عراق میں یا کہیں اور حکومت قائم ہو جائے تو یہ روافض ان کے سب سے بڑے مددگار ثابت ہوں گے تو وہ ہمیشہ کفار، مشرکین، یہود و نصاریٰ کی مدد کے لئے اور مسلمانوں کے مقابلہ میں ان کا ساتھ دینے کے لئے تیار رہتے ہیں۔"[2]

## تعصب و بے انصافی

ایک جگہ ابن المطہر الحلی نے خواجہ نصیر الدین طوسی کا ذکر کرتے ہوئے بڑی تعظیم و تقدیس سے ان کا نام لیا ہے اور "شیخنا الامام الاعظم خواجہ نصیر الملۃ والحق والدین محمد بن الحسن الطوسی قدس اللہ روحہ"[3] کے الفاظ

---

[1] حصہ دوم ص ۸۳ [2] حصہ دوم ص ۸۴ [3] منہاج السنۃ ج ۲ ص ۹۹

لکھے ہیں، اس پر ابن تیمیہ کی حمیت ایمانی کو جوش آگیا ہے، وہ خواجہ نصیر الدین طوسی کے فضائح اور خلیفہ عباسی اور بغداد کے قتل عام کے کارنامے اور ان کے ملحدانہ عقائد و خیالات کا ذکر کرتے ہوئے بڑے تعجب سے لکھتے ہیں:۔

"حیرت کی بات یہ ہے کہ یہ مصنف ابوبکرؓ و عمرؓ و عثمانؓ اور سابقین اولین اور ان کے بعد کے ائمہ مسلمین اور اہل علم و دین کی شان میں گستاخی کرتا ہے اور ان کی طرف بڑے بڑے قبائح کا انتساب کرتا ہے اور ان کا سیدھے منہ نام نہیں لیتا، اور جس شخص کی اسلام دشمنی عالم آشکارا ہے اس کو شیخنا الاعظم اور قدس اللہ روحہ لکھتا ہے حالانکہ خود یہ ان عقائد پر تکفیر کا فتویٰ دے چکا ہے جن کا یہ شخص (نصیر الدین طوسی) اور اس کے پیرو قائل ہیں، حقیقت میں یہ ہے مصداق اس آیت قرآنی کا مصداق ہے۔

| | |
|---|---|
| اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ اُوْتُوْا نَصِيْبًا مِّنَ الْكِتٰبِ | کیا تم نے ان لوگوں کو نہیں دیکھا جنھیں کتاب کا کچھ |
| يُؤْمِنُوْنَ بِالْجِبْتِ وَالطَّاغُوْتِ وَيَقُوْلُوْنَ | حصہ دیا گیا، وہ بتوں اور شیطان کو مانتے ہیں اور |
| لِلَّذِيْنَ كَفَرُوْا هٰۤؤُلَآءِ اَهْدٰى مِنَ الَّذِيْنَ | کافروں کے لئے یہ کہتے ہیں کہ یہ لوگ مسلمانوں سے |
| اٰمَنُوْا سَبِيْلًا اُولٰۤئِكَ الَّذِيْنَ لَعَنَهُمُ | زیادہ راہ راست پر ہیں، یہی وہ لوگ ہیں جن پر |
| اللّٰهُ وَمَنْ يَّلْعَنِ اللّٰهُ فَلَنْ تَجِدَ لَهٗ | اللہ تعالیٰ کی لعنت ہے اور جس پر اللہ لعنت |
| نَصِيْرًا [1] (النساء ۵۱-۵۲) | کرے تو اس کا کوئی مددگار نہیں۔ |

## شیعوں کی بوالعجبیاں

امام ابن تیمیہ لکھتے ہیں کہ شیعوں کی ہمیشہ سے عادت ہے کہ وہ انبیاء سے نسبی تعلق رکھنے والے (اصول و فروع) یعنی ان کے والدین اور ان کی اولاد کی تو بڑی تعظیم کرتے ہیں لیکن ان کی شریک زندگی اور رفیقہ حیات بیویوں کی شان میں گستاخی اور طعن و تشنیع کرتے ہیں، یہ سب تعصب و خواہش نفسانی کا کرشمہ ہے، چنانچہ حضرت فاطمہ

[1] منہاج السنۃ ج ۲ ص ۹۹-۱۰۰

اور حضرت حسنؓ و حسینؓ کی تو تعظیم کرتے ہیں اور حضرت عائشہ ام المومنینؓ کی توہین اور ان پر اعتراض کرتے ہیں۔ ایک دوسری بوالعجبی یہ ہے کہ محمد بن ابی بکر کی تعظیم میں تو بڑا غلو اور مبالغہ کرتے ہیں اور ان کے والد حضرت ابوبکر صدیقؓ کی شان میں بے ادبی۔ امام ابن تیمیہ لکھتے ہیں:۔

"روافض محمد بن ابی بکر کی تعظیم میں بڑے غلو سے کام لیتے ہیں اور یہ ان کی قدیم عادت ہے کہ جن لوگوں نے حضرت عثمانؓ کے خلاف شورش میں حصہ لیا تھا، ان کی مدح کرتے ہیں، اسی طرح سے جنھوں نے حضرت علیؓ کی معیت میں جنگ کی تھی، ان کی بڑی تعریف کرتے ہیں، یہاں تک کہ محمد بن ابی بکرؓ کو ان کے والد حضرت ابوبکرؓ پر فضیلت دیتے ہیں، طرفہ تماشہ یہ ہے کہ جو شخص پوری امت میں نبیؐ کے بعد سب سے افضل ہے، اس پر تو لعنت کرتے ہیں، اور جس کو نہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی صحبت حاصل ہے نہ سبقت نہ فضیلت، اس کی مدح کرتے ہیں، اور انساب کی تعظیم میں ان سے عجیب قسم کا تضاد و تناقض ظاہر ہوتا ہے۔"[1]

## صحابۂ کرام سے دل میں کھوٹ دل کی ناپاکی ہے

وہ لکھتے ہیں:۔

"دلوں کی سب سے بڑی ناپاکی اور مرض یہ ہے کہ انسان کے دل میں ان لوگوں کی طرف سے کھوٹ ہو جو اخیار مومنین اور انبیاء کرام کے بعد اولیاء اللہ کے سرگروہ اور سرتاج تھے، اسی لئے مال غنیمت (فئی) میں ان ہی لوگوں کا حصہ رکھا گیا ہے، جو مہاجرین و انصار اور سابقین اولین کی طرف سے دل میں کھوٹ نہ رکھتے ہوں، اور ان کے لئے دعا و استغفار کرتے ہوں۔"

| | |
|---|---|
| وَالَّذِيْنَ جَآءُوْ مِنْۢ بَعْدِهِمْ يَقُوْلُوْنَ رَبَّنَا | اور ان کے لئے بھی جو مہاجرین کے بعد آئے دعا مانگا |
| اغْفِرْ لَنَا وَلِاِخْوَانِنَا الَّذِيْنَ سَبَقُوْنَا بِالْاِيْمَانِ | کرتے ہیں کہ اے ہمارے رب! ہمیں اور ہمارے ان بھائیوں کو |

---

[1] منہاج السنہ حصہ دوم ص۱۹۳ [2] ایضاً ص۲۰۰-۲۰۱

وَلَا تَجْعَلْ فِي قُلُوبِنَا غِلًّا لِّلَّذِينَ آمَنُوا رَبَّنَا إِنَّكَ رَءُوفٌ رَّحِيمٌ (الحشر۔۱۰)

بخش دے جو ہم سے پہلے ایمان لائے ہیں اور ہمارے دلوں میں ایمان داروں کی طرف سے کینہ قائم نہ ہونے پائے اے رب ہمارے بیشک تو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے۔

## شیخین پر طعن کرنے والا دو حال سے خالی نہیں

ابوبکر و عمر رضی اللہ عنہما پر دو ہی طرح کے آدمی طعن کر سکتے ہیں ایک منافق زندیق، اسلام کا دشمن جس کو ان دونوں پر طعن و اعتراض کے ذریعہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی ذات اور دین اسلام پر اعتراض و طعن مقصود ہو اور روافض کے معلم اول کا یہی حال تھا، اور ائمۂ باطنیہ کا بھی یہی معاملہ ہے، دوسرے وہ جاہل شخص جو جہالت اور خواہش کی پیروی میں بہت بڑھا ہوا ہو اور شیعوں کے عوام کا حال یہی ہے، اگر وہ اندر سے مسلمان ہیں۔

## رسالت پر الزام

"یہ بات تواتر سے عوام و خواص کے نزدیک ثابت ہے کہ حضرت ابوبکر و عمر و عثمان رضی اللہ عنہم کو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے خصوصی تعلق تھا، اور ان تینوں حضرات کو آپ کا قرب و اختصاص حاصل تھا، اور ان تینوں کے آپ کے ساتھ رشتے ہیں، دو کی صاحبزادیاں آپ کے نکاح میں تھیں اور ایک کے نکاح میں آپ کی دو صاحبزادیاں تھیں اور کہیں اس کا ذکر نہیں آتا کہ آپ ان کی مذمت کرتے تھے، یا ان پر لعنت کرتے تھے، بلکہ معروف یہی ہے کہ آپ ان سے محبت کرتے تھے اور ان کی تعریف فرماتے تھے، اب دو حال سے خالی نہیں، یا تو یہ ماننا پڑے گا کہ یہ تینوں حضرات آپ کی زندگی میں اور آپ کی وفات

لہ منہاج السنۃ

کے بعد ظاہراً و باطناً، صالح، وفادار، سلیم العقیدہ اور صحیح العمل تھے، یا یہ کہ وہ تینوں آپ کی زندگی میں اور آپ کی وفات کے بعد استقامت پر نہیں تھے، اور (معاذ اللہ) دین سے منحرف تھے، دوسری صورت میں اگر اس حالت اور انحراف کے باوجود ان کو آپ کا یہ تقرب حاصل تھا تو دو میں سے ایک بات ماننی پڑے گی، یا تو آپ کو ان کے حالات کا علم نہیں تھا، یا علم تھا لیکن آپ معاذ اللہ مداہنت کرتے تھے، ان دونوں صورتوں میں سے ہر صورت رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی شان پر بڑا دھبہ اور بہت بڑا اعتراض ہے، یہ تو وہی بات ہوگی جو شاعر نے کہی ہے ؎

فان کنت لا تدری فتلک مصیبۃ

وان کنت تدری فالمصیبۃ اعظم

اور اگر یہ کہا جائے کہ آپ کی زندگی تک تو وہ راہِ راست پر تھے، تو یہ اس بات کی دلیل ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو اپنی امت کے خواص اور اکابر اصحاب کے بارے میں بڑا دھوکا اور ناکامی ہوئی، جس شخص کو اپنے بعد کی اطلاعیں دی گئی تھیں اور جس نے اپنے بعد ہونے والے واقعات کی خبر دی اس کو اتنی بات نہیں معلوم تھی کہ اس کے اخص خواص اس طرح منحرف ہو جائیں گے، اور اخفیاط کا تو یہی تقاضا تھا کہ امت کو آپ اس کی خبر دے جاتے، تاکہ وہ غلطی سے کہیں ان کو خلیفہ نہ بنالیں اور جس شخص سے یہ وعدہ کیا گیا کہ اس کا دین تمام ادیان پر غالب ہوگا، اس کے اکابر و خواص کیسے مرتد ہو سکتے ہیں، حقیقت یہ ہے کہ ایسی باتوں سے روافض رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی ذاتِ گرامی پر بہت بڑا اعتراض کرتے ہیں، حضرت امام مالک نے صحیح فرمایا کہ دراصل روافض نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی ذاتِ گرامی کو مطعون کرنا چاہا تاکہ لوگ کہیں کہ برے آدمی تھے، اس لئے ان کے برے ساتھی تھے، اگر اچھے آدمی ہوتے تو ان کے ساتھی بھی اچھے ہوتے، اسی لئے اہلِ علم کا قول ہے کہ رفض زندقہ کی ایک سازش ہے۔[۱]

[۱] منہاج السنہ حصہ چہارم ص ۱۲۳

# فضائلِ صحابہ قطعی و متواتر ہیں

امام ابن تیمیہ صحابۂ کرام کی عدالت کو اسلام کی ایک اہم بنیاد مانتے ہیں، اور ان کو ان کی صداقت ثقاہت پر بڑا یقین ہے، وہ ان کو اسلام کی تعلیم کا سچا نمونہ اور رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی تربیت اور فیض صحبت کا بہترین نتیجہ تسلیم کرتے ہیں، ان کے نزدیک صحابۂ کرام کے فضائل ایسے قطعی اور متواتر ہیں، اور قرآن مجید کی ایسی صریح نصوص و آیات سے اور ایسی صحیح احادیث و روایات سے ثابت ہیں کہ وہ کسی تاریخی روایت یا کسی غریب و شاذ حدیث سے مشکوک نہیں ہو سکتے، وہ لکھتے ہیں:۔

"جب کتاب و سنت اور نقل متواتر سے صحابۂ کرام کے محاسن و فضائل ثابت ہو چکے ہیں تو یہ درست نہیں کہ وہ ایسی منقولات سے رد ہو جائیں، جن میں سے بعض منقطع بعض محرف ہیں، اور بعض ایسی روایات ہیں جن سے ان ثابت شدہ حقائق پر کوئی اثر نہیں پڑتا، اس لئے کہ یقین، شک سے زائل نہیں ہوا کرتا ہم کو کتاب و سنت، اور اپنے پیشروؤں کے اجماع اور ان کی تائید اور متواتر روایات اور عقلی دلائل سے اس بات کا یقین ہو چکا ہے کہ صحابۂ کرام انبیاء علیہم السلام کے بعد افضل الخلق تھے، اس یقینی و متواتر چیز پر ان امور کا اثر نہیں پڑ سکتا جو مشکوک و مشتبہ ہیں، چہ جائیکہ جن کا باطل ہونا ظاہر ہو چکا ہے"[1]

# صحابۂ کرام معصوم نہیں تھے

امام ابن تیمیہ اس کے قائل نہیں ہیں کہ صحابۂ کرام انبیاء علیہم السلام اور حضور صلے اللہ علیہ وسلم کی طرح معصوم تھے، ان سے گناہ کا صدور ہو ہی نہیں سکتا تھا، لیکن وہ اس کے ضرور قائل ہیں کہ امت کے تمام لوگوں میں وہ سب سے زیادہ عادل، خداترس، صادق القول، امین اور راست باز تھے اگر ان سے غلطیاں یا گناہ ہوئے تو

[1] منہاج السنۃ حصہ سوم ص۳۰۹

# آپ کے مسائل

اور

# اُن کا حل

جلد اوّل

مولانا محمد یوسف لدھیانویؒ

مکتبہ بیّنات علّامہ بنوری ٹاؤن کراچی نمبر ۵

دیتا ہے۔ کیا کسی غیر مسلم کے یہاں کھانا کھالینا جائز ہے یا نہیں۔ کیونکہ جس پلیٹ میں ہم کھانا کھاتے ہیں ان میں تو اکثر وہ لوگ سؤر وغیرہ بھی کھاتے ہیں۔

ج...... برتن اگر پاک ہوں اور کھانا بھی حلال ہو تو غیر مسلم کا کھانا جائز ہے مگر غیر مسلم سے دوستی جائز نہیں۔

## شیعوں کے ساتھ دوستی کرنا کیسا ہے؟

س...... سنی مسلمان اور شیعہ میں مذہبی طور پر مکمل اختلاف ہے۔ یعنی پیدائش سے مرنے کے بعد تک تمام مسائل میں فرق واضح ہے۔ دونوں کے ایمانیات 'اخلاقیات ارکان دین اسلام مختلف ہیں تو شیعہ مسلک کے ساتھ دوستی رکھنا کیسا ہے؟ جو دوستی رکھتا ہے اس کے متعلق اسلام کیا کہتا ہے؟ ان کے ساتھ مسلمان کا نکاح ہو سکتا ہے؟ ان کی خوشی غمی میں شرکت مسلمان کی جائز ہے یا نہیں۔ ان کے ساتھ اٹھنا بیٹھنا کھانا پینا جائز ہے؟ ان کی خیرات چاول روٹی وغیرہ کھانا حلال ہے یا نہیں۔ مسلمان اپنی شادی میں ان کو دعوت دے یا نہیں۔ اگر شیعہ پڑوسی ہوں تو ان کے ساتھ کیسا برتاؤ کیا جائے کیا ان کی پکی ہوئی چیز استعمال کی جائے یا نہیں۔

ج...... شیعوں کے ساتھ دوستی اور معاشرتی تعلقات جائز نہیں۔ ان کی چیزیں کھانے پینے میں کوئی حرج نہیں بشرطیکہ اطمینان ہو کہ وہ حرام یا ناپاک نہیں۔

## غیر مسلم اور کلیدی عہدے

س...... ایک گروہ کہتا ہے کہ " کافر کو کافر نہ کہو " کیا ان کا یہ قول درست ہے؟

ج...... قرآن کریم نے تو کافروں کو کافر کہا ہے۔

س...... کیا اسلامی مملکت میں کفار و مرتدین اسلام کو کلیدی عہدے دیئے جاسکتے ہیں؟ اگر جواب نفی میں ہو تو یہ بتائیے کہ ان لوگوں کے اسلامی مملکت میں کلیدی عہدوں پر فائز ہونے کی صورت میں اس اسلامی مملکت پر کیا فرائض عائد ہوتے ہیں۔

ج...... غیر مسلموں کو اسلامی مملکت میں کلیدی عہدوں پر فائز کرنا بنص قرآن ممنوع ہے۔

## مسلمان کی جان بچانے کے لئے غیر مسلم کا خون دینا

س...... کسی مسلمان کی جان بچانے کے لئے کسی غیر مسلم کا خون دینا جائز ہے یا نا جائز۔

والدہ، بڑے بھائی اور دیگر افراد سے اس بارے میں تفصیلی گفتگو کی ہے مگر کسی نے مجھے تسلی بخش جواب نہیں دیا ہے۔ میرے والد صاحب کا عنقریب انتقال ہو گیا ہے۔ میں نے والدہ صاحب سے کہا ہے کہ یہ کوئی مذہب نہیں۔ میں نماز پڑھوں گا لیکن وہ مجھے روک رہی ہیں۔ آپ سے استدعا ہے کہ تفصیلی جواب سے نوازیں آیا والدہ صاحبہ کو چھوڑ دوں یا نماز پڑھوں جبکہ وہ مجھ سے ناراض ہوں گی۔ آخر میں کیا کروں؟

ج...... ذکری فرقہ کے لٹریچر کا میں نے مطالعہ کیا ہے وہ اپنے اصول و فروع کے اعتبار سے مسلمان نہیں ہیں۔ بلکہ ان کا حکم قادیانیوں، بہائیوں اور مہدویوں کی طرح غیر مسلم اقلیت کا ہے۔ جو لوگ ذکریوں کو مسلمان تصور کرتے ہوئے ان میں شامل ہیں ان کو توبہ کرنی چاہئے اور اس فرقہ باطلہ سے برأت کرنی چاہئے۔ آپ اپنی والدہ کی خدمت ضرور کریں لیکن نماز روزہ اور دیگر احکام خداوندی میں ان کی اطاعت نہ کریں۔

## آغاخانی، بوہری شیعہ فرقوں کے عقائد

س...... آغاخانیوں کے عقائد کیا ہیں۔ نیز دیگر فرقوں یعنی جماعت المسلمین، بوہری اور شیعہ کے پس منظر اور غلط عقائد بھی بیان کیجئے۔

ج...... آغاخانی فرقہ کے عقائد پر "آغاخانیت کی حقیقت" کے نام سے ایک رسالہ شائع ہو چکا ہے۔ اس کا مطالعہ فرمائیے۔ بوہری فرقہ بھی آغاخانیوں کی طرح اسماعیلیوں کی ایک شاخ ہے۔ "جماعت المسلمین" غیر مقلدوں کی ایک جماعت ہے۔ وہ ائمہ اربعہؒ کے مقلدین کو مشرک کہتے ہیں۔ شیعہ حضرات کے عقائد و نظریات عام طور پر معروف ہیں۔ خلفائے ثلاثہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم کو نعوذ باللہ ظالم و غاصب اور منافق و مرتد سمجھتے ہیں اور قرآن کریم میں ردوبدل کے قائل ہیں۔ اس کے لئے میرا رسالہ "ترجمہ فرمان علی پر ایک نظر" دیکھ لیا جائے۔

## خمینی انقلاب اور شیعوں کے ذبیحہ کا حکم

س...... آپ کا ایک مسئلہ جولائی ۸۶ء کے اقراء ڈائجسٹ میں پڑھا۔ کہ اہل تشیع کا ذبیحہ حلال نہیں ہے کیونکہ وہ تحریف قرآن کے قائل ہیں۔

قبلہ میں اپنے تعارف میں صرف یہ کہوں گا کہ میں ایک عالم دین نہیں لیکن ایک دیندار مسلمان ضرور ہوں۔ آپ کے ان الفاظ کو اپنی عملی زندگی میں دیکھا تو یہ حقیقت سے بعید نظر آئے جس کی وجہ یہ ہے کہ میں

نے کافی عرصہ عرب ممالک میں گزارا ہے اور اب بھی متحدہ عرب امارات میں ہوں۔ سعودیہ، عراق، شام، بحرین، اور مسقط میں جو گوشت آتا ہے وہ آسٹریلیا اور ڈنمارک سے آتا ہے مرغی فرانس سے آتی ہے میں نے ان کے ذبیحہ پر شک کی بناء پر کئی علماء کرام سے تحقیق کی لیکن افسوس کہ کہیں سے بھی جواب تسلی بخش نہ مل سکا۔ بلکہ کئی حضرات نے کہا کہ ہم خود تو نہیں کھاتے لیکن کھانے میں حرج بھی نہیں ہے کیونکہ اسلامی ملک ہے سربراہ مسلمان ہے کسی نے کہا کہ بس حلال سمجھ کر کھالو۔ لیکن میں علماء کرام کے سامنے یہ کہنے کی گستاخی نہ کر سکا کہ حرام گوشت میرے حلال سمجھ کر کھانے سے حلال نہیں ہو سکتا خدا جانے ہمارے علماء کی کسمپرسی تھی کہ وہ مسئلہ بتانے سے بھی گریز کرتے ہیں۔ یا یہ واقعی ہی حلال ہے۔

اسی تجسس کی وجہ سے ایک دن ایک شیعہ ساتھی سے ملاقات ہوئی۔ ہوٹل میں کھانے کا سوچا تو وہ صاحب بولے کہ میں تو ہوٹل میں صرف دال کھاتا ہوں۔ وجہ پوچھی تو کہنے لگے کہ گوشت کا ذبیحہ مشکوک ہے۔ اس لئے اجتناب کرتا ہوں خیر قصہ کوتاہ میں نے ان کی وساطت سے ان کے ایک نجفی عالم دین سے رابطہ قائم کیا ان سے یہی سوال پوچھا تو انہوں نے صاف حرام کہا۔ ان سے ان کی خوراک کے بارے میں پوچھا تو بولے کہ یہاں پر سمندر کے کنارے ہر روز کچھ دنبے ذبح ہوتے ہیں وہاں سے ہم گوشت لے آتے ہیں اگرچہ اس میں دشواری کافی ہے لیکن حرام نہیں کھاتے بلکہ سبزی دال اس کا نعم البدل موجود ہے۔

یہاں پر ایک یہ غلطی کر کے ان کو بتادیا کہ میرا تعلق فقہ حنفی سے ہے ان سے وہی آپ والا مسئلہ پوچھا تو فرمانے لگے کہ یہ ان صاحب کی اپنی تحقیق ہے ممکن ہے ہمیں مسلمان نہ سمجھتے ہوں۔ البتہ ذبیحہ کے لئے مسلمان کا تکبیر پڑھنا شرط ہے اور مسلمان کے لئے اصول دین شرط ہیں۔ بہرحال کہانی بہت لمبی ہو گئی ہے۔ مجھے آپ سے جو شکایت ہے اس کی گستاخی کی پہلے معافی چاہوں گا کہ آپ ایک غیر مسلم کے ذبیحہ پر یقین کرتے ہیں حلال ہے اور وہ بھی مشین سے ذبح کیا ہوا۔ ( حالانکہ پاکستان میں بھٹو دور میں یہ مذبح خانے علماء نے اسی لئے بند کرادیئے تھے ) اور ایک مسلمان کو غیر مسلم سمجھتے ہوئے اس کے ذبیحہ کو حرام قرار دے رہے ہیں حالانکہ ایک مسلمان کو غیر مسلم کہنا کتنا جرم ہے لیکن یہ عام ہو چکا ہے۔ ہم آپس میں بھی ایک دوسرے کو غیر مسلم کہہ جاتے ہیں۔ مجھے یہ بات دکھ دیتی ہے کہ آپ جیسے جید عالم ایسے مسائل بیان فرمائیں کہ جب روس، امریکہ افغانستان کے بہانے ہم کو مٹانے کی کوشش میں ہیں۔

بہرحال قبلہ مجھ نا اہل اور جاہل کی سوچ کا جہاں تک تعلق ہے وہ یہ کہ میری عمر تقریباً پچاس سال ہو چکی ہے یہ مسائل کبھی بھی پہلے نہیں اٹھائے گئے۔ یہ اس وقت اٹھے۔ جب ایران میں اسلامی انقلاب آیا۔ مجھے یہ شک ہو رہا ہے کہ وائٹ ہاؤس کا حکم سعودیہ کی سنہری تھیلی میں ہم تک پہنچایا جا رہا ہو۔ اور امریکہ اپنی شکست کا بدلہ ایران کے بجائے مسلمانوں سے لینا چاہتا ہو اور اس میں ہماری غربت سے فائدہ اٹھا

رہا ہو خدا کرے میرے خیالات غلط ہوں قبلہ میری آخر میں گزارش ہے کہ مجھے معاف رکھنا اور التماس ہے کہ ہمیں اخوت کا سبق دیں اور اگر آج یہ شیعہ سنی کی جنگ ہے تو کل یہ بریلوی دیو بندی تک پہنچے گی تاوقتیکہ برصغیر میں مسلمان کا نام ختم ہو۔ آپ کا اشارہ ہمارے لئے حکم کا درجہ رکھتا ہے۔ عرب کے مسلمانوں سے کفر خائف نہیں ثبوت کے لئے سعودیہ کی حکومت اور عوام کی حالت سے آپ واقف ہیں جو کہ عالم اسلام کا مرکز ہے باقی اس شیعہ سنی جنگ میں کتنے مسلمان قتل ہوں گے اس کے عذاب وثواب میں آپ برابر کے شریک ہوں گے۔

ج ... جہاں تک آپ کے اس ارشاد کا تعلق ہے کہ "میں غیر مسلم کے مشینی ذبیحہ کو بھی حلال کہتا ہوں" تو یہ آپ کا نرا حسن ظن ہے۔ اہل کتاب کا ذبیحہ تو قرآن مجید میں حلال قرار دیا گیا ہے اور مشینی ذبیحہ کو میں مردار سمجھتا ہوں۔ اسی طرح اہل کتاب کے علاوہ کسی دوسرے غیر مسلم کا ذبیحہ بھی مردار ہے۔ جہاں تک آپ کے اس فقرے کا تعلق ہے کہ "میں مسلمان کے ذبیحہ کو حرام کہتا ہوں" یہ بھی غلط ہے شیعہ اثناء عشری کے بارے میں میں نے یہ لکھا تھا کہ

(۱) قرآن کریم کو تحریف شدہ سمجھتے ہیں۔

(۲) تمام اکابر صحابہ رضی اللہ عنہم کو کافر و مرتد یا ان کے حلقہ بگوش سمجھتے ہیں۔

(۳) بارہ اماموں کا درجہ انبیاء کرام علیہم السلام سے بڑھ کر سمجھتے ہیں۔

یہ تو آپ کو حق حاصل ہے کہ آپ مجھ سے شیعوں کے ان عقائد کا ثبوت طلب کریں کہ میں نے ان پر بے بنیاد الزام لگایا ہے یا واقعی ان کی مستند کتابوں میں اور ان کے مجتہد علماء کے یہ عقائد ہیں۔ میں جب آپ چاہیں اس کا ثبوت ان کی تازہ ترین کتابوں سے جو اب بھی ہندو پاک اور ایران میں چھپ رہی ہیں پیش کرنے کو حاضر ہوں۔ اور جب ان کے یہ عقائد ثابت ہو جائیں تو آپ ہی فرمایئے کہ ان عقائد کے بعد بھی ان کو مسلمان ہی سمجھئے گا؟ اور آپ کا یہ خیال کہ "یہ مسائل اس وقت اٹھائے گئے ہیں جب ایران میں "اسلامی انقلاب آیا" یہ آنجناب کی غلط فہمی ہے اس ناکارہ نے آج سے ۹، ۱۰ سال پہلے "اختلاف امت اور صراط مستقیم" لکھی تھی۔ اس وقت "خمینی انقلاب" کا کوئی اتا پتا نہیں تھا۔ اس میں بھی میں نے شیعہ عقائد کے انہی تین نکات پر بحث کرتے ہوئے لکھا تھا کہ

"شیعہ مذہب نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے پہلے دن سے امت کا تعلق اس کے مقدس نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے کاٹ دینا چاہا اس نے اسلام کی ساری بنیادوں کو اکھاڑ پھینکنے کی کوشش کی اور اسلام کے بالمقابل ایک نیا دین تصنیف کر ڈالا۔ آپ نے سنا ہوگا کہ شیعہ مذہب اسلام کے کلمہ پر راضی نہیں۔ بلکہ اس میں "علی ولی اللہ وصی رسول اللہ وخلیفتہ بلا فصل" کی پیوند کاری کرتا ہے بتایئے

جب اسلام کا کلمہ اور قرآن بھی شیعوں کے لئے لائق تسلیم نہ ہو تو کس چیز کی کسر باقی رہ جاتی ہے؟ اور یہ ساری نحوست ہے صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین سے بغض و عداوت کی، جس سے ہر مومن کو اللہ کی پناہ مانگنی چاہئے" صفحہ ۲۴۔

اسی میں شیعہ مذہب کی بنیاد "بغض صحابہ" کا تذکرہ کرتے ہوئے میں نے لکھا تھا۔

"الغرض یہ تھی وہ غلط بنیاد جس پر شیعہ نظریات کی عمارت کھڑی کی گئی ان عقائد و نظریات کے اولین موجد وہ یہودی الاصل منافق تھے (عبداللہ بن سبا اور اس کے رفقاء) جو اسلامی فتوحات کی یلغار سے جل بھن کر کباب ہو گئے تھے"۔

آنجناب کا "خمینی انقلاب" کو "اسلامی انقلاب" کہنا اس امر کی دلیل ہے کہ آنجناب کو خمینی صاحب کے عقائد و نظریات کا علم نہیں۔ میں آپ کو مشورہ دوں گا کہ آپ مولانا محمد منظور نعمانی کی کتاب "ایرانی انقلاب" کا مطالعہ فرمالیں یا کم سے کم ماہنامہ بینات کراچی ربیع الاول اور ربیع الثانی ۱۴۰۷ھ کے شماروں میں اس ناکارہ نے جو کچھ لکھا ہے اس کو دیکھ لیں بشرط انصاف آپ کی غلط فہمی دور ہو جائے گی۔ میں نہیں سمجھتا کہ وہ کیسا "اسلامی انقلاب" ہے جس میں حضرات خلفائے راشدینؓ اور اکابر صحابہؓ کو کافر و منافق اور مکار و خود غرض کہہ کر تبرا کیا جائے اور جس میں چالیس فیصد سنی آبادی کو کچل کر رکھ دیا جائے۔ نہ انہیں اپنے مسلک کے مطابق زندگی گزارنے کی اجازت ہو۔ اور نہ آواز اٹھانے کی! اگر اس کا نام "اسلامی انقلاب" ہے تو شاید ہمیں "اسلامی انقلاب" کی تعریف بدلنی پڑے گی۔

آپ کا یہ کہنا کہ یہ سب کچھ امریکہ بہادر کے اشارۂ چشم و ابرو پر ہو رہا ہے اور یہ کہ وہائٹ ہاؤس کا حکم سعودیہ کی سنہری تھیلیوں میں ہم تک پہنچایا جا رہا ہے یہ آنجناب کا حسن ظن ہے اور میں آپ کو اس میں معذور سمجھتا ہوں اس لئے کہ یہ بات آپ کی سمجھ میں آ ہی نہیں سکتی کہ آج کے دور میں کوئی روپے پیسے کے لالچ کے بغیر محض رضائے الٰہی اور امت محمدیہ علی صاحبہا الصلوٰت و التسلیمات کی خیر خواہی کی غرض سے بھی کیا جا سکتا ہے۔ بہرحال اس کا فیصلہ "روز جزاء" میں ہو گا کہ اس ناکارہ پر آنجناب کا یہ الزام کس حد تک حق بجانب تھا۔

## شیعوں کے تقیہ کی تفصیل

س...... شیعوں کی یہاں تقیہ کی کیا صورت ہے؟ شیعہ ایک مثال دیتے ہیں کہ حضرت شاہ عبدالعزیز محدث دہلویؒ نے بادشاہ وقت کے خلاف فتویٰ دیا جب ان کو لوگ گرفتار کرنے کے لئے آئے تو وہ مسجد میں عبادت کر رہے تھے جب ان سے پوچھا گیا تو دو قدم پیچھے ہٹ کر کہا کہ ابھی یہاں تھے یہ واقعہ میں نے

اپنے کسی مولوی صاحب سے سنا ہے شیعہ اسکو سنی حضرات کا تقیہ کہتے ہیں، لہٰذا آپ بتائیں کہ تقیہ کس کو کہتے ہیں۔

ج..... شاہ عبدالعزیز صاحبؒ کا جو واقعہ آپ نے لکھا اس کی تو مجھے تحقیق نہیں البتہ اسی قسم کا واقعہ حضرت مولانا محمد قاسم نانوتویؒ بانی دارالعلوم دیوبند کا ہے اور یہ تقیہ نہیں "توریہ" کہلاتا ہے جس کا مطلب یہ ہے کہ کوئی ایسا فقرہ کہا جائے کہ مخاطب اسکا مطلب کچھ اور سمجھے اور متکلم کی مراد دوسری ہو بوقت ضرورت جھوٹ سے بچنے کے لئے اسکی اجازت ہے رہا شیعوں کا تقیہ؟ وہ یہ ہے کہ اپنے عقائد کو چھپایا جائے اور عقائد و اعمال میں بظاہر اہل سنت کی موافقت کی جائے۔ چنانچہ حضرت علیؓ ۳۰ برس تک اہل سنت کے دین پر عمل کرتے رہے اور انہوں نے شیعہ دین کے کسی مسئلہ پر بھی کبھی عمل نہیں فرمایا، یہی حال ان باقی حضرات کا رہا جن کو شیعہ ائمہ معصومین مانتے ہیں تقیہ کی ایجاد کی ضرورت اس لئے پیش آئی کہ شیعوں پر یہ بھاری الزام تھا کہ اگر حضرت علیؓ اور ان کے بعد کے وہ حضرات، جن کو شیعہ ائمہ معصومین کہتے ہیں (رضی اللہ عنہم اجمعین) ان کے عقائد وہی تھے جو شیعہ پیش کرتے تھے تو یہ حضرات، مسلمانوں کے ساتھ شیر و شکر کیوں رہے؟ اور سواد اعظم اہلسنت کے عقائد و اعمال کی موافقت کیوں کرتے رہے؟ شیعوں نے اس الزام کو اپنے سر سے اتارنے کے لئے۔ تقیہ، اور ۔ کتمان، کا نظریہ ایجاد کیا، مطلب یہ کہ یہ حضرات اگرچہ ظاہر میں سواد اعظم (صحابہ و تابعین اور تبع تابعین) کے ساتھ تھے، لیکن یہ سب کچھ (تقیہ) کے طور پر تھا، ورنہ در پردہ ان کے عقائد عام مسلمانوں کے نہیں تھے، بلکہ وہ شیعی عقائد رکھتے تھے اور خفیہ خفیہ ان کی تعلیم بھی دیتے تھے، مگر اہل سنت کے خوف سے وہ ان عقائد کا برملا اظہار نہیں کرتے تھے۔ ظاہر میں ان کی نمازیں خلفائے راشدین (اور بعد کے ائمہ) کی اقتدا میں ہوتی تھیں، لیکن تنہائی میں جا کر ان پر تبرا بولتے تھے ان پر لعنت کرتے تھے، اور ان کو ظالم و غاصب اور کافر و مرتد کہتے تھے، بس کافروں اور مرتدوں کے پیچھے نماز پڑھنا بربنائے "تقیہ" تھا، جس پر یہ اکابر ابا عن جد عمل پیرا تھے۔

یہ ہے شیعہ کے "تقیہ" اور "کتمان" کا خلاصہ..... ہم اس طرز عمل کو نفاق سمجھتے ہیں، جس کا نام شیعہ نے تقیہ رکھ چھوڑا ہے۔ ہم ان اکابر کو "تقیہ" کی تہمت سے بری سمجھتے ہیں اور ہمیں فخر ہے کہ ان اکابر کی پوری زندگی اہلسنت کے مطابق تھی وہ اسی کے داعی بھی تھے۔ شیعہ مذہب پر ان اکابر نے ایک دن بھی عمل نہیں کیا۔

## جماعت المسلمین اور کلمہ طیبہ

س..... آج کل ایک نئی جماعت "جماعت المسلمین" جو کہ کوثر نیازی کالونی میں ہے یہ لوگ

# اور

# اُن کا حل

## جلد چہارم

مولانا محمد یوسف لدھیانوی

مکتبہ بینات

علامہ بنوری ٹاؤن۔ کراچی ۷۴۸۰۰

## یہودی کا ذبیحہ جائز ہونے کی شرائط

س...... اسلامی طریقہ پر ذبیحہ گوشت اگر دستیاب نہ ہوسکے تو یہودیوں کا ذبح کیا ہوا گوشت کھانا جائز ہے یا نہیں؟

ج...... یہودی اگر موسیٰ علیہ السلام پر ایمان رکھتا ہو اور اپنی کتاب کو مانتا ہو تو وہ اہل کتاب ہے، اس کا ذبیحہ جائز ہے بشرطیکہ اللہ کے نام سے ذبح کرے۔

## یہودی کا ذبیحہ استعمال کریں یا عیسائی کا

س...... بیرون ملک ذبیحہ مسلمانوں کے لئے بہت بڑا مسئلہ ہے۔ اکثر جو ذبیحہ دستیاب ہوتا ہے وہ یا تو یہودیوں کا ہوتا ہے یا پھر عیسائیوں کا ذبیحہ۔ اہل کتاب کے نقطہ نظر سے زیادہ تر یہودیوں کا ذبیحہ صحیح سمجھا جاتا ہے جب کہ عیسائیوں کے بارے میں عام خیال یہ ہے کہ وہ اپنی کتاب کے مطابق بھی ذبح نہیں کرتے جس کی وجہ سے مسلمانوں کے ذہنوں میں بڑی الجھن پائی جاتی ہے ازراہ کرم قرآن وسنت کی روشنی میں اس مسئلہ کا حل بیان فرمایئے۔

ج...... اہل کتاب کا ذبیحہ حلال ہے۔ اگر یہ اطمینان ہو کہ یہودی صحیح طریقہ سے ذبح کرتے ہیں اور عیسائی صحیح طریقہ سے ذبح نہیں کرتے تو یہودی کے ذبیحہ کو ترجیح دی جائے۔ نصرانی کے ذبیحہ سے پرہیز کیا جائے۔

## روافض کے ذبیحہ کا کیا حکم ہے

س...... ا شیعہ مسلمان ہیں یا کافر؟ ...... ۲ شیعہ کی نماز جنازہ پڑھنے اور پڑھانے والے کے بارے میں علماء کرام کیا فرماتے ہیں؟ ...... ۳ کیا شیعہ کے گھر کی پکی ہوئی چیزیں کھانا جائز ہے؟ ...... ۴ کیا شیعہ کا ذبیحہ جائز ہے؟

ج...... اثنا عشری شیعہ تحریف قرآن کے قائل ہیں۔ تین چار کے سوا باقی تمام صحابہ کرامؓ کو کافر و مرتد سمجھتے ہیں اور حضرت علیؓ اور ان کے بعد گیارہ بزرگوں کو معصوم مفترض الطاعۃ اور انبیاء کرام علیہم السلام سے افضل سمجھتے ہیں اور یہ تمام عقائد ان کے مذہب کی معتبر اور مستند کتابوں میں موجود ہیں اور ظاہر ہے کہ جو لوگ ایسے عقائد رکھتے ہوں وہ مسلمان نہیں۔ نہ ان کا ذبیحہ

حلال ہے نہ ان کا جنازہ جائز ہے اور نہ ان کو مسلمانوں کے قبرستان میں دفن کرنا جائز ہے۔

اور اگر کوئی شخص یہ کہے کہ میں ان عقائد کا قائل نہیں تو اس مذہب سے برائت کا اظہار کرنا لازم ہے جس کے یہ عقائد ہیں اور ان لوگوں کی تکفیر ضروری ہے جو ایسے عقائد رکھتے ہوں، جب تک وہ ایسا نہیں کرتا اس کو بھی ان عقائد کا قائل سمجھا جائے گا اور اس کے انکار کو "تقیہ" پر محمول کیا جائے گا۔

# آپ کے مسائل

## اور

# اُن کا حل

## جلد پنجم

مولانا محمد یوسف لدھیانوی

# (عقیدہ کے لحاظ سے) جن سے نکاح جائز نہیں

## مسلمان عورت کی غیر مسلم مرد سے شادی حرام ہے، فوراً الگ ہوجائے

س...... کیاایک مسلمان عورت کسی مجبوری کی وجہ سے یا بے آسرا ہونے کی وجہ سے کسی عیسائی مرد کے ساتھ شادی کر سکتی ہے؟ جبکہ اس عورت کی پہلے کسی مسلمان آدمی سے شادی ہوئی تھی اور اس سے اس عورت کی ایک لڑکی بھی ہے اور اب عیسائی مرد سے بھی دو بچے ہیں، کیا مسلمان عورت عیسائی سے شادی کر سکتی ہے؟ کیا وہ اپنا مذہب تبدیل کر سکتی ہے یعنی مسلمان سے عیسائی ہو سکتی ہے؟ قرآن و حدیث میں اس کی کیا سزا ہے؟

ج...... کسی مسلمان عورت کی غیر مسلم سے شادی نہیں ہو سکتی۔ اس کو جائز سمجھنا کفر ہے۔ اس عورت کو چاہئے کہ اس شخص سے فوراً الگ ہوجائے اور اپنے گناہ سے توبہ کرے اور جن لوگوں نے اس شادی کو جائز کہا ہے وہ بھی توبہ کریں اور اپنے ایمان اور نکاح کی تجدید کریں اور کسی مسلمان کا عیسائی بن جانے کا ارادہ کرنا بھی کفر ہے۔ اللہ تعالیٰ پناہ میں رکھیں۔

## سنی لڑکی کا نکاح شیعہ مرد سے نہیں ہو سکتا

س...... کیا سنی لڑکی کا نکاح غیر سنی یعنی شیعہ مرد کے ساتھ ہو سکتا ہے؟ اگر نہیں تو کیوں؟

ج...... جو شخص کفریہ عقیدہ رکھتا ہو، مثلاً قرآن کریم میں کمی بیشی کا قائل ہو، یا حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا پر تہمت لگاتا ہو، یا حضرت علی رضی اللہ عنہ کو صفات الوہیت سے متصف مانتا ہو، یا یہ اعتقاد رکھتا ہو کہ حضرت جبریل علیہ السلام غلطی سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر وحی لے آئے تھے، یا کسی اور ضرورت دین کا منکر ہو، ایسا شخص تو مسلمان ہی نہیں۔ اور اس سے کسی

سنی عورت کا نکاح درست نہیں۔ شیعہ اثنا عشریہ تحریف قرآن کے قائل ہیں۔ تین چار افراد کے سوا باقی پوری جماعت صحابہ رضی اللہ عنہم کو (نعوذ باللہ) کافر و منافق اور مرتد سمجھتے ہیں اور اپنے ائمہ کو انبیاء کرام علیہم السلام سے افضل و برتر سمجھتے ہیں اس لئے وہ مسلمان نہیں اور ان سے مسلمانوں کا رشتہ ناتا جائز نہیں۔ شیعہ عقائد و نظریات کے لئے میری کتاب "شیعہ سنی اختلافات اور صراط مستقیم" دیکھ لی جائے۔

## قادیانی عورت سے نکاح حرام ہے ایسی شادی کی اولاد بھی ناجائز ہوگی

س..... کیا فرماتے ہیں علماء دین اس مسئلہ کے متعلق کیا کسی قادیانی عورت سے نکاح جائز ہے؟

ج..... قادیانی زندیق اور مرتد ہیں اور مرتدہ کا نکاح نہ کسی مسلمان سے ہوسکتا ہے نہ کسی کافر سے اور نہ کسی مرتد سے۔

"ہدایہ" میں ہے:

اعلم أن تصرفات المرتد على أقسام نافذ بالاتفاق كالاستيلاء والطلاق ....... وباطل بالاتفاق كالنكاح والذبيحة لأنه يعتمد الملة ولا ملة له. (هداية ج٢، ص٥٨٣)

ترجمہ..... "جاننا چاہئے کہ مرتد کے تصرفات کی چند قسمیں ہیں۔ ایک قسم بالاتفاق نافذ ہے۔ جیسے استیلاد اور طلاق۔ دوسری قسم بالاتفاق باطل ہے۔ جیسے نکاح اور ذبیحہ، کیونکہ یہ موقوف ہے ملت پر اور مرتد کی کوئی ملت نہیں۔"

درمختار میں ہے:

ولا يصلح (أن ينكح مرتد أو مرتدة أحدا) من الناس مطلقا وفى الشامية (قوله مطلقا) أى مسلما أو كافرا أو مرتدا.

(فتاوى شامى ص٢٠٠، ج٣)

شہیدِ اسلام حضرت مولانا محمد یوسف لدھیانویؒ

مکتبہ لدھیانوی

# ۱۵۲

''اول:......اپنے مذہب کی دو ہزار سے زائد متواتر روایات کے غیر معتبر ہونے کی ایسی معقول وجہ بیان کریں جس سے ان کا فن حدیث اور خصوصاً مسئلہ امامت کی روایات باطل نہ ہوجائیں۔

دوم:......اپنے ائمہ معصومین کی کوئی صحیح یا ضعیف حدیث ہی پیش کردیں کہ قرآن کریم تحریف سے پاک ہے۔

سوم:......شیعہ مجتہد یہ فتویٰ شائع کردیں کہ جو شخص قرآن پاک میں تحریف کا قائل ہو وہ کافر اور دائرۂ اسلام سے قطعاً خارج ہے۔

جب تک وہ یہ تین کام نہیں کرتے ان کا دعویٰ ایمان بالقرآن کسی عاقل کے نزدیک لائق التفات نہیں ہوسکتا۔''

(ص:۱۵)

دوسری بحث اہل حق کے خلاف حائری صاحب کی زہر افشانیوں کا تحقیقی اور عالمانہ جواب ہے، اور خاتمہ میں مذہب شیعہ کے چالیس عقائد و مسائل کا ذکر ہے، جن سے شیعہ مذہب کی حقیقت الم نشرح ہوجاتی ہے، ''تنبیہ الحائرین'' شیعہ مذہب کے لئے تریاق ایمان اور اکسیر ہدایت ہے، اس کا مطالعہ ہر مسلمان کو کرنا چاہئے۔

(ماہنامہ بینات محرم ۱۳۹۷ھ)

# شیعہ عقائد کے بارے میں عدالتی بیان

آج سے بیس اکیس سال قبل حضرت اقدس مولانا محمد یوسف لدھیانوی شہید رحمۃ اللہ علیہ نے ایک سوال نامہ کے جواب میں مشہور فرقوں کے عقائد پر نہایت غیر جانبدارانہ مگر مدلل اور دل نشین پیرایہ میں ایک تحریر پردقلم کی تھی جو ماہنامہ ''بینات'' رجب شعبان ۱۳۹۹ھ میں اشاعت خاص کی صورت میں شائع ہوئی، اس تحریر کو اندرون و بیرون ملک تمام مسلمانوں نے بے حد پسند کیا، خصوصاً اہل حق اکابر علماء دیوبند نے اس کی بے حد تحسین فرمائی۔ اس کے بعد اسے ''اختلاف امت اور صراط مستقیم'' کے نام سے الگ کتابی شکل میں شائع کیا گیا۔ جس کے بحمداللہ لاکھوں نسخے پوری دنیا میں تقسیم ہو چکے ہیں، اس مقالہ کا ایک حصہ شیعہ فرقہ کے بنیادی عقائد سے متعلق تھا۔ جو ماہنامہ ''الرشید'' لاہور بابت محرم الحرام ۱۴۰۰ھ مطابق دسمبر ۱۹۷۹ء میں شائع ہوا تو شیعہ حضرات نے مضمون نگار حضرت اقدس مولانا محمد یوسف لدھیانوی شہید رحمۃ اللہ علیہ کے خلاف عدالت میں

مقدمہ کر دیا کہ مضمون نگار نے اس مضمون میں ہماری طرف غلط عقائد منسوب کر کے ہماری دل آزاری کی ہے نیز یہ کہ اس مضمون میں درج عقائد ہمارے عقائد نہیں ہیں، لہٰذا مضمون نگار کے خلاف تادیبی کاروائی کی جائے اور ماہنامہ ''الرشید'' کا محرم الحرام ۱۴۰۰ھ کا شمارہ ضبط کیا جائے، اس موقع پر حضرت شہیدؒ نے عدالت میں جواب دعویٰ کے طور پر جو مقالہ داخل کیا وہ تاحال غیر مطبوعہ تھا، مناسب معلوم ہوا کہ اسے افادہ عام کی غرض سے شائع کردیا جائے۔ (سعید احمد جلال پوری.

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ وسلام علی عبادہ الذین اصطفیٰ!

## جناب عالی گزارش ہے کہ:

۱:...... ماہنامہ ''الرشید'' جلد ۸ شمارہ ۱ بابت محرم الحرام ۱۴۰۰ھ مطابق دسمبر ۱۹۷۹ھ میں میرا جو مضمون شائع ہوا ہے وہ میرے ایک طویل خط کا ایک حصہ ہے، یہ خط کتابی شکل میں ''اختلاف امت اور صراط مستقیم'' کے نام سے ماہنامہ ''بینات'' کراچی بابت رجب، شعبان ۱۳۹۹ھ مطابق جون، جولائی ۱۹۷۹ء میں شائع ہوا تھا۔

۲:...... میرا یہ خط ایک سائل کے جواب میں تھا، جس نے یہ لکھا تھا کہ ہم چند آدمی دبئی میں رہتے ہیں، ہم آپس میں رشتہ دار ہیں مگر ہمارے درمیان مذہبی اختلاف ہے، اکثر بحث و مباحثہ کی نوبت آجاتی ہے، اب ہم نے متفقہ طور پر آپ سے (راقم الحروف سے) رجوع کرنے کا فیصلہ کیا ہے۔ آپ کتاب و سنت کی روشنی میں جو کچھ لکھیں گے ہم اس پر عمل کریں گے۔

۳:...... چونکہ ان حضرات نے اپنے اختلاف کے تصفیہ کے لئے مجھے حکم تسلیم کیا تھا، اور میرے فیصلے پر اعتماد کا اظہار کیا تھا، اس لئے میرا فرض تھا کہ میں اپنے علم کے مطابق کتاب وسنت کی روشنی میں جس چیز کو حق سمجھتا ہوں اس کی طرف ان حضرات کی راہنمائی کروں اور جن مسائل میں ان کے درمیان اختلاف رائے ہے ان کے بارے میں اپنا نقطۂ نظر صاف صاف بیان کردوں، میری تحریر کو پڑھنے کے بعد ان کو اختیار ہے کہ اسے قبول کریں یا نہ کریں......

۴:...... مذکورہ بالا گزارشات سے واضح ہوجاتا ہے کہ میری یہ کتاب اختلاف امت اور صراط مستقیم'' مسلمانوں کے درمیان اختلاف وانتشار پیدا کرنے کے لئے نہیں، بلکہ ان کے درمیان اتحاد واتفاق پیدا کرنے کے لئے لکھی گئی ہے، تاکہ مسلمانوں کے سامنے صحیح راہ واضح ہوجائے اور وہ غور وفکر کے بعد اس پر متفق ہوسکیں۔

۵:...... سائلان کی جانب سے مجھ پر یہ الزام عائد کیا گیا ہے کہ میں نے شیعہ عقائد ونظریات صحیح نہیں لکھے، اور انہوں نے چیلنج کیا ہے کہ میں ان الزامات کو ثابت کرنے کے لئے شیعہ کتب عدالت میں پیش کروں، میں سائلان کا تہ دل سے ممنون ہوں کہ انہوں نے ان مسائل کی عدالتی تحقیقات کیلئے استغاثہ کیا، اور عدالت میں شیعہ کتابیں پیش کرنے کا مطالبہ فرمایا ہے، میں امید کرتا ہوں کہ اس عدالتی تحقیقات سے شیعہ، سنی اختلافات کے مٹانے میں مدد ملے گی اور فریقین میں سے جو شخص غلطی پر ثابت ہوا سے اپنی غلطی کی اصلاح کا موقع ملے گا۔

۶:...... میں سائلان کے چیلنج کو بخوشی قبول کرتا ہوں، اور سائلان نے میرے مضمون کی جن عبارتوں کو نشان زد کیا ہے ان کا ثبوت شیعہ لٹریچر سے پیش کرتا ہوں۔

۷:...... میں نے لکھا تھا کہ:

''نظریاتی اختلاف کی ابتدا پہلی بار سیدنا عثمان رضی

۱۵۶.

اللہ عنہ کے آخری زمانہ خلافت میں ہوئی، اور یہی شیعہ مذہب کا نقطۂ آغاز ہے۔"

فاضل سائلان نے میرے اس فقرہ کو تاریخ اور شیعہ عقائد کے خلاف قرار دیتے ہوئے لکھا ہے کہ:

"تاریخ اس بات پر شاہد ہے کہ جب مسلمانوں نے جن کی قیادت محمد بن ابوبکر کر رہے تھے......"

اس تنقید میں سائلان یہ تسلیم کرتے ہیں کہ اختلافات کا ظہور ان لوگوں سے ہوا جنہوں نے محمد بن ابی بکر کی قیادت میں خلیفہ سوم حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا محاصرہ کیا، اور انہیں شہید کر دیا، جو حضرات شیعہ لٹریچر سے واقف ہیں انہیں علم ہے کہ محمد بن ابوبکر شیعہ تھے، چنانچہ شیعہ کی معتبر کتاب رجال کشی میں ان کا شمار شیعان علیؑ میں کیا ہے، شیعہ مذہب کے ایک بڑے عالم قاضی نور اللہ شوستری (متوفی ۱۰۱۹ھ) اپنی کتاب "مجالس المؤمنین" ص: ۲۷۷، مطبوعہ ایران ۱۳۷۵ھ، میں لکھتے ہیں:

"محمد بن ابی بکر بن ابی قحافۃ التمیمی القرشی: مادر او اسماء بنت عمیس است کہ در اصل زوجہ حمزہ بن عبدالمطلب بود، چوں حمزہ شہید شد ابوبکر او را بعقد خود در آورد۔ و محمد در سال حجۃ الوداع از در وجود آمد۔ و چوں ابوبکر بمرد حضرت امیر المؤمنین علیہ السلام او را عقد نمود۔ و محمد ربیب و پروردۂ آنحضرت بود، و شیخ ابوعمر، و کشی روایت نمود کہ در مجلس شریف حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام ذکر محمد بن ابی بکر میگذشت، آنحضرت براو صلوٰت و رحمت میفرستاد۔ والیضاً از حضرت محمد باقر علیہ السلام روایت نمودہ کہ محمد بن ابی بکر با حضرت امیر المؤمنین علیہ السلام بر برات از شیخین بیعت نمود۔"

جب قاتلین عثمانؓ کے قائد محمد بن ابی بکر شیعہ تھے تو اس سے واضح ہوا کہ اختلاف کا ظہور حضرت عثمانؓ کے آخری دور خلافت میں ہوا، اور اسی سے شیعہ مذہب کا ظہور شروع ہوا۔

۸:....... میں نے لکھا تھا کہ: "شیعہ عقائد ونظریات کے بانی یہودی الاصل منافق تھے (عبداللہ بن سبا اور اس کے رفقاء)"۔ چنانچہ شیعہ مذہب کی معتبر کتاب "رجال کشی" میں عبداللہ بن سبا کو شیعان علی میں ذکر کرتے ہوئے مصنف نے اس کے غالیانہ عقائد بڑی تفصیل سے لکھے ہیں اور اس بحث کو ان الفاظ پر ختم کیا ہے:

"وَ ذکر بعض اهل العلم ان عبدالله بن سبا کان یهودیا فاسلم، ووالیٰ علیا علیه السلام وکان یقول وهو علی یهودیته فی یوشع بن نون وصی موسیٰ بالغلو، فقال فی اسلامه بعد وفات رسول الله صلی الله علیه وآله فی علی علیه السلام مثل ذالک، وکان اول من اشهر القول بفرض امامة علي، واظهر البراءة من اعدائه، وکاشف مخالفیه وکفرهم، فمن هنا قال من خالف الشیعة ان اصل التشیع والرفض مأخوذ من الیهودیة."

(ص:۱۰۱)

۹:....... میں نے شیعہ حضرات کے نظریہ امامت کا تذکرہ کرتے ہوئے لکھا تھا کہ جو حیثیت عام مسلمانوں کے نزدیک ایک صاحب شریعت نبی کی ہے شیعہ حضرات کے نزدیک وہ حیثیت "امام" کی ہے، وہ بھی مبعوث من اللہ ہوتے ہیں، وہ بھی معصوم عن الخطا ہیں، ان کی اطاعت بھی غیر مشروط طور پر فرض ہے۔ ان پر وحی بھی نازل ہوتی ہے، اور وہ قرآن کریم کے احکام کو منسوخ یا معطل کرنے کا اختیار بھی رکھتے ہیں۔ ہمارے سائلان نے اس سے بھی انکار کیا ہے۔ حالانکہ اگر شیعہ مذہب کی

کتابوں کا مطالعہ کیا جائے اور مقام امامت کے جو اوصاف بیان کئے گئے ہیں ان کا بغور مطالعہ کیا جائے تو صاف نظر آتا ہے کہ نبی اور امام میں صرف نام کا اصطلاحی فرق ہے، ورنہ دونوں کے مرتبہ و مقام میں واقعتاً کوئی فرق نہیں، میں بنظر اختصار شیعہ مذہب کی دو کتابوں ''اصول کافی'' اور ''ترجمہ مقبول'' سے صفات ائمہ کی ایک فہرست پیش کرتا ہوں۔ اس سے مرتبہ امامت کا اندازہ کیا جاسکے گا:

۱:...... ''اماموں کے بغیر اللہ کی حجت مخلوق پر قائم نہیں ہوتی۔'' (اصول کافی ج:ا کتاب الحجۃ ص:۱۷۷)

۲:...... اماموں کی اطاعت فرض ہے۔'' (ایضاً ج: ص:۱۸۵)

۳:...... ''امام اللہ تعالیٰ کی مخلوق پر اللہ کے گواہ ہیں۔'' (ایضاً ص:۱۹۰)

۴:...... ''امام ہی ہدایت کنندہ ہیں۔'' (ایضاً ص:۱۹۱)

۵:...... ''امام، اللہ کے ولی الامر اور اس کے علم کے خازن ہیں۔'' (ایضاً ص:۱۹۲)

۶:...... امام زمین پر اللہ کے خلیفے اور اللہ کے دروازے ہیں جن سے آیا جاتا ہے۔'' (ایضاً ص:۱۹۳)

۷:...... ''امام اللہ تعالیٰ کا نور ہیں۔'' (ایضاً ص:۱۹۴)

۸:...... ''زمین صرف اماموں کے وجود سے قائم ہے۔'' (ایضاً ص:۱۹۶)

۹:...... ''امت کے اعمال نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر اور اماموں پر پیش ہوتے ہیں۔'' (ایضاً ص:۲۱۹)

۱۰:...... ''امام، معدن علم، شجرۂ نبوت ہیں اور ان کے پاس فرشتوں کی آمد و رفت ہوتی ہے۔'' (ایضاً ص:۲۲۱)

۱۱:...... ''اماموں کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا اور پہلے کے تمام انبیاءؑ و اصفیاءؑ کا علم حاصل ہے۔'' (ایضاً ص:۲۲۳)

۱۲:...... ''قرآن صرف اماموں نے پورا حاصل کیا ہے، اور وہی اس کا پورا علم جانتے ہیں۔'' (ایضاً ص:۲۲۸)

۱۳:...... ''اماموں کو اسم اعظم حاصل ہوتا ہے۔'' (ایضاً ص:۲۳۰)

۱۴:...... ''انبیاء علیہم السلام کی آیات اماموں کے پاس ہوتی ہیں۔'' (ایضاً ص:۲۳۱)

۱۵:...... ''امام ان تمام علوم کو جانتے ہیں جو فرشتوں، نبیوں اور رسولوں کی ف نسے ہیں۔'' (ایضاً ص:۲۵۰)

۱۶:...... ''امام جب بھی کسی چیز کو جاننا چاہیں جان لیتے ہیں۔'' (ایضاً ص:۲۵۸)

۱۷:...... ''امام اپنی موت کا وقت جانتے ہیں اور موت ان کے اختیار میں ہوتی ہے۔'' (ایضاً ص:۲۵۸)

۱۸:...... ''امام ''ماکان و مایکون'' کو جانتے ہیں اور ان پر کوئی چیز بھی مخفی نہیں ہوتی۔'' (ایضاً ص:۲۶۰)

۱۹:...... ''اللہ تعالیٰ نے جو کچھ حضور ﷺ کو سکھایا حضرت علیؓ کو اس کے سکھانے کا حکم دیا۔ اور حضرت علیؓ علم میں آنحضرت کے ساتھ شریک ہیں۔'' (ایضاً ص:۲۶۳)

۲۰:...... ''دین کے اختیارات اللہ تعالیٰ نے رسول اللہ ﷺ کو اور اماموں کو دے رکھے ہیں۔'' (ایضاً ص:۲۶۵)

۲۱:...... ''ایک روح جو جبریل و میکائیل سے بھی عظیم تر ہے، اور جو آنحضرت ﷺ کے سوا کسی نبی پر نازل نہیں ہوئی وہ ہمیشہ اماموں کے ساتھ رہتی ہے اور ان کو خبریں دیتی اور سیدھا رکھتی ہے۔'' (ایضاً ص:۲۷۳)

منافرت کا ارتکاب کیا ہے۔" حالانکہ میں نے اس کی جو عقلی دلیل بیان کی تھی اگر اس پر بہ نظر انصاف غور فرمایا جاتا تو معلوم ہوسکتا تھا کہ اس فقرہ میں کسی منافرت کا ارتکاب نہیں کیا گیا، بلکہ عقیدہ امامت کو عقل ونقل کی کسوٹی پر جانچنے کی مخلصانہ کوشش کی گئی ہے، اگر میرے استدلال میں کوئی سقم تھا تو فاضل مدعیان اس کی نشاندہی فرماسکتے تھے۔

۱۱:......میں نے لکھا تھا کہ "شیعہ مذہب جن اکابر کو امام معصوم کہتا ہے انہوں نے نہ کبھی امامت کا دعویٰ کیا، نہ مخلوق خدا کو اپنی اطاعت کی عام دعوت دی، بلکہ وہ سب کے سب اہل سنت کے اکابر اور مسلمانوں کی آنکھوں کا نور تھے، ان کا دین و مذہب، ان کا طور وطریق اور ان کی عبادت کبھی شیعوں کے اصول وعقائد کے اصول و عقائد کے مطابق نہیں ہوئی، بلکہ وہ سب صحابہؓ وتابعینؒ کے طریقہ پر تھے، وہی دین جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم چھوڑ کر گئے تھے اور جس پر ساری دنیا کے مسلمان عمل پیرا تھے، یہ اکابر بھی ساری دنیا کے سامنے اسی پر عمل کرتے تھے۔"

فاضل سائلان کو میرے اس فقرے سے بھی ناگواری ہوئی ہے، حالانکہ یہ ایک تاریخی حقیقت ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ مہاجرین وانصار کے ساتھ نمازیں پڑھتے تھے، ان کے ساتھ معاشرتی تعلق رکھتے تھے، اور انہوں نے حضرات خلفائے ثلثہ کے مقابلہ میں کبھی خلافت وامامت کا دعویٰ نہیں کیا، بلکہ تمام امور میں ان کے مشیر و وزیر رہے، حضرت سبط اکبر امام حسن رضی اللہ عنہ کا واقعہ کس کو معلوم نہیں کہ انہوں نے خلافت حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے سپرد کردی تھی، بعد کے تمام اکابر بھی عام مسلمانوں کے ساتھ مل جل کر رہتے تھے۔ کبھی کسی نے نہ خلافت وامامت کا دعویٰ کیا، نہ لوگوں کو برملا دعوت دی، مجھے حیرت ہے کہ اتحاد واتفاق کا جو نقشہ ان بزرگوں نے پیش کیا آج ہمارے شیعہ بھائیوں کو اس کا ذکر بھی ناگوار ہے۔

۱۲:...... میرے محترم دوستوں کو اس بات سے بھی ناگواری ہوئی ہے کہ

شائع نہیں کی کہ یہ ہمارے عقائد نہیں ہیں اور جب تک کوئی فرقہ، فرقہ اثنا عشریہ سے منسلک رہے گا، ان عقائد کفریہ سے برأت ظاہر نہیں کرسکتا ورنہ وہ اپنے دین سے ہاتھ دھو بیٹھے گا۔

مذکورہ بالا فتوی اور اس کی توثیقات اور تصدیقات کے طبع ہونے کے بعد ایک صاحب کو اظہار حق کا جوش آیا۔ یہ صاحب احمد علی سعید ہیں جن کو دار العلوم دیو بند کا مفتی اعظم ظاہر کیا گیا ہے ان کا حالیہ فتوی رسالہ "توحید" تہران میں ایرانی حکومت نے شائع کیا ہے۔ اس فتوی میں تحریر کیا ہے کہ روافض پر علی الاطلاق کفر کا فتوی لگانا غیر شرعی جسارت ہے۔ لیکن ساتھ یہ بھی لکھا ہے کہ فقہاء نے تصریح کی ہے کہ جو ان باتوں کا منکر ہو جو نصوص معلومہ سے ثابت ہیں۔ اس پر کفر کا فتوی لگایا جائے گا اور یہ بھی لکھا ہے کہ [illegible] کہ حضرت جبرئیل علیہ السلام نے وحی کے لانے میں غلطی کی ہے یا حضرت ابو بکر صدیق کی صحبت رسول کا قائل نہ ہو یا عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا پر بہتان تراشی کرتا ہو تو ایسا عقیدہ رکھنے والے پر کفر لگایا جائے گا۔ نیز یہ بھی لکھا ہے کہ تمام شیعوں کا عقیدہ یہ نہیں۔

[illegible] صاحب موصوف کو روافض سے [illegible] حالانکہ جو روافض فرقہ سے منسلک ہیں [illegible]۔ ان میں سے کوئی شخص بھی مذکورہ [illegible] ظاہر کرنے والا نہیں ہے جب سے [illegible] کہا گیا ہے اور حضرت [illegible] صاحب کا فتوی مع تصدیق علماء حق روافض کی تکفیر کے بارے میں شائع ہوا ہے اس کو [illegible] ہے کسی شیعہ نے بھی یہ اعلان نہیں کیا کہ ہم ان عقائد سے بری ہیں۔ اگر شیعہ ان [illegible] رسالہ توحید ہی میں احمد علی صاحب کے فتوے کے ساتھ ہی ان عقائد سے اپنی [illegible] کی وجہ سے ان پر کفر کا فتوی عائد کیا گیا۔ مفتی صاحب موصوف نے تحریر فرمایا کہ [illegible] ہے [illegible]"۔ مفتی صاحب کی [illegible] کیونکہ فرقہ اثنا عشریہ کا ہر فرد [illegible] گرچہ وہ اظہار نہیں کرتا لیکن قرائن واضحہ سے یہ [illegible] نے خود بھی یہ بات تحریر فرمائی ہے کہ قرائن واضحہ سے مفتی کو جب یہ معلوم ہو جائے تو کفر کا فتوی اس کے بارے میں دے سکتا ہے۔

[illegible] صاحب موصوف کا یہ فرمانا کہ "جن کے عقائد کفریہ ہیں وہ اقل قلیل ہیں" تعجب خیز ہے۔ کیا

مفتی صاحب پورے عالم کے روافض سے مل کر اور ہر اک کا عقیدہ معلوم کر کے یہ بات لکھ رہے ہیں۔ رجماً بالغیب یہ ارشاد فرما رہے ہیں؟

جناب مفتی صاحب نے ''شرح فقہ اکبر'' سے یہ بات بھی نقل کی ہے کہ اگر کسی کے کلام میں ۱۹۹ احتمال کفر کے ہیں اور ایک احتمال اس کی نفی کا ہے تو کفر کا فتویٰ نہیں لگانا چاہئے۔ مفتی صاحب نے اس بات کو مؤید کرنے کے لئے اس عبارت کو بے جا پیش کیا ہے اور اس کا غلط سہارا لیا ہے۔ جن عقائد کی بنیاد پر حضرات اکابر نے روافض پر کفر کا فتویٰ لگایا ہے ان میں سے کسی ایک میں بھی غیر کفر کا ایک فیصد بھی احتمال نہیں ہے جو شخص یہ کہتا ہو کہ قرآن محرف ہے اس میں کفر ہی کفر ہے۔ ایمان کا کون سا احتمال مفتی صاحب کو نظر آرہا ہے۔

[illegible] ۔ اس وقت جناب [illegible] علی صاحب نے اپنا فتویٰ لکھ کر اہل حق کے فتویٰ کی تردید کرنے کی بے جا جسارت کی ہے۔ روافض کے ہاتھ میں انہوں نے ایک بہت بڑا ہتھیار دے دیا تاکہ وہ مکفرین کو غلطی پر بتا سکیں پھر فتویٰ بھی دارالعلوم دیوبند کے مفتی اعظم کی طرف سے منسوب ہے حالانکہ یہ صاحب دارالعلوم دیوبند قائم کردہ حضرت مولانا قاسم نانوتوی قدس سرہٗ کے مدرسہ میں [illegible] ہیں مفتی ہیں مفتی اعظم تو کیا ہوتے۔

روافض، اہل سنت کو ان کے اکابر کو حتیٰ کہ حضرات صحابہ کرام تک کو کافر کہتے ہیں جن میں حضرات خلفاء ثلاثہ حضرت ابوبکرؓ حضرت عمر اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہم بھی ہیں بلکہ وہ حضرت رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر بھی یہ تہمت رکھتے ہیں کہ آپ نے العیاذ باللہ حضرت ابوبکر و عمر رضی اللہ عنہما کے ڈر سے امت کو اللہ تعالیٰ کا پیغام نہیں پہنچایا جو حضرت علیؓ کی خلافت سے متعلق تھا۔ جو لوگ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر کتمان حق کا الزام لگاتے ہوں کوئی تاویل والا مفتی ان کو کہاں تک دائرہ اسلام میں رکھ سکتا ہے؟ شیعہ خود اقرار سے حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے دین پر نہیں ہیں۔ اہل سنت الحمد للہ اسی دین پر ہیں جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم، اللہ تعالیٰ کی طرف سے لائے اور وہی حقیقتاً دین اسلام ہے، روافض کا اپنا بنایا ہوا خود ساختہ دین وہ ہے جسے وہ حضرات ائمہ اہل بیت علیہم الرحمۃ والرضوان کی طرف منسوب کرتے ہیں۔

جب وہ دین محمدی صلی اللہ علیہ وسلم پر ہیں ہی نہیں اور وہ اہل سنت کا دین اور اپنا دین الگ [illegible]

بتاتے ہیں۔ اہل سنت کو کافر کہتے ہیں تو علماء اہل سنت نے اگر ان کو دائرہ اسلام سے خارج بتادیا تو کونسی غلطی کی؟ روافض کو اس پر ذرا بھی افسوس نہیں ہے کہ وہ اہل سنت کے اس دین پر نہیں ہیں جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا دین ہے ان کو تو اپنے خود ساختہ دین پر فخر ہے وہ تو اہل سنت کے دین کو اختیار کرنے کو تیار نہیں اور ہمارے مفتیان کرام میں جو ان کو خواہ مخواہ دائرہ اسلام میں داخل کرنے کی بے جا کوشش میں لگے ہوئے ہیں۔ مفتی احمد علی صاحب کسی شیعہ سے یہ کہلوا دیں کہ میرا دین وہی ہے جسے حضرت خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم لے کر آئے تھے۔ اُس کے بعد اُن کے ''داخل فی الاسلام'' ہونے کی بات کریں' روافض صاف یوں نہیں کہتے کہ ہمارا دین اسلام نہیں ہے لیکن عقائد کفریہ کی وجہ سے ان کا دعوائے اسلام غلط ہے۔ یوں تو قادیانی اپنے آپ کو مسلمان کہتے ہیں حالانکہ ختم نبوت کے منکر ہیں۔ ان کو پاکستان قومی اسمبلی میں ہر فرقے اور ہر جماعت نے کافر قرار دے دیا وہ پھر بھی یہ کہہ رہے ہیں کہ ہم مسلمان ہیں۔ اس زبردستی کے دعویٰ کا اس دنیا میں علاج ہو جاتا اگر کسی جگہ اسلامی قانون کا نفاذ ہوتا اب تو آخرت ہی میں ان کے کفر کی سزا ملے گی، جوابدہی ہوگی۔

[illegible]

[illegible] ۔ کچھ عجب نہیں کہ سمجھدار شیعہ' خمینی کی امامت کو شیعوں کے لئے [illegible] سے بہت زیادہ ضرر رساں اور خطرناک قرار دے رہے ہوں کہ اس کی باتوں اور کتابوں سے اہل روافض کا کفر پوری طرح عیاں ہو گیا جواب تک تقیہ کے غلیظ حجاب میں مستور تھا۔

ساری دنیا کو معلوم ہے کہ روافض تمام صحابہ مہاجرین وانصار کو کافر کہتے ہیں اور یہ بھی سب کو معلوم ہے کہ ان کی ہر مجلس تبرا پر ختم ہوتی ہے، جو شخص مہاجرین وانصار کو کافر کہتا ہے وہ قرآن مجید کی تصریح "رضی اللہ عنہم ورضوا عنه" کو جھٹلاتا ہے، جو سورۃ توبہ میں موجود ہے۔

حقیقت یہ ہے کہ شیعوں کو تحریف قرآن کا اسی لئے قائل ہونا پڑا کہ وہ مہاجر وانصار کے کفر کے ایک کفر تے دوسرے کفر میں دھکیل دیا۔ مفتی احمد علی کسی شیعہ سے یہ کہلوادیں کہ مہاجرین و انصار سچے مسلمان تھے اور اللہ تعالیٰ ان سے راضی ہے۔ اگر مفتی صاحب انکو کافر کہنے کو تیار نہیں تو کیا وہ قرآن کی تکذیب کی وجہ سے عند اللہ کافر نہ ہوں گے؟

ہم شیعوں کو بھی دعوتِ فکر دیتے ہیں۔ ان میں سے ہر شخص غور کرے کہ میں سیدنا محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے دین پر ہوں یا نہیں؟ ابوبکر وعمر رضی اللہ عنہما، تمام مہاجرین وانصار جیسے بھی ہوں اللہ تعالیٰ کا ان کا معاملہ ہے تم اپنے ایمان کی تو فکر کرو۔ کیا بارہ اماموں کا عقیدہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے منقول ہے؟ کیا ان اماموں کے معصوم ہونے کے بارے میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کچھ ارشاد فرمایا؟ کیا تقیہ اور تبرا کی تعلیم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے دی ہے؟ غور کریں اور خوب کریں اور یہ بھی بتائیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم دنیا سے اپنے مقصد میں کامیاب ہو کر تشریف لے گئے یا ناکام۔ شیعہ کامیابی والی بات نہیں کہہ سکتے کیوں کہ ان کے نزدیک چار پانچ کے علاوہ سب صحابہ کافر تھے اور ان کا یہ بھی عقیدہ ہے کہ حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم، حضرت علی رضی اللہ عنہ کی خلافت کا اعلان نہ کرسکے۔ اگر شیعوں کی یہ بات مان لی جائے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی محنت رائیگاں گئی۔ شیعوں کی اس بات سے آیت قرآنی "**لیظهره علی الدین کله**" کی تکذیب لازم آتی ہے۔ ہم خیر خواہانہ طور پر شیعوں کو غور وفکر کی دعوت دیتے ہیں۔

فتویٰ کا تعلق تو روافض کی تکفیر سے تھا لیکن جناب احمد علی صاحب حرم شریف کے فساد کو بھی درمیان میں لے آئے جو وہاں ۱۴۰۷ھ کے حج کے موقع پر ہوا۔ تحریر فرماتے ہیں کہ "رہی یہ بات کہ ایران کے شیعوں نے حرم شریف میں فساد کیا۔ اگر یہ بات صحیح ہی ہو کہ انہوں نے فساد کیا ہے تو اس فعل کی وجہ سے بھی ان پر کفر کا فتویٰ کسی طرح بھی عائد نہیں ہوتا"۔ معلوم ہوتا ہے کہ شیعوں نے یہ بات احمد علی صاحب سے لکھوائی ہے مفتیان کرام نے اس فساد کی وجہ سے ان کو کافر نہیں کہا۔ ان کی وجوہِ کفر اور ہیں جو فتویٰ میں ذکر کی گئی ہیں۔

جناب احمد علی صاحب نے اول تو شیعوں کو فساد سے بَری کرنے کے لئے مذکورہ بالا عبارت میں یہ الفاظ لکھ دیئے ہیں کہ "اگر یہ بات صحیح ہی ہو کہ انہوں نے فساد کیا" پھر یہ تحریر فرمایا کہ "اب حرم میں جو کچھ ہوا کس نے پہل اور ابتداء کی، اس کے مقاصد کیا تھے اور کس نے دفاع کیا اسکو تو صحیح طور پر دونوں حکومتیں ہی جانتی ہیں (الی ان قال) کیسے کہا جائے کہ اس میں سنی مسلمان شریک نہیں تھے اس لئے کہ ایران میں صرف شیعہ ہی نہیں بستے، سنیوں کی بھی لاکھوں کی تعداد ہے۔ کیا ان میں سے کوئی حج کو نہیں گیا تھا اور اس میں شریک نہیں تھا؟

مفتی صاحب نے خواہ مخواہ ایسے احتمالات پیدا کئے ہیں جن سے شیعوں کا حجاج پر حملہ آور ہونا اور "البلد الامین" میں فساد برپا کرنا محض ایک مشکوک سی بات ہو کر رہ جاتی ہے جس سے بڑی حد تک شیعوں کا دامن فساد اور قتل و قتال سے پاک ہو جاتا ہے۔ یا وہ لوگ جنہوں نے ان سے فتویٰ لکھوایا اور صحیح حال اللہ تعالیٰ ہی کو معلوم ہے لیکن انہوں نے دانستہ یا نادانستہ طور پر جو شیعوں کی حمایت کی ہے وہ جسارت بے جا ہے۔

مختلف ممالک کے حجاج موقع پر حاضر تھے جنہوں نے آنکھوں دیکھا حال بیان کیا ہے خواہ مخواہ ان کی آنکھوں میں دھول جھونکی جارہی ہے اور جھوٹی شقیں نکال کر انکو جھوٹا اور روافض کو شر و فساد سے بری قرار دیا جارہا ہے۔ ایرانی شیعہ تقریباً اٹھارہ سال سے حج کے نام پر حرمین آتے رہے ہیں اور شر و فساد کرتے رہے ہیں۔ جناب [illegible] علی [illegible] صاحب [illegible] حرکات سے صرف نظر کر گئے ہوں۔ ورنہ ایسی بات نہ لکھتے۔ بلاشبہ ایران میں اہل سنت والجماعت رہتے ہیں۔ اول تو ان کی تعداد بہت ہی کم ہے۔ پھر جو حج میں تھوڑے سے آتے رہے ہیں وہ تو دوسرے مسلمانوں کی طرح صرف حج کرنے آتے ہیں۔ شیعوں کے ساتھ کسی سال بھی انہوں نے شر و فساد اور نعرہ بازی میں شرکت نہیں کی۔ احقر کو برسہا برس سے ہر سال حج کی سعادت نصیب ہوتی ہے۔ شیعوں کا شر و فساد ہر سال سامنے آتا تھا۔ لیکن سعودی حکومت قصداً طرح دے جاتی تھی اور چشم پوشی سے کام لیتی تھی۔ جب سر سے پانی اونچا ہو گیا تو حکومتِ سعودیہ کو وہ اقدام کرنا پڑا جس کی ذمہ داری ان پر آتی تھی۔

شیعہ قرآن کو تو مانتے نہیں ورنہ "سورۃ حج" کی آیت (ومن یرد فیه بالحاد بظلم نذقه من عذاب الیم) (الحج: ۲۵) کو سامنے رکھتے اور وہ حرکت نہ کرتے جو انہوں نے مکہ معظمہ میں ۱۴۰۷ کے حج میں کی۔ آخر حج کے موقع پر چاقو اور چھری لے کر جلوس نکالنا حج کا کونسا رکن ہے؟۔

مفتی احمد علی صاحب ہی اس عقدۂ لاینحل کو حل کر سکتے ہیں۔ فتویٰ کے آخر میں احمد علی صاحب نے لکھا ہے کہ "موجودہ وقت میں جو کچھ ہے مفاد پرستوں اور اقتدار پرستوں کا ایک نیا فتنہ ہے"۔ ہمارے نزدیک احمد علی صاحب کا فتویٰ کچھ اس انداز کا ہے کہ انہیں مفاد پرستوں نے استعمال کر لیا ہے اور اہل کفر کے کفر ظاہر ہو جانے کے بعد انکو دائرہ اسلام میں داخل کرنے کی ضد کرنا یہ ایک مستقل فتنہ ہے۔ اللہ ہم سب پر رحم فرمائے اور شیعہ کے مکائد اور دسائس سے محفوظ رکھے۔ یہ بات قابلِ سوال ہے کہ "دیوبند" کا لکھا ہوا

جلد ہشتم

# فتاویٰ دار العلوم دیوبند مدلّل و مکمل

# کتاب النکاح نصف آخر

افادات

مفتی اعظم، عارف باللہ حضرت مولانا مفتی عزیز الرحمن صاحب عثمانی قدس سرہ

(مفتی اول دار العلوم دیوبند)

حسب ہدایت

حکیم الاسلام حضرت مولانا محمد طیب صاحب مدظلہ مہتمم دار العلوم دیوبند

مرتّب

مولانا محمد ظفیر الدین صاحب

شعبۂ ترتیب فتاویٰ دار العلوم دیوبند

دار الاشاعت

مقابل مولوی مسافر خانہ ○ اردو بازار، کراچی نمبر ۱

الجواب :- اس صورت میں نکاح نہیں ہوتا ہے[1]۔

نابالغہ کا انکار

سوال (۱۱۸۶) ۱؎ ہندہ نابالغہ کو جب فریب کا حال معلوم ہوا تو اس نے انکار کر دیا کہ ہم کو نکاح منظور نہیں ہے اس صورت میں کیا حکم ہے۔ ؟

نابالغہ کی اجازت

سوال (۱۱۸۷) ۲؎ ہندہ نے بحالت عدم بلوغ نکاح کرنا منظور کیا پھر جس وقت بالغہ ہوئی اسی وقت نکاح کو نامنظور کیا اور فوراً ہی انکار کر دیا کہ ہم کو نکاح منظور نہیں ہے اس صورت میں کیا حکم ہے۔ ؟

الجواب :- ۱؎ نابالغہ کا انکار و عدم انکار برابر ہے اگر صرف اسکی اجازت سے نکاح کیا گیا ہے تو درست ہی نہیں ہوا[2]۔ ظفیر)

۲؎ بعد بلوغ کے انکار معتبر ہے لیکن فسخ نکاح کے لئے قضاء قاضی شرط ہے[3]۔ کذا فی الدر المختار و الشامی۔ فقط۔ (صرف نابالغہ کی منظوری سے نکاح درست نہیں اس لئے اگر ولی نے اجازت نہیں دی تھی تو وہ نکاح نہیں ہوا کہ فسخ کی ضرورت ہو۔ ظفیر)

شیعہ دھوکہ سے نکاح کرلے تو وہ جائز ہے یا نہیں۔

سوال (۱۱۸۸) اگر پر شیعہ کسی عورت کو یہ دھوکہ دے کہ میں سنی ہوں تو اس نکاح کی بابت علماء دین کیا فتویٰ فرماتے ہیں۔ ؟

الجواب :- اس صورت میں فقہاء کا فتویٰ یہ ہے کہ نکاح نہیں ہوتا اور عورت اس سے علیحدہ ہو سکتی ہے۔ فقط۔

---

[1] لو تزوجته علی انه حر او سنی الخ فبان بخلافه او علی انه فلان ابن فلان فاذا هو لقیط او ابن زنا لها الخیار الخ. (رد المحتار باب الکفاءة ص ۳۳۶ ج ۲) ظفیر۔ ۱۲

[2] وهو ای الولی شرط صحة نکاح صغیر و مجنون و رقیق ای شخص صغیر و یشمل الذکر و الانثی (رد المحتار باب الولی ص ۳۰۶ ج ۲) ظفیر۔ ۱۲

[3] لهما ای لصغیر و صغیرة خیار الفسخ الخ بالبلوغ الخ بشرط القضاء للفسخ (الدر المختار علی هامش رد المحتار باب الولی ص ۳۲۰ ج ۲ و ص ۳۲۱ ج ۲) ظفیر۔ ۱۲

پاس نہ بھیجیں اور اس کو جبار خاں کی منکوحہ نہ سمجھیں، اور رخصت نہ کریں دوسری جگہ نکاح کر دیں[1]. فقط

عیسائی ہونے کے بعد نکاح باقی نہیں رہتا

**سوال (۱۴۴۶)** - میاں بیوی میں تکرار ہو کر بیوی عیسائی ہو گئی نکاح باقی رہا یا نہیں۔

**الجواب** - اس صورت میں نکاح باقی نہیں رہا[2]۔

پھر مسلمان ہو جائے تو

**سوال (۱۴۴۷)** - اگر بیوی پھر مسلمان ہو گئی تو شوہر اول کا کچھ حق باقی ہے یا نہیں۔

**الجواب** - پھر مسلمان ہونے پر وہ عورت شوہر اول کو ہی دی جاوے گی، یعنی اس عورت کو مجبور کیا جا وے کہ شوہر اول سے نکاح کرے، در مختار و شامی میں یہ مسئلہ لکھا ہے[3]۔ فقط

شوہر رافضی ہو جائے تو کیا حکم ہے

**سوال (۱۴۴۸)** - میں نے اپنی دختر کا نکاح کرتے وقت خوب تحقیق کر لی تھی، وہ لوگ سنت جماعت تھے، رافضی نہیں تھے۔ اب وہ لوگ عرصہ چھ سال سے رافضی ہو گئے ہیں، میری لڑکی سے بھی رافضی ہونے کو کہا اس نے انکار کیا تو سخت تکالیف دی اور میرے گھر پہنچا گئے، آیا سنت جماعت لڑکی کا نکاح شیعہ رافضی سے رہ سکتا ہے یا نہ، میں لڑکی مذکورہ کا نکاح سنت جماعت کے ساتھ کر سکتا ہوں یا نہیں۔

---

[1] وارتداد احدهما ای الزوجین فسخ عاجل بلا قضاء (در مختار) ای بلا توقف علی قضاء القاضی وكذا بلا توقف علی مضی عدة فی المدخول بها (رد المحتار باب نكاح الكافر ص ۵۳۹ ج ۲) ظفير

[2] وارتداد احدهما ای الزوجین فسخ عاجل بلا قضاء (الدر المختار علی هامش رد المحتار باب نكاح الكافر ص ۵۳۹ ج ۲) ظفير - [3] وتجبر علی الاسلام وعلی تجديد النكاح زجرا لها بمهر يسير كدينار وعليه الفتوى (در مختار) فلكل قاض ان يجدده بمهر يسير ولو بدينار رضيت ام لا وتمنع من التزوج بغيره بعد اسلامها ولا يخفی ان محله ما اذا طلب الزوج ذلك (رد المحتار باب نكاح الكافر ص ۵۴۰ ج ۲) ظفير

**الجواب۔** اس صورت میں آپ اپنی دختر کا نکاح ثانی کر دیں، کیونکہ رافضی تبرائی سے نکاح سنی عورت کا منعقد نہیں ہوتا اور اگر بعد نکاح کے شوہر رافضی ہو جاوے تو نکاح ٹوٹ جاتا ہے[1] فقط۔

شوہر عیسائی ہوا پھر مسلمان ہوا اس کی بیوی کا کیا حکم ہے

**سوال (۱۱۴۴۹)** - ایک شخص مسلمان عیسائی ہو گیا اور چھ ماہ تک عیسائی رہا۔ اب پھر مسلمان ہو گیا تو اس کی زوجہ دوسری جگہ نکاح کر سکتی ہے یا نہیں۔

**الجواب۔** جس وقت وہ مرد عیسائی ہوا، اس کی زوجہ اسی وقت اس کے نکاح سے خارج ہو گئی، پس اگر اب عدت اس کی جو کہ تین حیض ہیں گزر گئی ہے تو وہ عورت دوسری جگہ نکاح کر سکتی ہے اور اگر چاہے پہلے شوہر سے بھی نکاح کر سکتی ہے لیکن یہ اس کی مرضی پر ہے مجبور نہ کی جاوے[2] گی۔

عیسائی عورت مسلمان ہو گئی تو عیسائی شوہر سے اس کا نکاح باقی نہیں رہا

**سوال (۱۱۴۵۰)** - ہندہ نے مذہب عیسوی کو ترک کر کے اسلام قبول کر لیا، بکر اس کا شوہر ہنوز کافر مذہب عیسوی پر قائم ہے اور کہتا ہے کہ میں اہل کتاب ہوں، میرا نکاح قائم ہے جب تک میں اس کو طلاق نہ دوں، اور ہندہ کو خلع لینے کا بھی کوئی حق نہیں ہے؟ ہندہ مسلمان سے نکاح کر سکتی ہے یا نہیں؟ اور خلع لینے کی ضرورت ہے یا نہیں؟ اور اگر نکاح کر سکتی ہے تو کب تک کر سکتی ہے؟۔

**الجواب۔** بکر کا قول غلط ہے۔ مرد کتابی کا نکاح عورت مسلمہ سے نہیں ہو سکتا

---

[1] من سب الشیخین او طعن فیہما کفر ولا تقبل توبتہ وبہ اخذ الدبوسی وابو اللیث وھو المختار للفتوی (الدر المختار علی ہامش رد المحتار باب المرتد ج ۳ ص ۴۲۸) وارتداد احدہما ای الزوجین فسخ عاجل بلا قضاء (ایضاً باب نکاح الکافر ج ۲ ص ۵۳۹) ظفیر۔ [2] ویجدد بینہما النکاح ان رضیت زوجتہ بالعود الیہ والا فلا تجبر (رد المحتار باب المرتد ج ۳ ص ۴۲۷) ظفیر۔

**الجواب**۔ کافر ہوجانا احد الزوجین کا موجب فسخ نکاح ہے پھر اگر تجدید نکاح کی جاوے گی تو عورت کی رضامندی سے ہوگی اور مہر بھی حسب خواہش عورت جدید ہوگا[2]، البتہ اس صورت میں کہ عورت کی طرف سے ارتداد سرزد ہو جو موجب فسخ نکاح ہو، فقہاء نے لکھا ہے کہ زجراً اس عورت کو مجبور کیا جاوے گا شوہر اول سے نکاح کرنے پر بمہر جدید کذا فی الدر المختار و اقرہ الشامی[3]۔ فقط

غالی شیعہ کافر ہیں یا مسلمان | **سوال** (۱۴۴۶۵)۔ جو فرقۂ شیعہ حضرت عائشہ صدیقہؓ کے افک کا قائل اور معتقد ہو اور نیز اس امر کا بھی معتقد ہو کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد اکثر صحابہ مرتد و کافر ہو گئے ہیں۔ العیاذ باللہ، وہ فرقہ مرتد کا ہے یا فاسق۔

**الجواب**۔ فرقہ مذکورہ جس کے عقائد وہ ہیں جو مذکور ہوئے باتفاق اہل سنت و جماعت کافر و مرتد ہے کما فی رد المحتار جلد ثالث باب المرتد ص۲۹۴۔ نعم لا شک فی تکفیر من قذف السیدة عائشة او انکر صحبة الصدیقؓ او اعتقد الالوهیة فی علیؓ او ان جبریل غلط فی الوحی او نحو ذلک من الکفر الصریح المخالف للقرآن اھ شامی و فی المرقاة شرح المشکوٰة قلت وهذا فی حق الرافضة

[1] ولو ارتد احدهما فسخ فی الحال اھ ولو ارتد هو لا تجبر المرأة علی التزوج به لعدم الولایة باب نکاح الکافر ج۲ ص۴۳۱، ولا تجبر بکر بالغة علی النکاح ای لا ینفذ عقد الولی الا بغیر رضاها اھ لانها حرة مخاطبة فلا یکون للغیر علیها ولایة ایضا باب الولی ص۴۱۱ ظفیر

[2] لکن لو ارتدت المرأة اھ لکنها تجبر علی الاسلام و النکاح مع زوجها الاول لان الحسم یحصل بتجدید الجبر اھ ولا یخفی ان محله ما اذا طلب الاول ذلک اما اذا سکت او تزوجها من غیر تجدید لان الحق له وکذا اذا لو لم یطلب تجدید النکاح لا یجدده القاضی (البحر الرائق باب نکاح الکافر ص۲۱۴ ظفیر)

[3] رد المحتار باب المرتد ص۴۰۳ و ص۴۰۶ ۔ ظفیر۔

والخارجة فی زماننا فانهم یعتقدون کفر اکثر الصحابة فضلاً عن سائر اهل السنة والجماعة فهم کفرة بالاجماع بلا نزاع[1] اور مظاہر حق میں ہے کہ شیعہ تکفیر صحابہ اور قذف عائشہ صدیقہؓ کو کہ اعظم موجبات کفر ہے سبب رفع درجات کا جانتے ہیں اور صرف استحلال معصیة کفر ہے چہ جائیکہ کفر کو موجب رفع درجات کا گنیں انتہیٰ مظاہر حق۔

شیعہ کی عورت منکوحہ سے نکاح جائز ہے یا نہیں

**سوال** (۱۴۴۶)۔ کیا ان کی عورتوں منکوحہ کے ساتھ بلا طلاق نکاح جائز ہے اور وہ اہل سنت کا عقیدہ رکھتی ہیں۔

**الجواب**۔ اوپر معلوم ہوا کہ روافض مذکورہ کافر و مرتد ہیں، لہٰذا مسلمہ سنیہ عورت کا نکاح ان کے ساتھ صحیح نہیں ہوا، اور ان کی عورتوں سے بدون طلاق سنیوں کا نکاح صحیح ہے۔

شیعہ سنی لڑکی کا نکاح درست ہے یا نہیں

**سوال** (۱۴۴۷)۔ ایسے فرقہ کے نکاح میں اہل سنت والجماعت کی لڑکیاں آسکتی ہیں یا نہ۔

**الجواب**۔ نہیں آسکتی ہیں۔

جو سنی لڑکیاں شیعوں کے عقد میں ہوں

**سوال** (۱۴۴۸)۔ سنیوں کی جو لڑکیاں ان کے نکاح میں ہیں کیا بر تقدیر تکفیر ان کا نکاح فسخ ہوگا یا نہ۔

**الجواب**۔ جب کہ عقائد ان روافض کے بوقت نکاح بھی ایسے ہی تھے تو مسلمہ سنیہ عورت کا ان کے ساتھ نکاح منعقد ہی نہیں ہوا، لہٰذا فسخ کی حاجت نہیں ہے

شیعہ لڑکی سے نکاح

**سوال** (۱۴۴۹)۔ اس فرقہ کی لڑکیوں کے ساتھ اہل سنت والجماعت کا نکاح درست ہے یا نہیں۔

---

[1] دیکھئے شامی باب المرتد ص۴۰۴ ج۳ و ص۴۰۶ ج۳۔ ظفیر۔

**الجواب** - درست نہیں کیونکہ مابین کافر و مسلم مناکحت صحیح نہیں ہے۔

**ان کی خوشی وغم میں شرکت**

**سوال (۱۴۷۰)** - اہل سنت والجماعۃ کو اس فرقہ کی شادی وغمی اور ان کے جنازہ وغیرہ کی شرکت درست ہے یا نہیں۔

**الجواب** - ایسے فرقوں کے بارے میں حدیث شریف میں ولا تجالسوہم ولا تناکحوہم وغیرہ الفاظ وارد ہیں لہذا ان کی غمی و شادی میں مسلمانوں کو شریک ہونا جائز نہیں ہے۔ فقط

**کافر کی بیوی مسلمان ہوگئی اس کے نکاح کا کیا حکم ہے**

**سوال (۱۴۷۱)** - ہندہ کافرہ تھی اب مسلمہ ہوگئی ہے اور اس کا شوہر بدستور کافر ہے۔ کیا ہندہ کا نکاح کسی مسلمان سے ہوسکتا ہے یا نہیں۔

**الجواب** - کتب فقہ میں اس صورت کے متعلق یہ لکھا ہے کہ وہ عورت مسلمہ تین حیض کے بعد یا اگر حیض نہ آتا ہو تو تین ماہ کے بعد پہلے شوہر کے نکاح سے جدا ہوگی، اس کے بعد اس کو دوسرا نکاح کرنا درست ہوسکتا ہے، تین حیض یا تین ماہ گزرنے سے پہلے اس عورت کو دوسرا نکاح درست نہیں ہے۔ کذا فی الدر المختار واذا اسلم احدہما ای احد المجوسیین او امرأۃ الکتابی الی ان قال لم تبن حتی تحیض ثلاثا او تمضی ثلثۃ اشہر قبل اسلام الآخر اقامۃ شرط الفرقۃ مقام السبب۔ قولہ اقامۃ شرط الفرقۃ وہو مضی ہذہ المدۃ مقام السبب وہو الاباء الخ شامی۔[1]

**مسجد کو برا کہنے والا کیسا ہے**

**سوال (۱۴۷۲)** - اگر کوئی شخص اپنی ثروت کے گھمنڈ سے یہ کہے کہ میں مسجد پر پیشاب کرتا ہوں اور امام کو گالیاں دے، ایسے شخص کے لئے کیا حکم ہے اور جو اشخاص اس کے مددگار ہیں اور مسجد کے لوٹوں کو تڑوا دیں

---

[1] دیکھئے رد المحتار باب نکاح الکافر ص۵۳۶ ج۲ و ص۵۳۷ ج۲ - ظفیر۔

دورِ حاضر کی ۷ مستند تفاسیر کا جامع خلاصہ

# گلدستۂ تفاسیر

حضرۃ الحاج عبد القیوم مہاجر مدنی مدظلہ العالی

فقیہ العصر حضرت مولانا مفتی عبد الستار صاحب مدظلہم

حضرت علامہ ڈاکٹر خالد محمود صاحب مدظلہ العالی

ادارہ تالیفاتِ اشرفیہ

چوک فوارہ ملتان پاکستان 061-540513-519240

E-mail: ishaq90@hotmail.com//Website: www.taleefat-e-ashrafia.com

**واقعۂ ہجرت:**

یعنی بالفرض اگر تم نبی کریم ﷺ کی مدد نہ کروگے نہ سہی۔ ان کا منصور وکامیاب ہونا کچھ تم پر موقوف نہیں، ایک وقت پہلے ایسا آچکا ہے جب ایک یار غار کے سوا کوئی آپ کے ساتھ نہ تھا۔ معدودے چند مسلمان مکہ والوں کے مظالم سے تنگ آکر ہجرت کر گئے تھے آخر آپ کو بھی ہجرت کا حکم ہوا۔ مشرکین کا آخری مشورہ یہ قرار پایا تھا کہ ہر قبیلہ کا ایک ایک نوجوان منتخب ہو اور وہ سب مل کر یک وقت آپ ﷺ پر تلواروں کی ضرب لگائیں تا کہ خون بہا دینا پڑے تو سب قبائل پر تقسیم ہوجائے اور بنی ہاشم کی یہ ہمت نہ ہو کہ خون کے انتقام میں سارے عرب سے لڑائی مول لیں۔ جس شب میں اس ناپاک کاروائی کو ۱ جامہ پہنانے کی تجویز تھی، حضور ﷺ نے اپنے بستر پر حضرت علیؓ کو لٹایا تا کہ لوگوں کی امانتیں احتیاط سے آپ کے بعد مالکوں کے حوالہ کردیں اور حضرت علیؓ کی تسلی فرمائی کہ تمہارا بال بیکا نہ ہوگا پھر خود بہ نفس نفیس ظالموں کے ہجوم میں سے "شاھت الوجوہ" فرماتے ہوئے اور ان کی آنکھوں میں خاک جھونکتے ہوئے صاف نکل آئے۔ حضرت ابوبکر صدیقؓ کو ساتھ لیا اور مکہ سے چند میل ہٹ کر غار ثور میں قیام فرمایا۔ یہ غار پہاڑ کی بلندی پر ایک بھاری مجوف چٹان ہے جس میں داخل ہونے کا صرف ایک راستہ تھا وہ بھی ایسا تنگ کہ انسان کھڑے ہوکر یا بیٹھ کر اس میں گھس نہیں سکتا۔ صرف لیٹ کر داخل ہونا ممکن تھا۔ اول حضرت ابوبکرؓ نے اندر جاکر اسے صاف کیا سب سوراخ کپڑے سے بند کیے کہ کوئی کیڑا کانٹا گزند نہ پہنچا سکے۔ ایک سوراخ باقی تھا۔ اس میں اپنا پاؤں اڑا دیا۔ سب انتظام کر کے حضور ﷺ سے اندر تشریف لانے کو کہا۔ آپ ﷺ صدیق کے زانو پر سر مبارک رکھ کر استراحت فرما رہے تھے کہ سانپ نے ابوبکرؓ کا پاؤں ڈس لیا۔ مگر صدیقؓ پاؤں کو حرکت نہ دیتے تھے مبادا حضور ﷺ کی استراحت میں خلل پڑے۔ جب آپ ﷺ کی آنکھ کھلی اور قصہ معلوم ہوا تو آپ ﷺ نے لعاب مبارک صدیق کے پاؤں کو لگا دیا جس سے فوراً شفا ہوگئی ادھر کفار "قائف" کو ہمراہ لے کر جو نشان ہائے قدم کی شناخت میں ماہر تھا۔ حضور ﷺ کی تلاش میں نکلے۔ اس نے غار ثور تک نشان قدم کی شناخت کی مگر خدا کی قدرت کہ غار کے دروازہ پر مکڑی نے جالا تن لیا اور جنگلی کبوتر نے انڈے دیدیے۔ یہ دیکھ کر سب نے قائف کو جھٹلایا اور کہنے لگے کہ یہ مکڑی کا جالا تو محمد (ﷺ) کی ولادت سے بھی پہلے کا معلوم ہوتا ہے۔ اگر اندر کوئی داخل ہوتا تو یہ جالا اور انڈے کیسے صحیح وسالم رہ سکتے تھے۔ ابوبکر صدیقؓ کو اندر سے کفار کے پاؤں نظر پڑتے تھے۔ انہیں فکر تھی کہ جان سے زیادہ محبوب جس کیلئے سب کچھ فدا کر چکے ہیں دشمنوں کو نظر نہ پڑ جائیں۔ گھبرا کر کہنے لگے کہ یارسول اللہ! اگر ان لوگوں نے ذرا جھک کر اپنے قدموں کی طرف نظر کی تو ہم کو دیکھ کر پائینگے، حضور ﷺ نے فرمایا کہ ابوبکر تیرا کیا خیال ہے ان دو کی نسبت جن کا تیسرا اللہ ہے یعنی جب اللہ ہمارے ساتھ ہے تو پھر کس کا ڈر ہے۔ اس وقت حق تعالی نے ایک خاص قسم کی سکینت سکون واطمینان حضور ﷺ کے قلب [illegible] اور آپ ﷺ کی برکت سے ابوبکرؓ کے قلب مقدس پر نازل فرمائی اور فرشتوں کی فوج سے حفاظت وتائید کی۔ یہ اسی تائید غیبی کا کرشمہ تھا کہ مکڑی کا جالا جسے "اوھن البیوت" بتلایا ہے بڑے بڑے مضبوط ومستحکم قلعوں سے بڑھ کر ذریعہ تحفظ بن گیا۔ اس طرح خدا نے کافروں کی بات نیچی کی اور ان کی تدابیر خاک میں ملادیں۔ آپ ﷺ تین روز غار میں قیام فرما کر بعافیت تمام مدینہ طیبہ پہنچ گئے بیشک انجام کار خدا ہی کا بول بالا رہتا ہے۔ وہ ہر چیز پر غالب ہے اور اس کا کوئی کام حکمت سے خالی نہیں۔

(تنبیہ): بعض نے وَاَيَّدَهٗ بِجُنُوْدٍ لَّمْ تَرَوْهَا سے بدروحنین وغیرہ میں جو نزول ملائکہ ہوا وہ مراد لیا ہے مگر ظاہر سیاق سے وہی ہے جو ہم نے بیان کیا ہے واللہ اعلم۔

**حضرت ابوبکرؓ کی فضیلت:**

اِذْ يَقُوْلُ لِصَاحِبِهٖ جب کہ پیغمبر اپنے ساتھی (ابوبکر) سے کہہ رہے تھے۔ اذ اخرجہ سے اذ ھما فی الغار اول بدل اور اذ یقول دوسرا بدل ہے۔ ترمذی اور بغوی نے حضرت ابن عمرؓ کی روایت سے لکھا ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے حضرت ابوبکرؓ سے فرمایا تم میرے غار کے ساتھی ہو اور حوض پر میرے ساتھی ہوگے۔ مسلم نے حضرت ابن مسعود کی روایت سے لکھا ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا اگر میں (اللہ کے سوا) کسی کو خلیل بنانے والا ہوتا تو ابوبکر کو خلیل بنالیتا مگر

(اب) وہ میرے بھائی اور ساتھی ہیں اور اللہ نے تمہارے ساتھی کو (یعنی مجھے اپنا) خلیل بنالیا ہے۔ حسن بن فضل کا قول ہے اگر کوئی ابوبکرؓ کو رسول اللہ ﷺ کا صحابی نہ کہے تو وہ کافر ہے قرآنی صراحت کا انکار کرتا ہے، باقی صحابہ میں سے اگر وہ کسی کو صاحب رسول اللہ ﷺ نہ کہے تو بدعتی (فاسق) ہوگا کافر نہ ہوگا۔

لَا تَحْزَنْ اِنَّ اللّٰهَ مَعَنَا غم نہ کر بلاشہ اللہ ہمارے ساتھ ہے۔ اللہ کی معیت بے کیف ہے۔ حضرت شیخ شہید مرزا مظہر جان جاناں رحمہ اللہ نے فرمایا حضرت ابوبکر کی یہ ہی فضیلت بہت بڑی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ابوبکر کو اپنے ساتھ ملا کو اللہ کی معیت کی دونوں کیلئے یکجائی ثابت کی اللہ کی جو معیت اپنے لئے ثابت کی وہی معیت حضرت ابوبکرؓ کر لئے بھی ثابت کی جو حضرت ابوبکرؓ کی فضیلت کا انکار کرتا ہے وہ اس آیت کا انکار کرتا ہے اور جو آیت کا منکر ہے وہ کافر ہے۔ یہ حضرت ابوبکر کے دل میں فکر پیدا ہونا تو ایسا بزدلی کی وجہ سے نہ تھا جیسے رافضی تہمت لگاتے ہیں بلکہ رسول اللہ ﷺ کی ذات مبارک کے متعلق آپ کو اندیشہ ہوا اور انہوں نے (اپنے دل میں) کہا اگر میں مارا جاؤں تو (کوئی حرج نہیں) ایک آدمی کا قتل ہوگا اور اگر رسول اللہ ﷺ شہید کردیے گئے تو امت ہلاک ہوجائیگی ہم غار والی حدیث میں ذکر کریں گے کہ حضرت ابوبکرؓ کو غم رسول اللہ ﷺ کی ذات مبارکہ کا تھا۔ اپنی جان کا اندیشہ نہ تھا۔

## ہجرت:

موسیٰ بن عقبہ اور ابن اسحاق اور امام احمد اور بخاری اور ابن حبان نے حضرت عائشہؓ کی روایت سے اور ابن اسحاق وطبرانی نے حضرت عائشہؓ کی بہن حضرت اسماءؓ کی روایت سے بیان کیا ہے۔

## ہجرتِ مدینہ کا آغاز:

حسب بیان بخاری حضرت عائشہؓ نے فرمایا مجھے شعور ہوا تو میں نے اپنے ماں باپ کو ایک (نئے) دین پر چلتے دیکھا کوئی دن ایسا نہیں گذرتا تھا کہ صبح اور شام رسول اللہ ﷺ ہمارے گھر تشریف نہ لاتے ہوں جب مسلمانوں پر زیادہ تکلیفیں پڑیں تو رسول اللہ ﷺ نے فرمایا میں نے خواب میں تمہارا مقام ہجرت دیکھ لیا جہاں بکثرت کھجوروں کے درخت ہیں اور دو سنگلاخ زمینوں کے وسط میں واقع ہے۔ چنانچہ مہاجرین مدینہ کو ہجرت کر گئے اور جو لوگ مکہ چھوڑ کر حبشہ کو چلے گئے تھے۔ وہ بھی عموماً (حبشہ سے) مدینہ کو آگئے۔ حضرت ابوبکرؓ بھی مدینہ جانے کی تیاری کرنے لگے۔ لیکن رسول اللہ نے ان سے فرمایا ذرا توقف کرو۔ (ابھی مجھے اجازت نہیں ملی) امید ہے کہ مجھے بھی اجازت مل جائیگی حضرت ابوبکرؓ نے کہا میرے ماں باپ قربان کیا آپ کو اپنے لئے بھی اجازت کی امید ہے فرمایا ہاں حضرت ابوبکر رسول اللہ ﷺ کے ساتھ چلنے کی غرض سے رک گئے آپ نے دو اونٹنیاں کیکر کے پتے کھلا کھلا کر چار ماہ تک پالیں۔

## حضور علیہ ﷺ کی حضرت ابوبکرؓ کے گھر تشریف آوری:

ایک روز ہم حضرت ابوبکر کے گھر ٹھیک دوپہر کو بیٹھے ہوئے تھے کہ کسی نے کہا یہ رسول اللہ ﷺ تشریف لا رہے ہیں آپ اس روز سر پر کپڑا ڈالے ایسے وقت آرہے تھے جو خلاف معمول تھا۔ حضرت ابوبکر نے کہا میرے ماں باپ قربان اس وقت جو آرہے ہیں تو ضرور حکم مل گیا ہے (اسی لئے دوپہر کو آرہے ہیں) رسول اللہ ﷺ تشریف لے آئے داخلہ کی اجازت لی اور اندر آگئے۔

## خوشخبری:

حضرت ابوبکرؓ سے فرمایا جو لوگ تمہارے پاس ہوں ان کو یہاں سے ہٹادو حضرت ابوبکرؓ نے عرض کیا کوئی مخبر نہیں بس یہی میری دونوں لڑکیاں ہیں دوسری روایت میں آیا ہے بس یہی آپ کے گھر والے ہیں رسول اللہ ﷺ نے فرمایا مجھے یہاں سے نکلنے کی اجازت مل گئی ہے۔ حضرت ابوبکرؓ نے عرض کیا مجھے ساتھ چلنے کی اجازت دیجئے۔ فرمایا ہاں (تم میرے ساتھ چلوگے) ابوبکرؓ رونے لگے خوشی سے روتے ہوئے میں نے اس سے پہلے کسی کو نہیں دیکھا تھا۔

## اونٹنیوں کی خریداری:

حضرت ابوبکرؓ نے عرض کیا اے اللہ کے رسول ﷺ میرے ماں باپ آپ پر قربان میری یہ دو اونٹنیاں ہیں ان میں سے ایک آپ لے لیجئے۔ فرمایا قیمت سے (لوں گا) جو اونٹ میرا نہ ہو اس پر سوار نہیں ہوں گا۔ حضرت ابوبکرؓ نے عرض کیا یہ آپ ﷺ کی ہے فرمایا لیکن جس قیمت پر تم نے خریدی ہے۔ حضرت ابوبکرؓ نے عرض کیا اتنی قیمت پر میں نے خریدی تھی فرمایا میں اتنی قیمت پر لیتا ہوں، حضرت ابوبکر نے کہا یہ آپ کی ہوگئی۔

جدید اسلامی انسائیکلوپیڈیا

# دینی دسترخوان

## جلد ۳

تالیف

حضرت الحاج عبد القیوم مہاجر مدنی رحمہ اللہ

ناشر:

ادارۂ تالیفات اشرفیہ

بیرون بوہڑ گیٹ ملتان (پاکستان) 41501، 540513

جائے اور کنپٹیاں بیٹھ جائیں تو سمجھو کہ اس کی موت کا وقت آگیا اس وقت کلمہ زور زور سے پڑھنا شروع کر دو (بہشتی زیور)

**مسئلہ:** سورہ یٰسین پڑھنے سے موت کی سختی کم ہو جاتی ہے اس کے سرہانے یا اور کہیں اس کے پاس بیٹھ کر پڑھ دو یا کسی سے پڑھوا دو۔

**مسئلہ:** اس وقت کوئی بات ایسی نہ کرو کہ اس کا دل دنیا کی طرف مائل ہو۔

**مسئلہ:** [illegible] کے منہ سے خدا نخواستہ کفر کی بات نکلے تو اس کا خیال نہ کرو' نہ اس کا چرچا کرو۔ عقل جاتے رہنے کے وقت جو کچھ ہو سب معاف ہے۔ جب موت واقع ہو جائے تو اہل تعلق یہ دعا پڑھیں: انا للہ وانا الیہ راجعون "اے اللہ! میری مصیبت میں اجر دے اور اس کے عوض مجھے اچھا بدلہ عنایت فرما"۔

**مسئلہ:** جب موت واقع ہو جائے تو کپڑے کی ایک چوڑی پٹی لے کر میت کی ٹھوڑی کے نیچے کو نکال کر' سر پر لا کر گرہ لگا دیں اور نرمی سے آنکھیں بند کر دیں' اور اس وقت یہ دعا پڑھیں: "شروع کرتا ہوں اللہ کے نام سے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے دین پر' اے اللہ اس میت پر اس کا کام آسان فرما اور اس پر وہ حالات آسان فرما جو اب اس کے بعد آئیں گے اور اس کو اپنے دیدار مبارک سے مشرف فرما اور جہاں گیا ہے اس کو بہتر کر دے' اس جگہ سے جہاں سے گیا ہے۔ (در مختار)

**مسئلہ:** پھر اس کے ہاتھ پاؤں سیدھے کر دیں' اور پیروں کے انگوٹھے ملا کر کپڑے کی کترن وغیرہ سے باندھ دیں' پھر اسے ایک چادر اڑھا کر چارپائی یا چوکی پر رکھیں' زمین پر نہ چھوڑیں اور پیٹ پر کوئی لمبا لوہا یا بھاری چیز رکھ دیں' تاکہ پیٹ نہ پھولے' غسل کی حاجت والے آدمی اور حیض یا نفاس والی عورت کو اس کے پاس نہ آنے دو۔ پھر اس کے دوست احباب کو خبر دو۔ (اگر بتی وغیرہ) جلا کر میت کے قریب رکھ دو۔ غسل سے پہلے میت کے پاس قرآن پڑھنا درست نہیں۔ قبر کا بندوبست کرو اور غسل' کفن' جنازہ اور دفن کا سامان فراہم کر لو۔

**مسئلہ:** مرنے والا اگر مرتد ہو یعنی پہلے مسلمان تھا پھر کافر ہو گیا اور کافر یا مرزائی یا رافضی ہی مرا تو اس کا غسل و کفن اور نماز جنازہ کچھ نہ ہو۔ کسی گڑھے میں کتے کی لاش کی طرح ڈال دیا جائے۔

**مسئلہ:** شروع ہی سے کافر تھا۔ اسے ناپاک کپڑے کی طرح دھو کر کسی کپڑے میں لپیٹ کر کسی گڑھے میں دبا دیں۔

## میت پر نوحہ و ماتم نہیں کرنا چاہئے

سعد بن عبادہ رضی اللہ عنہ مریض ہوئے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اپنے چند صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم کو ساتھ لئے ہوئے ان کی عیادت کے لئے آئے' آپؐ جب اندر تشریف لائے تو ان کو بڑی سخت حالت میں پایا۔ یہ حالت دیکھ کر رونا آگیا' جب اور لوگوں نے آپؐ پر گریہ کے آثار دیکھے تو وہ بھی رونے لگے' آپؐ نے ارشاد فرمایا "لوگو! اچھی طرح سن لو اور سمجھ لو کہ اللہ تعالیٰ آنکھ کے آنسو اور دل کے غم پر تو سزا نہیں دیتا' کیونکہ اس پر بندہ کا اختیار اور قابو نہیں ہے۔"

## ابو سلمہؓ کی وفات کے وقت

آپؐ نے اس طرح دعا فرمائی: "اے اللہ! ابو سلمہ کی مغفرت فرما اور اپنے ہدایت یافتہ بندوں میں ان کا درجہ بلند فرما اور اس کے بجائے تو ہی نگرانی فرما ان کے پس ماندگان کی' اور رب

وَمَآ اٰتٰكُمُ الرَّسُوْلُ فَخُذُوْهُ وَمَا نَهٰكُمْ عَنْهُ فَانْتَهُوْا

اور رسول تم کو جو احکام (دین) دے وہ قبول کرو اور جن کاموں سے تم کو منع کریں ان سے باز رہو

# شرح صحیح مُسلم

## (جلد سادس)

الصید والذبائح، الاضاحی، الاشربہ، اللباس والزینۃ، الآداب، السلام، قتل الحیات وغیرہا، الشعر، الرویا، الفضائل

تصنیف

علامہ غلام رسول سعیدی

شیخ الحدیث دارالعلوم نعیمیہ کراچی ۳۸

ناشر:

فرید بُک سٹال، ۳۸۔اردو بازار، لاہور۲

پہلا اس جنگ میں ستر صحابہ شہید ہو گئے، بالآخر حضرت وحشی رضی اللہ عنہ نے مسیلمہ کو قتل کر دیا، بارہ ہجری میں حضرت ابوبکر صدیق نے علاء بن حضرمی کو بحرین بھیجا اور مرتدین سے جنگ کی، اور مسلمان فتحیاب ہوئے، اور عکرمہ بن ابی جہل کو عمان کے مرتدین سے قتال کے لیے بھیجا اور مہاجر بن ابی امیہ کو اہل نجیر کے مرتدین سے جنگ کے لیے بھیجا۔

مرتدین کے قتال سے فارغ ہونے کے بعد حضرت ابوبکر نے حضرت خالد کو بصرہ بھیجا اور ابلہ کو فتح کیا اور عراق میں مدائن کسریٰ کو فتح کیا اسی سال حضرت ابوبکر نے حج کیا پھر حضرت عمرو بن العاص کی قیادت میں ایک لشکر شام کی طرف روانہ کیا اور جمادی الاولیٰ تیرہ ہجری میں مسلمانوں کو فتح ہوئی اس فتح کی بشارت حضرت ابوبکر کو اس وقت پہنچائی گئی جب ان کی حیات میں آخری رمق رہ گئی تھی۔ ۱ے

## سفر ہجرت میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ ہونے کی وجہ سے حضرت ابوبکر کی افضلیت کی وجوہ

حدیث نمبر ۶۰۴۷ میں ہے: حضرت ابوبکر نے کہا جس وقت ہم غار میں تھے تو میں نے اپنے سروں کی جانب مشرکین کے قدم دیکھے، میں نے عرض کیا: یا رسول اللہ! اگر ان میں سے کسی نے اپنے پیروں کی طرف دیکھا تو وہ ہمیں دیکھ لے گا، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے ابوبکر! تمہارا ان دو کے بارے میں کیا گمان ہے جن میں کا تیسرا اللہ ہے۔

اس حدیث میں قرآن مجید کی اس آیت کی طرف اشارہ ہے:

الا تنصروه فقد نصره الله اذ اخرجه الذين كفروا ثاني اثنين اذ هما في الغار اذ يقول لصاحبه لا تحزن ان الله معنا فانزل الله سكينته عليه۔

(توبہ: ۴۰)

اگر تم نے رسول کی مدد نہ کی تو بے شک اللہ تعالیٰ نے ان کی مدد فرمائی، جب کافروں نے رسول اللہ کو بے وطن کیا، وہ دو میں سے دوسرے تھے، جب وہ دونوں غار میں تھے جب وہ اپنے صاحب سے فرما رہے تھے غم نہ کرو، بے شک اللہ ہمارے ساتھ ہے، پھر اللہ نے اس پر اپنی تسکین نازل فرمائی۔

امام رازی نے اس آیت سے حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی فضیلت کی حسب ذیل وجوہ مستنبط کی ہیں:

(۱) نبی صلی اللہ علیہ وسلم غار میں اس لیے گئے تھے کہ کفار آپ کو قتل کرنے کے درپے تھے، تو اگر آپ کو حضرت ابوبکر کے باطن پر مکمل اعتماد نہ ہوتا کہ یہ مومن برحق اور صادق اور صدیق ہیں تو ان کے ساتھ اس غار میں کبھی نہ جاتے، کیونکہ اگر یہ فرض کیا جائے کہ حضرت ابوبکر کا باطن ان کے ظاہر کے خلاف تھا تو آپ کو یہ خدشہ ہوتا کہ یہ کافر

۱ے۔ علامہ جلال الدین سیوطی متوفی ۹۱۱ھ، تاریخ الخلفاء، ص ۷۲-۷۴، ملخصاً، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی

کو آپ کے چھپنے کی جگہ بتا دیں گے لیکن جب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے اس حال میں حضرت ابوبکر کو صادق اور مخلص قرار دیا تو معلوم ہوا کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے نزدیک حضرت ابوبکر کا باطن ظاہر کے موافق تھا۔

(۲) یہ ہجرت اللہ تعالیٰ کے اذن سے تھی، اور رسول اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں مخلصین کی ایک جماعت تھی، اور اس جماعت میں ایسے لوگ تھے جو شجرہ نسب میں حضرت ابوبکر سے زیادہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے قریب تھے، تو اگر اللہ تعالیٰ کا حکم نہ ہوتا تو حضور اس خطرناک موقعہ پر اپنی معیت کے لیے حضرت ابوبکر کو مخصوص نہ کرتے اور جب اللہ تعالیٰ نے حضور کی رفاقت کے لیے حضرت ابوبکر کو منتخب کیا تو معلوم ہوا کہ اللہ کے نزدیک حضرت ابوبکر کا دین میں بہت بلند مرتبہ ہے۔

(۳) اس آیت میں اللہ تعالیٰ نے حضرت ابوبکر کو ثانی اثنین فرمایا اور حضرت ابوبکر کو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا ثانی قرار دیا، اور دین کے اکثر مراتب میں حضرت ابوبکر حضور کے ثانی ہیں کیونکہ جب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم مبعوث ہوئے اور آپ نے تبلیغ کی تو حضرت ابوبکر ایمان لائے [illegible] میں دوسرے درجہ پر حضرت ابوبکر نے تبلیغ کی اور ان کی تبلیغ سے حضرت طلحہ، حضرت زبیر، حضرت عثمان بن عفان، حضرت عبدالرحمان بن عوف اور حضرت سعد بن ابی وقاص مسلمان ہوئے، اس سے معلوم ہوا کہ تبلیغ میں اوّل حضور ہیں اور ثانی ابوبکر ہیں، اسی طرح ہر جہاد میں حضرت ابوبکر حضور کے ثانی تھے کیونکہ حضرت علی نے اسلام کی مدافعت میں بہت بعد میں تلوار اٹھائی ہے۔ ابتداء میں کفار کی ایذا رسانیوں کا حضرت ابوبکر دفاع کرتے تھے، اور جب رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم بیمار ہوئے تو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے حضرت ابوبکر کو نماز پڑھانے کا حکم دیا، سو امامت میں بھی حضور اوّل ہیں اور ثانی ابوبکر ہیں، اور جس جگہ حضور دفن ہوئے بعد میں وہیں ابوبکر دفن ہوئے سو تبلیغ، جہاد، امامت اور روضہ میں تدفین، ہر معاملہ میں اوّل حضور ہیں اور ثانی ابوبکر ہیں۔

(۴) اس آیت میں اللہ تعالیٰ نے حضرت ابوبکر کی یہ صفت بیان کی ہے کہ وہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے صاحب ہیں اور یہ حضرت ابوبکر کی انتہائی فضیلت پر دلیل ہے، حسین بن فضیل بجلی نے کہا جس نے حضرت ابوبکر کے صحابی رسول ہونے کا انکار کیا وہ کافر ہوگا کیونکہ تمام امت کا اس پر اجماع ہے کہ اس آیت میں صاحب سے مراد حضرت ابوبکر ہیں اور یہ اجماع اس بات پر دلالت کرتا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے حضرت ابوبکر کو وصف صحابیت کے ساتھ متصف کیا ہے، اس استدلال پر یہ اعتراض ہے کہ اللہ تعالیٰ نے کافر کو بھی اس وصف کے ساتھ متصف کیا ہے کہ وہ مومن کا صاحب ہے قال له صاحبه و هو يحاوره اكفرت بالذی خلقك من تراب "اس کے صاحب نے اس کی بحث کا جواب دیتے ہوئے اس سے کہا کیا تو اس ذات کا کفر کرتا ہے جس نے تجھے مٹی سے بنایا؟" (کہف: ۳۷) اس کا جواب یہ ہے کہ ہر چند کہ یہاں پر اس کافر کا وصف صاحب ذکر کیا ہے لیکن اس کے ساتھ ہی وہ الفاظ بھی ذکر کیے ہیں جو اس کی اہانت اور ذلیل پر دلالت کرتے ہیں اور وہ ہے "اکفرت" "کیا تو کفر کرتا ہے"، اس کے برخلاف یہاں پر حضرت ابوبکر کا وصف "صاحب نبی" ذکر کیا اور بعد میں وہ الفاظ ذکر کیے جو حضرت ابوبکر کی تعظیم اور اجلال پر دلالت کرتے ہیں اور وہ ہیں "لا تحزن ان الله معنا" سو اگر فرط عداوت نہ ہو تو ان دونوں وصفوں میں

مناسبت ہے؟

ایک مرتبہ مصنف نے اس آیت سے یہ استدلال کیا کہ حضرت ابوبکر کا صحابی ہونا قرآن مجید کی نص قطعی سے ثابت ہے، اس استدلال پر ایک عالم نے یہ معارضہ کیا کہ احادیث میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے منافقین پر اپنے اصحاب کا اطلاق کیا ہے، مثلاً امام بخاری روایت کرتے ہیں:

وقال عبد اللہ بن ابی بن سلول اقد تداعوا علینا لئن رجعنا الی المدینۃ لیخرجن الاعز منہا الاذل فقال عمر الا نقتل ھذا الخبیث یعنی عبد اللہ فقال النبی صلی اللہ علیہ وسلم لا یتحدث الناس انہ کان یقتل اصحابہ۔

عبد اللہ بن ابی بن سلول نے کہا انھوں نے ہمارے خلاف لوگوں کو بلایا ہے، جب ہم مدینہ واپس جائیں گے تو عزت والے مدینہ سے ذلت والوں کو نکال دیں گے، حضرت عمر نے کہا کیا ہم اس خبیث یعنی عبد اللہ کو قتل نہ کر دیں، نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا نہیں لوگ کہیں گے کہ رسول اللہ اپنے اصحاب کو قتل کرتے ہیں۔

اس کا جواب بھی یہی ہے کہ اس حدیث میں ہر چند کہ عبد اللہ بن ابی پر اصحاب رسول کا اطلاق ہے لیکن ساتھ ساتھ اس کی اہانت اور تذلیل کا بھی ذکر ہے، کیونکہ اس کو خبیث کہا ہے اور واجب القتل قرار دیا ہے اس کے برخلاف اس آیت میں حضرت ابوبکر پر رسول اللہ کے صاحب کا اطلاق ہے اور اس کے ساتھ ان کی تعظیم اور اجلال کا ذکر کیا گیا ہے۔

(۵) اس آیت میں اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے: رسول اللہ نے اپنے صاحب سے فرمایا "لا تحزن ان اللہ معنا" اور یہ معیت حفاظت اور نصرت کی معیت ہے، اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس معیت میں حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کو شریک رکھا ہے، اگر شیعہ اس معیت کو کسی فاسد معنی پر محمول کریں تو العیاذ باللہ رسول اللہ کا بھی اس معیت میں ہونا لازم آئے گا اور یہ باطل ہے اس لیے معنی یہ ہوگا کہ اللہ ہمارا محافظ اور مددگار ہے اور جس کا اللہ محافظ اور مددگار ہو اس کے عقائد میں نفاق اور ارتداد داخل نہیں ہو سکتا ورنہ اللہ تعالیٰ کی حفاظت اور نصرت پر حرف آئے گا، دوسری تقریر یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے:

ان اللہ مع الذین اتقوا والذین ھم محسنون۔ (نحل: ۱۲۸)

بے شک اللہ ان کے ساتھ ہے جو اللہ سے ڈرتے ہیں اور نیک کام کرتے ہیں یعنی متقی اور محسن ہیں۔

سورۂ توبہ کی آیت سے معلوم ہوا کہ اللہ تعالیٰ حضرت ابوبکر کے ساتھ ہے اور سورۂ نحل کی آیت سے معلوم ہوا کہ اللہ تعالیٰ اس کے ساتھ ہوتا ہے جو متقی اور نیکوکار ہو اس کا نتیجہ یہ نکلا کہ حضرت ابوبکر متقی اور نیکوکار ہیں۔

(۶) اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے لا تحزن "غم نہ کرو" یہ غم کرنے سے نہی اور ممانعت ہے اور نہی دوام

---

لے۔ امام محمد بن اسماعیل بخاری متوفی ۲۵۶ ھ، صحیح بخاری ج ۱ ص ۴۹۹، مطبوعہ نور محمد اصح المطابع کراچی، ۱۳۸۱ ھ

کو واجب کرتی ہے اس کا تقاضا یہ ہے کہ حضرت ابوبکر مطلقاً رنج و غم نہیں کریں گے، زندگی میں نہ موت سے پہلے نہ موت کے بعد اور یہ اسی کا وصف ہو سکتا ہے جو دنیا اور آخرت میں سرخرو ہو۔

(۷) اس کے بعد اللہ تعالیٰ نے فرمایا: فانزل الله سكينته عليه "پھر اللہ نے ابوبکر پر اپنی تسکین نازل فرمائی" شیعہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ پر تسکین نازل فرمائی، یہ اس لیے غلط ہے کہ خوف اور حزن حضرت ابوبکر کو لاحق تھا اس لیے تسکین کا تعلق بھی حضرت ابوبکر سے ہونا چاہیے، نیز اگر تسکین کا تعلق حضور سے ہو تو اس کا مطلب یہ ہو گا کہ حضور پہلے خائف تھے اور جب حضور پہلے خود خائف تھے تو آپ کا حضرت ابوبکر کو تسلی دینا "غم نہ کرو" غیر معقول ہو گا، اس لیے صحیح یہ ہے کہ حضور تو پہلے ہی پُرسکون تھے کیونکہ اللہ تعالیٰ نے آپ سے وعدہ کیا تھا کہ وہ کافروں کے خلاف آپ کی مدد فرمانے گا، اس قول سے یہ واضح ہو گیا کہ اللہ تعالیٰ نے حضرت ابوبکر کے قلب پر اپنی تسکین نازل فرمائی اور جس پر اللہ کی تسکین نازل ہو، وہ [illegible] اور [illegible] سے مامون اور محفوظ [illegible] گا

(۸) اس پر سب کا اتفاق ہے کہ حضرت ابوبکر نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے سواری خریدی، اور حضرت عبدالرحمان بن ابی بکر اور حضرت اسماء بنت ابی بکر رضی اللہ عنہما غار میں کھانا لے کر آتے تھے، اور یہ بھی روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میں اور میرا صاحب غار میں دس اور چند دن ٹھہرے اور سوائے کھجوروں کے ہمارے پاس کھانے کی کوئی چیز نہیں ہوتی تھی، جب حضور اور حضرت ابوبکر مدینہ کے قریب پہنچے تو حضرت ابوبکر کو یہ خدشہ ہوا کہ لوگ حضور کو نہیں پہچانیں گے، تو انھوں نے حضور کے اوپر ایک چادر سے سایہ کیا تاکہ لوگ پہچان لیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کون ہیں، پھر اہل مدینہ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو پہچان کر آپ کی تعظیم کی۔

(۹) جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مدینہ میں داخل ہوئے تو آپ کے ساتھ صرف حضرت ابوبکر تھے اور اہل مدینہ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ صرف حضرت ابوبکر کو دیکھا تھا، اس سے معلوم ہوا کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے سفر اور حضر میں اپنی رفاقت کے لیے تمام صحابہ میں سے صرف حضرت ابوبکر کو منتخب کیا تھا۔

(۱۰) چونکہ اس سفر میں حضور کے ساتھ صرف حضرت ابوبکر تھے اس لیے اگر یہ فرض کیا جائے کہ اس سفر میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فوت ہو جاتے تو حضور کے تمام معاملات کے کفیل صرف حضرت ابوبکر ہوتے، اور امت کے متعلق آپ کے وصی بھی حضرت ابوبکر ہوتے اور اس سفر میں جو قرآن مجید کی آیات نازل ہوتیں ان کی تبلیغ بھی صرف حضرت ابوبکر کرتے، اور یہ تمام امور حضرت ابوبکر کے فضائل عالیہ اور درجات رفیعہ پر دلالت کرتے ہیں۔[۱]

اس آیت میں بعض حقائق ایسے ہیں جن کا شیعہ مفسرین بھی انکار نہیں کر سکے چنانچہ شیخ طبرسی لکھتے ہیں:

[۱] امام فخر الدین محمد بن ضیاء الدین بن عمر رازی متوفی ۶۰۶ھ تفسیر کبیر ج ۴ ص ۴۲۰-۴۳۸ ملخصاً مطبوعہ دار الفکر بیروت ۱۳۹۸ھ

نیز حضرت علی فرماتے ہیں :

فمنہم المنکر للمنکر بیدہ ولسانہ وقلبہ فذلك المستکمل لخصال الخیر، ومنہم المنکر بلسانہ وقلبہ والتارك بیدہ فذلك متمسك بخصلتین من خصال الخیر ومضیع خصلۃ ومنہم المنکر بقلبہ والتارك بیدہ ولسانہ فذلك الذی ضیع اشرف الخصلتین من الثلاث وتمسك بواحدۃ ۔[1]

(ملفوظ : ۳۵۸)

جس شخص اپنے ہاتھ زبان اور دل سے برائی کا انکار کیا وہ تمام اچھی خصلتوں کو جمع کرنے والا ہے اور جس نے زبان اور دل سے انکار کیا اور ہاتھ سے انکار نہیں کیا اس میں نیکی کی صرف دو خصلتیں ہیں اور ایک نیک خصلت اس نے ترک کر دی، اور جس نے برائی کو صرف دل سے برا جانا اور زبان اور ہاتھ سے انکار نہیں کیا، اس شخص نے صرف ایک نیک خصلت کو اختیار کیا اور دو نیک خصلتیں ترک کر دیں۔

کہتے ہیں کہ [illegible] تقیہ نہیں [illegible] انھوں نے [illegible] تمام خصال [illegible] عمل کرلیا [illegible] یہاں پہلے

درجہ کا ہے۔ اور شیعہ کہتے ہیں کہ [illegible] نے تقیہ کیا یعنی انھوں نے خیر کی دو خصلتوں کو ضائع کر دیا اس کا ایمان تیسرے درجہ کا ہے، اب غور کیجیے کہ حضرت علی کے محب ہم ہیں یا شیعہ ؟

شیعہ کہتے ہیں : ولا دین لمن لا تقیۃ لہ ۔[2] "جو تقیہ نہ کرے وہ بے دین ہے" تو یہ لوگ حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ اور ان کے حامیوں کے متعلق کیا کہیں گے جنھوں نے جان دے دی اور تقیہ نہیں کیا!

**شیعہ فرقوں کا حکم** شیعہ کے متعدد فرقے ہیں، اور ان سب کا حکم ایک نہیں ہے، جو حضرت علی کی الوہیت کے قائل ہیں، جو قرآن مجید میں تحریف یا ترمیم کا عقیدہ رکھتے ہیں، جو حضرت ابوبکر کی صحابیت کے منکر ہیں، جو حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا پر تہمت لگاتے ہیں اور جن کا یہ عقیدہ ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے وصال کے بعد تین یا چار صحابہ کے علاوہ باقی سب مرتد ہو گئے تھے اور جاہلیت کی طرف لوٹ گئے تھے، یہ تمام فرقے کافر ہیں۔

یہ قابل اشکال ہے

شیعہ کے جو فرقے مذکور الصدر عقائد نہیں رکھتے لیکن خلفاء ثلاثہ کی خلافت کا انکار کرتے ہیں یا صحابہ کو مسلمان ماننے کے باوجود ان پر سب وشتم کرتے ہیں یہ بدترین فاسق ہیں لیکن کافر نہیں ہیں جو شیعہ خلفاء ثلاثہ پر حضرت علی کی افضلیت کے قائل ہیں اور کسی صحابی پر سب وشتم نہیں کرتے، ان کا عقیدہ جمہور مسلمین سے الگ ہے لیکن یہ کافر یا فاسق نہیں ہیں اور جو فرقے صرف حضرت عثمان پر حضرت علی کی افضلیت کے قائل ہیں اور باقی تمام عقائد اور نظریات میں اہل سنت کے موافق ہیں وہ شیعی ہیں ان کو متشیع بھی کہتے ہیں جیسے امام عبد الرزاق، امام نسائی اور علامہ تفتازانی وغیرہ۔

---

[1] نہج البلاغۃ ص ۱۲۸۱، مطبوعہ انتشارات زرین، ایران

[2] ابوجعفر محمد بن یعقوب کلینی رازی متوفی ۳۲۸ھ، الاصول من الکافی ج ۲ ص ۲۱۷، مطبوعہ دار الکتب الاسلامیہ ایران ۱۳۶۵ھ

بسم اللہ الرحمن الرحیم
ونزلنا علیک الکتاب تبیانا لکل شیء
تبیان القرآن
علامہ غلام رسول سعیدی
شیخ الحدیث دار العلوم نعیمیہ کراچی - ۳۸
فرید بک سٹال
۳۸ - اردو بازار لاہور - ۲

حضرت ابوبکر سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے ثانی تھے۔ پہلے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ابوبکر کو اسلام کی دعوت دی اور وہ مسلمان ہوگئے پھر حضرت ابوبکر نے حضرت طلحہ، حضرت زبیر اور حضرت عثمان بن عفان کو اسلام کی دعوت دی اور وہ مسلمان ہوگئے۔ اس طرح اسلام کی دعوت دینے میں اول سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم اور ثانی حضرت ابوبکر تھے۔ اسی طرح ہر غزوہ میں حضرت ابوبکر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ اور آپ کی خدمت میں حاضر رہے' اس طرح وہ غزوات میں بھی ثانی ہیں اور جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بیمار ہوئے تو آپ نے حضرت ابوبکر کو امام مقرر فرمایا' پس امامت میں بھی حضرت ابوبکر ثانی اثنین ہیں' اور جب حضرت ابوبکر فوت ہوئے تو وہ آپ کے پہلو میں دفن ہوئے اس طرح وہ قبر میں بھی ثانی اثنین ہیں' اور حدیث میں ہے کہ سب سے پہلے قبر سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اٹھیں گے اور آپ کے بعد حضرت ابوبکر اٹھیں گے۔ (سنن الترمذی رقم الحدیث: ۳۶۹۲) اور جنت میں سب سے پہلے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم داخل ہوں گے اور امت میں سب سے پہلے حضرت ابوبکر داخل ہوں گے۔ (سنن ابوداؤد: ۴۶۵۲) خلاصہ یہ ہے کہ تبلیغ دین میں، ہجرت کرنے میں، غزوات میں، امامت میں، امارت میں، قبر میں، حشر میں، دخول جنت میں، تمام اہم دینی مناصب میں اول سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہیں اور ثانی حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ ہیں۔

(۴) اس آیت میں مذکور ہے کہ جب حضرت ابوبکر غمگین ہوئے تو ان کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے تسلی دی اور فرمایا: تم غم نہ کرو بے شک اللہ ہمارے ساتھ ہے اور یہ حضرت ابوبکر کی بہت بڑی فضیلت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان کو تسلی دینے والے ہوں۔

(۵) اس آیت میں اللہ تعالیٰ نے یہ تصریح کی ہے حضرت ابوبکر نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے صاحب ہیں اور یہ نص قطعی ہے اور نص قطعی کا انکار کفر ہے اور تمام صحابہ میں صرف حضرت ابوبکر کی صحابیت منصوص ہے اور آپ کے صحابی ہونے کا انکار کفر ہے۔

(۶) اس آیت میں فرمایا ہے: اللہ ہمارے مع (ساتھ) ہے' اور اس معیت سے حفاظت اور نصرت کی معیت مراد ہے' یعنی اللہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی جو حفاظت اور نصرت فرمانے گا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس میں حضرت ابوبکر کو بھی شامل فرمایا اور یہ حضرت ابوبکر کی بہت بڑی فضیلت ہے' نیز اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ اللہ متقین اور محسنین کے مع ہوتا ہے۔ اس سے حضرت ابوبکر کا متقی اور محسن ہونا بھی منصوص ہوا۔

(۷) احادیث اور کتب سیر سے ثابت ہے کہ غار ثور میں قیام کے دوران حضرت ابوبکر کے بیٹے عبداللہ بن ابی بکر اور ان کی بیٹی حضرت اسماء اور ان کا غلام عامر بن فہیرہ آپ تک مکہ کی خبریں پہنچانے اور آپ کے لیے طعام پیش کرنے میں لگے رہے اور یہ بھی حضرت ابوبکر کی فضیلت ہے کہ ان کی اولاد اور ان کے خدام اس خطرے کے موقع پر جان کی بازی لگا کر آپ کی خدمت میں مشغول رہے۔

(۸) حضرت ابوبکر جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ مدینے پہنچے تو سب لوگوں نے جان لیا کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم جس شخص کو سفر و حضر میں ساتھ رکھتے ہیں وہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ ہیں۔

(۹) اس آیت میں حضرت ابوبکر کی خلافت کی دلیل ہے کیونکہ حاکمیت میں اول رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہیں اور ثانی حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ ہیں۔ سالم بن عبید بیان کرتے ہیں کہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات ہوئی تو انصار نے کہا: ایک امیر ہم میں سے ہو اور ایک امیر تم میں سے ہوگا تو حضرت عمر نے کہا: ایسا کون شخص ہے جس کے متعلق یہ تین فضیلتیں ہوں؛ اذ ھما فی الغار (جب وہ دونوں غار میں تھے) وہ دونوں کون تھے؟ اذ یقول لصاحبہ (جب وہ اپنے صاحب سے کہہ رہے تھے) وہ صاحب کون ہیں؟ لا تحزن ان اللہ معنا (غم نہ کرو اللہ ہمارے ساتھ ہے) یہ دونوں کون ہیں؟ پھر